۶- ثابت کرو کہ

$$\left(ا+\frac{1}{2ا+}\,\frac{1}{2ا+}\cdots\right)^2+\left(ا-\frac{1}{2ا-}\,\frac{1}{2ا-}\cdots\right)^2=2ا^2$$

اور

$$\left(ا+\frac{1}{2ا+}\,\frac{1}{2ا+}\cdots\right)\left(ا-\frac{1}{2ا-}\,\frac{1}{2ا-}\cdots\right)=ا^2-\frac{1}{2ا-}\,\frac{1}{2ا-}\cdots$$

۷- کسرِ مسلسل

$$\frac{ب}{ا+}\,\frac{ب}{ا+}\,\frac{ب}{ا+}\cdots\cdots$$

میں ثابت کرو کہ

$$ق_{ن+1}=ب\,ل_ن \quad \text{اور} \quad ب\,ل_{ن+1}-ا\,ق_{ن+1}=ب^2\,ل_{ن-1}$$

۸- ثابت کرو کہ $\frac{ب}{ا+}\,\frac{ب}{ا+}\,\frac{ب}{ا+}\cdots=ب\times\frac{عہ^{لا}-بہ^{لا}}{عہ^{لا+1}-بہ^{لا+1}}$ جہاں لا، اجزائے ترکیبی کی تعداد کو ظاہر کرتا ہے اور عہ اور بہ مساوات

$$ک^2-اک-ب=0$$

کی اصلیں ہیں۔

۹- ثابت کرو کہ مسلسل کسروں

$$ا+\frac{1}{ب+}\,\frac{1}{ج+}\,\frac{1}{د+}\,\frac{1}{ا+}\cdots \quad \text{اور} \quad -د+\frac{1}{-ج+}\,\frac{1}{-ب+}\,\frac{1}{-ا+}\,\frac{1}{-د+}\cdots$$

کا حاصل ضرب $-1$ ہے۔

۱۰- ثابت کرو کہ

$$\frac{1}{1-}\,\frac{4}{5-}\,\frac{9}{13-}\,\frac{64}{25-}\cdots\frac{(ن-1)^2}{ن^2+(ن+1)^2}=\frac{(ن+1)(ن+2)(2ن+3)}{6}$$

۱۱- $$\frac{2}{1-}\,\frac{3}{5-}\,\frac{8}{7-}\cdots\frac{ن^2-1}{2ن+1}=\frac{ن(ن+3)}{2}$$

۱۲- $$\frac{2}{2-}\,\frac{3}{3-}\,\frac{4}{4-}\cdots\frac{ن+1}{ن+1-}\,\frac{ن+2}{ن+2}=1+1+\underline{|2}+\underline{|3}+\cdots+\underline{|ن}$$

۱۳- $\frac{\text{۱}}{\text{۱-}}\ \frac{\text{۱}}{\text{۳-}}\ \frac{\text{۲}}{\text{۴-}}\ \frac{\text{۳}}{\text{۵-}}\ \ldots\ \frac{\text{ن-۱}}{\text{ن+۱-}}\ \ldots = \text{ق} - \text{۱}$

۱۴- $\frac{\text{۴}}{\text{۱+}}\ \frac{\text{۶}}{\text{۲+}}\ \frac{\text{۸}}{\text{۳+}}\ \ldots\ \frac{\text{۲ن+۲}}{\text{ن+}}\ \ldots = \frac{\text{۲(ق}^{\text{۲}}\text{-۱)}}{\text{ق}^{\text{۲}}\text{+۱}}$

۱۵- $\frac{\text{۳×۳}}{\text{۱+}}\ \frac{\text{۳×۴}}{\text{۲+}}\ \frac{\text{۳×۵}}{\text{۳+}}\ \ldots\ \frac{\text{۳(ن+۲)}}{\text{ن+}}\ \ldots = \frac{\text{۶(۲ق}^{\text{۳}}\text{+۱)}}{\text{۵ق}^{\text{۳}}\text{-۲}}$

۱۶- اگر $\text{ع}_{\text{۱}} = \frac{\text{ا}}{\text{ب}}$ ، $\text{ع}_{\text{۲}} = \frac{\text{ب}}{\text{ا+ب}}$ ، $\text{ع}_{\text{۳}} = \frac{\text{ا+ب}}{\text{ا+۲ب}}$ ..... (جہاں متواتر کسریں اس کلیہ کے مطابق بنتی ہیں: کسی ایک کسر کا شمار کنندہ کسر ماقبل کے نسب نما کے مساوی ہے اور نسب نما کسر ماقبل کے شمار کنندہ اور نسب نما کے حاصل جمع کے مساوی ہے) تو ثابت کرو کہ $\text{ع}_{\infty} = \frac{\sqrt{\text{۵}}-\text{۱}}{\text{۲}}$

۱۷- ثابت کرو کہ مسلسل کسر

$\frac{\text{ا}}{\text{ا+۱-}}\ \frac{\text{ا}}{\text{ا+۱-}}\ \frac{\text{ا}}{\text{ا+۱-}}\ \ldots$ کا ن واں مستدق

$\frac{\text{ا}^{\text{ن+۱}}-\text{ا}}{\text{ا}^{\text{ن+۱}}-\text{۱}}$ ہے۔

۱۸- $\frac{\text{ا}_{\text{۱}}}{\text{ا}_{\text{۱}}\text{+۱-}}\ \frac{\text{ا}_{\text{۲}}}{\text{ا}_{\text{۲}}\text{+۱-}}\ \frac{\text{ا}_{\text{۳}}}{\text{ا}_{\text{۳}}\text{+۱-}}\ \ldots$ کی قیمت دریافت کرو جہاں $\text{ا}_{\text{۱}}$، $\text{ا}_{\text{۲}}$، $\text{ا}_{\text{۳}}$ ..... مثبت ہے اور ایک سے بڑا ہے۔

۱۹- ثابت کرو کہ

$\text{۱} - \frac{\text{۱}}{\text{۴-}}\ \frac{\text{۱}}{\text{۴-}}\ \ldots$

کا ن واں مستدق، کسر مسلسل $\frac{\text{۱}}{\text{۱+}}\ \frac{\text{۱}}{\text{۲+}}\ \frac{\text{۱}}{\text{۱+}}\ \frac{\text{۱}}{\text{۲+}}\ \ldots$ کے (۲ن - ۱) ویں مستدق کے مساوی ہے۔

۲۰۔ ثابت کرو کہ

$$\frac{1}{5-}\;\frac{1}{2-}\;\frac{1}{1-}\;\frac{1}{5-}\;\frac{1}{2-}\;\frac{1}{1-}\;\frac{1}{5-}\;\cdots\cdots$$

کا ۳ن واں مستدق $\frac{ن}{۳ن+۱}$ ہے۔

۲۱۔ ثابت کرو کہ $\frac{1}{2+}\;\frac{2}{2+}\;\frac{3}{4+}\cdots\cdots = \frac{۳-و}{و-۲}$

اور اس سے حاصل کرو کہ و کی قیمت $۲\frac{۲}{۳}$ اور $۲\frac{۸}{۱۱}$ کے درمیان واقع ہے۔

## سلسلوں کی تحویل مسلسل کسروں میں

۴۷۴۔ یہاں سلسلہ کو ذیل کی شکل

$$\frac{1}{ع_1}+\frac{1}{ع_2}+\frac{1}{ع_3}+\cdots\cdots+\frac{1}{ع_ن}$$

میں لکھنا سہولت بخش ہے۔

$$\frac{1}{ع_ر}+\frac{1}{ع_{ر+1}}=\frac{1}{ع_ر+لا_ر}$$ رکھو

تب $(ع_ر+لا_ر)(ع_{ر+1}+ع_ر)=ع_ر\,ع_{ر+1}$

$$\therefore\; لا_ر=-\frac{ع_ر^2}{ع_ر+ع_{ر+1}}$$

$$\therefore\; \frac{1}{ع_1}+\frac{1}{ع_2}=\frac{1}{ع_1-\dfrac{ع_1^2}{ع_1+ع_2}}=\frac{1}{ع_1-}\;\frac{ع_1^2}{ع_1+ع_2}$$

اسی طرح سے

$$\frac{1}{\text{ع}_1}+\frac{1}{\text{ع}_2}+\frac{1}{\text{ع}_3}=\frac{1}{\text{ع}_1}+\frac{1}{\text{ع}_2+\text{لا}_2}=\frac{1}{\text{ع}_1-}\;\frac{\text{ع}_1^2}{\text{ع}_1+\text{ع}_2+\text{لا}_2}$$

$$=\frac{1}{\text{ع}_1-}\;\frac{\text{ع}_1^2}{\text{ع}_1+\text{ع}_2-}\;\frac{\text{ع}_2^2}{\text{ع}_2+\text{ع}_3}$$

اور علیٰ ہذالقیاس ، اس لئے عام طور پر

$$\frac{1}{\text{ع}_1}+\frac{1}{\text{ع}_2}+\frac{1}{\text{ع}_3}+\cdots\cdots+\frac{1}{\text{ع}_\text{ن}}$$

$$=\frac{1}{\text{ع}_1-}\;\frac{\text{ع}_1^2}{\text{ع}_1+\text{ع}_2-}\;\frac{\text{ع}_2^2}{\text{ع}_2+\text{ع}_3-}\cdots\frac{\text{ع}_{\text{ن}-1}^2}{\text{ع}_{\text{ن}-1}+\text{ع}_\text{ن}}$$

مثال ۱۔ سلسلۂ ذیل

$$\frac{1}{\text{ا}_0}-\frac{\text{لا}}{\text{ا}_0\text{ا}_1}+\frac{\text{لا}^2}{\text{ا}_0\text{ا}_1\text{ا}_2}-\cdots\cdots+(-1)^\text{ن}\frac{\text{لا}^\text{ن}}{\text{ا}_0\text{ا}_1\text{ا}_2\cdots\text{ا}_\text{ن}}$$

کو کسرِ مسلسل کی شکل میں لاؤ۔

رکھو
$$\frac{1}{\text{ا}_\text{ن}}-\frac{\text{لا}}{\text{ا}_\text{ن}\text{ا}_{\text{ن}+1}}=\frac{1}{\text{ا}_\text{ن}+\text{ب}_\text{ن}}$$

تب $(\text{ا}_\text{ن}+\text{ب}_\text{ن})(\text{ا}_{\text{ن}+1}-\text{لا})=\text{ا}_\text{ن}\text{ا}_{\text{ن}+1}$

$$\therefore\ \text{ب}_\text{ن}=\frac{\text{ا}_\text{ن}\text{لا}}{\text{ا}_{\text{ن}+1}-\text{لا}}$$

اس لئے
$$\frac{1}{\text{ا}_0}-\frac{\text{لا}}{\text{ا}_0\text{ا}_1}=\frac{1}{\text{ا}_0+\text{ب}_0}=\frac{1}{\text{ا}_0+}\;\frac{\text{ا}_0\text{لا}}{\text{ا}_1-\text{لا}}$$

نیز
$$\frac{1}{\text{ا}_0}-\frac{\text{لا}}{\text{ا}_0\text{ا}_1}+\frac{\text{لا}^2}{\text{ا}_0\text{ا}_1\text{ا}_2}=\frac{1}{\text{ا}_0}-\frac{\text{لا}}{\text{ا}_0}\left(\frac{1}{\text{ا}_1}-\frac{\text{لا}}{\text{ا}_1\text{ا}_2}\right)$$

$$= \frac{1}{ا_۱} - \frac{لا}{ا_۱(ا_۱+م_۱)} = \frac{1}{ا_۱+}\ \frac{ا_۱ لا}{ا_۲+م_۱-لا}$$

$$= \frac{1}{ا_۱+}\ \frac{ا_۱^۲ لا}{ا_۲-ا_۱لا+}\ \frac{ا_۲^۲ لا}{ا_۳-ا_۲لا}$$

اور عام طور پر $\frac{1}{ا_۱} - \frac{لا}{ا_۱ا_۲} + \frac{لا^۲}{ا_۱ا_۲ا_۳} - \cdots\cdots + (-1)^ن \frac{لا^ن}{ا_۱ا_۲ا_۳\cdots ا_ن}$

$$= \frac{1}{ا_۱+}\ \frac{ا_۱^۲ لا}{ا_۲-ا_۱لا+}\ \frac{ا_۲^۲ لا}{ا_۳-ا_۲لا+}\cdots\cdots \frac{ا_{ن-۱}^۲ لا}{ا_ن-ا_{ن-۱}لا}$$

مثال ۲- لوک $(۱+لا)$ کو مسلسل کسر کی شکل میں تحویل کرو۔

ہم جانتے ہیں کہ لوک $(۱+لا) = لا - \frac{لا^۲}{۲} + \frac{لا^۳}{۳} - \frac{لا^۴}{۴} + \cdots$

سلسلۂ ذیل

$$\frac{لا}{ا_۱} - \frac{لا^۲}{ا_۲} + \frac{لا^۳}{ا_۳} - \frac{لا^۴}{ا_۴} + \cdots\cdots\cdots$$

کے مساوی جو کسر مسلسل ہے اس سے مطلوبہ کسر مسلسل باسانی حاصل ہوسکتی ہے۔

رکھو $\frac{1}{ا_ن} - \frac{لا}{ا_{ن+۱}} = \frac{1}{ا_ن+م_ن}$

جس سے $م_ن = \frac{ا_ن^۲ لا}{ا_{ن+۱} - ا_ن لا}$

پس $\frac{لا}{ا_۱} - \frac{لا^۲}{ا_۲} + \frac{لا^۳}{ا_۳} - \frac{لا^۴}{ا_۴} + \cdots\cdots\cdots$

$$= \frac{لا}{ا_۱+}\ \frac{ا_۱^۲ لا}{ا_۲-ا_۱لا+}\ \frac{ا_۲^۲ لا}{ا_۳-ا_۲لا+}\ \frac{ا_۳^۲ لا}{ا_۴-ا_۳لا+}\cdots\cdots$$

$$\therefore\ \text{لوک}\,(1+\text{لا}) = \frac{\text{لا}}{1+}\ \frac{1^2\,\text{لا}}{2-\text{لا}+}\ \frac{2^2\,\text{لا}}{3-2\,\text{لا}+}\ \frac{3^2\,\text{لا}}{4-3\,\text{لا}+}\ \cdots\cdots$$

۴۸۴۔ بعض صورتوں میں ہم مسلسل کسر کے اجزائے ترکیبی کو ذیل کے مسئلہ کی مدد سے مختصر کر سکتے ہیں

کسر مسلسل

$$\frac{\text{ب}_1}{\text{ا}_1+}\ \frac{\text{ب}_2}{\text{ا}_2+}\ \frac{\text{ب}_3}{\text{ا}_3+}\ \frac{\text{ب}_4}{\text{ا}_4+}\ \cdots\cdots$$

ذیل کی کسر مسلسل

$$\frac{\text{ج}_1\text{ب}_1}{\text{ج}_1\text{ا}_1+}\ \frac{\text{ج}_1\text{ج}_2\text{ب}_2}{\text{ج}_2\text{ا}_2+}\ \frac{\text{ج}_2\text{ج}_3\text{ب}_3}{\text{ج}_3\text{ا}_3+}\ \frac{\text{ج}_3\text{ج}_4\text{ب}_4}{\text{ج}_4\text{ا}_4+}$$

کے مساوی ہے جہاں $\text{ج}_1$، $\text{ج}_2$، $\text{ج}_3$، $\text{ج}_4$..... کی قیمتیں کچھ بھی ہو سکتی ہیں

$\frac{\text{ب}_2}{\text{ا}_2+}\ \frac{\text{ب}_3}{\text{ا}_3+}$ ..... کو $\text{ک}_1$ سے تعبیر کرو، تب کسر مسلسل

$$= \frac{\text{ب}_1}{\text{ا}_1+\text{ک}_1} = \frac{\text{ج}_1\text{ب}_1}{\text{ج}_1\text{ا}_1+\text{ج}_1\text{ک}_1}$$

$\frac{\text{ب}_3}{\text{ا}_3+}\ \frac{\text{ب}_4}{\text{ا}_4+}$ ..... کو $\text{ک}_2$ سے تعبیر کرو، تب

$$\text{ج}_1\text{ک}_1 = \frac{\text{ج}_1\text{ب}_2}{\text{ا}_2+\text{ک}_2} = \frac{\text{ج}_1\text{ج}_2\text{ب}_2}{\text{ج}_2\text{ا}_2+\text{ج}_2\text{ک}_2}$$

اسی طرح $\text{ج}_2\text{ک}_2 = \frac{\text{ج}_2\text{ج}_3\text{ب}_3}{\text{ج}_3\text{ا}_3+\text{ج}_3\text{ک}_3}$، اور علیٰ ہذالقیاس،

پس مسئلہ ثابت ہوا۔

## امثلہ نمبری ۳۱ (ب)

ثابت کرو کہ

۱- $\frac{1}{ع_0} - \frac{1}{ع_1} + \frac{1}{ع_2} - \frac{1}{ع_3} + \cdots + (-1)^{ن}\frac{1}{ع_{ن}}$

$= \frac{1}{ع_0+}\;\frac{ع_0^2}{ع_1-ع_0+}\;\frac{ع_1^2}{ع_2-ع_1+}\cdots\frac{ع_{ن-1}^2}{ع_{ن}-ع_{ن-1}}$

۲- $\frac{1}{ا_0} + \frac{لا}{ا_0ا_1} + \frac{لا^2}{ا_0ا_1ا_2} + \cdots + \frac{لا^{ن}}{ا_0ا_1ا_2\cdots ا_{ن}}$

$= \frac{1}{ا_0-}\;\frac{ا_0 لا}{ا_1+لا-}\;\frac{ا_1 لا}{ا_2+لا-}\cdots\frac{ا_{ن-1} لا}{ا_{ن}+لا}$

۳- $\frac{ا-1}{ا-2} = \frac{ا}{ا-}\;\frac{ا+1}{ا+1-}\;\frac{ا+2}{ا+2-}\cdots\cdots$

۴- $\frac{2ن}{ن+1} = \frac{1}{1-}\;\frac{1}{3-}\;\frac{1}{1-}\;\frac{1}{3-}\cdots$ ن خارج قسمتوں تک

۵- $1 + \frac{1}{2} + \frac{1}{3} + \cdots + \frac{1}{ن+1} = \frac{1}{1-}\;\frac{1}{3-}\;\frac{4}{5-}\;\frac{9}{7-}\cdots\frac{ن^2}{(2ن+1)}$

۶- $\frac{1}{1^2} + \frac{1}{2^2} + \cdots + \frac{1}{(ن+1)^2} = \frac{1}{1-}\;\frac{1^4}{1^2+2^2-}\cdots\frac{ن^4}{ن^2+(ن+1)^2}$

۷- $و^{لا} = 1 + \frac{لا}{1-}\;\frac{لا}{لا+2-}\;\frac{2لا}{لا+3-}\;\frac{3لا}{لا+4-}\cdots\cdots$

۸- $\frac{1}{ا} - \frac{1}{اب} + \frac{1}{ابج} - \frac{1}{ابجد} + \cdots = \frac{1}{ا+}\;\frac{ا}{ب-1+}\;\frac{ب}{ج-1+}\;\frac{ج}{د-1+}\cdots\cdots$

۹- ۱ + ۱/ا + ۱/ا۲ + ۱/ا۵ + ۱/ا۱۲ + ... = ۱ + ۱/(ا-) ا/(ا۲+۱-) ا۲/(ا۵+۱-) ا۵/(ا۷+۱-) .....

۱۰- ا۱/(ا۱+) ا۲/(ا۲+) ا۳/(ا۳+) ..... اں/اں = ۱/(۱+) ۱/(ا۱+) ا۱/(ا۲+) ا۲/(ا۳+) ..... اں-۲/اں-۱

۱۱- اگر ف = ا/(ا+) ب/(ب+) ج/(ج+) ..... اور ق = ا/(ب+) ب/(ج+) ج/(د+) .....
تو ثابت کرو کہ

ف (ا + ۱ + ق) = ا + ق

۱۲- ثابت کرو کہ ۱/ل۱ - لا/(ل۱ ل۲) + لا۲/(ل۲ ل۳) - لا۳/(ل۳ ل۴) + .......
مسلسل کسر ۱/(ا۱+) لا/(ا۲+) لا/(ا۳+) لا/(ا۴+) ..... کے مساوی ہے جہاں
ل۱، ل۲، ل۳ ..... مسلسل متقربوں کے نسب نما ہیں۔

# بتیسواں باب

## احتمال

۴۴۹- اگر کوئی واقعہ ا طریقوں سے واقع ہو سکے اور ب طریقوں سے واقع نہ ہو سکے جبکہ (وقوع اور عدم وقوع دونوں کے) ہر طریقہ کا امکان مساوی ہو تو اس کو یوں بیان کرتے ہیں کہ اس واقعہ کے وقوع کا احتمال یا اتفاق $\frac{ا}{ا+ب}$ ہے اور عدم وقوع کا $\frac{ب}{ا+ب}$ -

مثلاً ایک قرعہ میں ۷ انعام ہیں اور باقی ۲۵ خالی ہیں، اگر ایک شخص کے پاس ایک ٹکٹ ہو تو اس کے ایک انعام حاصل کرنے کا اتفاق $\frac{۷}{۳۲}$ ہے اور اس کے محروم رہنے کا اتفاق $\frac{۲۵}{۳۲}$ ہے۔

۴۵۰- ریاضی میں احتمال کی مندرجہ بالا تعریف کے وجوہ ذیل کے امور پر غور کرنے سے بخوبی واضح ہو جائینگے۔

اگر ایک واقعہ ا طریقوں سے واقع ہو سکے اور ب طریقوں سے واقع نہ ہو سکے جبکہ ہر طریقہ کا امکان مساوی ہو تو اس کے وقوع کے اتفاق کی نسبت اس کے عدم وقوع کے اتفاق کے ساتھ ا:ب ہے، پس اگر واقع ہونے کے اتفاق کو م ا سے تعبیر کیا جائے تو واقع نہ ہونے کے اتفاق کو م ب سے تعبیر کیا جائیگا جہاں م کوئی نا معلوم مستقل عدد ہے۔

∴ وقوع کا اتفاق + عدم وقوع کا اتفاق = م (ا + ب) لیکن ان دو میں سے ایک نہ ایک بات کا ہونا لازمی ہے یا واقعہ واقع ہوگا یا نہ ہوگا۔ لہذا ضرور ہے کہ واقع ہونے کے اتفاق اور واقع نہ ہونے کے اتفاق کا حاصل جمع ایک مقدار یقینی کو تعبیر کرے، پس اگر ہم اس مقدار کو اکائی فرض کریں تو

$$1 = م\,(ا + ب) \quad \text{یعنی} \quad م = \frac{1}{ا + ب}$$

$$\therefore \text{واقعہ کے واقع ہونے کا اتفاق} = \frac{ا}{ا + ب}$$

$$\text{اور واقع نہ ہونے کا اتفاق} = \frac{ب}{ا + ب}$$

نتیجہ صریح۔ اگر کسی واقعہ کے وقوع کا احتمال ق ہو تو اسکے عدم وقوع کا احتمال ۱ ـ ق ہوگا۔

۴۵۱۔ یہ کہنے کی بجائے کہ کسی واقعہ کے وقوع کا اتفاق $\frac{ا}{ا + ب}$ ہے اس کو بعض اوقات یوں بھی بیان کرتے ہیں کہ واقعہ کے موافق امکان ا : ب ہے اور خلاف ب : ا ہے۔

احتمال کی تعریف مندرجہ دفعہ ۴۴۹ قدرے مختلف شکل میں بھی دیکھی جا سکتی ہے جو بعض اوقات مفید ثابت ہوتی ہے اگر امکان کی کل صورتوں کی مجموعی تعداد ج ہو اور ہر صورت کا امکان مساوی ہو تو وقوع کا احتمال $\frac{ا}{ج}$ سے اور عدم وقوع کا احتمال $1 - \frac{ا}{ج}$ سے تعبیر ہوتا ہے۔

مثال ۱۔ ایک معمولی مہرہ کے چھ رخوں پر ایک سے چھ تک کے ہندسے

مندرج ہیں۔ اگر اس کو پھینکا جائے تو بتاؤ کہ ۴ سے بڑا عدد نکلنے کا احتمال کیا ہے۔

مہرہ کے گرنے کے کُل مختلف طریقے ۶ ہیں اور ان میں سے ۲ موافق ہیں۔

∴ مطلوبہ احتمال = $\frac{۲}{۶} = \frac{۱}{۳}$

مثال ۲۔ ایک تھیلی میں ۴ سفید گیند ہیں اور ۵ سیاہ، ایک شخص بن دیکھے ان میں سے ۳ گیند نکالتا ہے۔ بتاؤ کہ ان گیندوں کے سب سیاہ ہونے کے خلاف کیا امکان ہیں۔

تین گیند نکالنے کے کُل طریقے $^{۹}ج_{۳}$ ہیں، اور تین سیاہ گیند نکالنے کے کُل طریقے $^{۵}ج_{۳}$ ہیں۔ اس لئے تین سیاہ گیند نکالنے کا احتمال

$$= \frac{^{۵}ج_{۳}}{^{۹}ج_{۳}} = \frac{۳ \times ۴ \times ۵}{۷ \times ۸ \times ۹} = \frac{۵}{۴۲}$$

پس واقعہ کے خلاف امکان ۳۷ : ۵ ہے۔

مثال ۳۔ دو مہرے ایک ساتھ پھینکے گئے ہیں، بتاؤ کہ کم از کم ایک یکّہ نکلنے کا کیا احتمال ہے۔

کُل ممکن صورتوں کی تعداد ۶ × ۶ = ۳۶ ہے۔

ایک مہرہ پر کا یکّہ دوسرے مہرہ پر کے چھ عددوں میں سے کسی ایک کے ساتھ اکٹھا نکل سکتا ہے اور پہلے مہرہ پر کے باقی ۵ عددوں میں سے ہر ایک عدد باقی دوسرے مہرہ کے یکّہ کے ساتھ نکل سکتا ہے۔ پس موافق صورتیں صرف ۱۱ ہیں۔

اس لئے مطلوبہ احتمال $\frac{۱۱}{۳۶}$ ہے

ہم یوں بھی استدلال کرسکتے ہیں:-

ہر ایک مہرہ کو اس طرح پھینکنے کے لئے کہ یکّہ نہ نکلے پانچ طریقے ہیں۔ پس مہروں کے ۲۵ "افتاد" ایسے ہیں جس میں یکّہ نہیں نکلیگا

یعنی کم از کم ایک یکہ کی افتاد کا احتمال ۱ - $\frac{۲۵}{۳۶}$ یا $\frac{۱۱}{۳۶}$ ہے۔

مثال ۴۔ تین مہرے ایک ساتھ پھینکے گئے ہیں، بتاؤ کہ ۱۵ سے زیادہ نکلنے کا کیا احتمال ہے۔

جس افتاد میں ۱۸ نکل سکتے ہیں وہ ۶، ۶، ۶ سے بنی ہوتی ہے اور یہ صرف ایک ہی طریقہ سے ہو سکتا ہے۔ ۱۷ چونکہ ۶، ۶، ۵ سے بنتا ہے، اس لئے یہ صرف ۳ طریقوں سے ہو سکتا ہے، اسی طرح ۱۶ اعداد ۶، ۶، ۴ اور ۶، ۵، ۵ سے بن سکتا ہے اور ہر ایک جٹ ۳ طرح سے واقع ہو سکتا ہے۔

پس موافق صورتوں کی کل تعداد ۱ + ۳ + ۶ = ۱۰ ہے اور کل صورتیں ۶ × ۶ × ۶ یعنی ۲۱۶ ہے۔

$$\text{لہذا مطلوبہ احتمال} = \frac{۱۰}{۲۱۶} = \frac{۵}{۱۰۸}$$

مثال ۵۔ ایک ایسے قرعہ میں جس میں ۳ انعام ہیں اور ۶ خالی ہیں ا کے تین حصے ہیں، ایک دوسرے قرعہ میں جس میں ایک انعام ہے اور ۲ خالی ہیں ب کا ایک حصہ ہے، ثابت کرو کہ ا کی کامیابی کے احتمال کو ب کی کامیابی کے احتمال کے ساتھ نسبت ۱۶ : ۷ ہے۔

ا کے تین انعام حاصل کرنے کا طریقہ ایک ہے۔

ا کے دو انعام اور ایک خالی حاصل کرنیکے طریقے $\frac{۳ \times ۲}{۱ \times ۲} \times ۶$ ہیں۔

ا کے ایک انعام اور دو خالی حاصل کرنیکے طریقے $۳ \times \frac{۶ \times ۵}{۱ \times ۲}$ ہیں۔

ان کل طریقوں کا حاصل جمع ۶۴ ہے جو ا کے کم از کم ایک انعام حاصل کرنے کے کل طریقوں کو تعبیر کرتا ہے۔ نیز ا تین

ٹکٹ $\frac{9\times8\times7}{1\times2\times3}$ یعنی ۸۴ طریقوں سے حاصل کرسکتا ہے

پس ا کی کامیابی کا احتمال $\frac{64}{84}=\frac{16}{21}$ ہے۔

نیز ب کی کامیابی کا احتمال [illegible] $\frac{1}{3}$ ہے،

پس ا کی کامیابی کا احتمال: ب کی کامیابی کا احتمال $=\frac{16}{21}:\frac{1}{3}=16:7$

ہم اس طرح بھی استدلال کرسکتے تھے:۔

ا کے تمام خالی $\frac{6\times5\times4}{1\times2\times3}$ یعنی ۲۰ طریقوں سے نکلینگے۔ اسلئے

ا کے محروم رہنے کا احتمال $\frac{20}{84}$ یعنی $\frac{5}{21}$ ہے۔

پس ا کی کامیابی کا احتمال $=1-\frac{5}{21}=\frac{16}{21}$

۴۵۳۔ فرض کرو کہ ا، ب، ج ..... ایسے واقعات ہیں کہ ان میں سے ایک اور صرف ایک کا واقع ہونا لازمی ہے نیز فرض کرو کہ یہ واقعات بالترتیب $ا_1$، $ب_1$، $ج_1$ ..... طریقوں سے واقع ہو سکتے ہیں اور ان طریقوں میں سے ہر ایک کا امکان مساوی ہے، ہر ایک واقعہ کے وقوع کا احتمال دریافت کرو۔

مساوی امکان کے سب طریقوں کا مجموعہ $ا_1+ب_1+ج_1+\ldots$ ہے ان میں سے وہ طریقے جو ا کے موافق ہیں $ا_1$ ہیں۔ پس ا کے وقوع کا احتمال $\frac{ا_1}{ا_1+ب_1+ج_1+\ldots}$ ہے اسی طرح سے ب کے وقوع کا احتمال $\frac{ب_1}{ا_1+ب_1+ج_1}$ ہے، وغیرہ وغیرہ

۴۵۴۔ جو مثالیں ہم نے اوپر درج کی ہیں اُن سے ظاہر ہے کہ احتمال کے آسان سوالات کے حل کرنے میں صرف احتمال کی تعریف اور ترتیب و اجتماع کے اصولوں کے جاننے کی ضرورت ہے۔

## امثلہ نمبری ۳۲ (ر)

۱۔ بتاؤ کہ دو مہروں کو ایک ساتھ پھینکنے سے (۱) پانچ (۲) چھہ نکلنے کا کیا احتمال ہے

۲۔ تاش کے ۵۲ پتوں سے کوئی دو پتے نکالے گئے ہیں، بتاؤ کہ ایک کے "غلام" اور دوسرے کے "بیگم" ہونیکا کیا احتمال ہے

۳۔ ایک تھیلی میں ۵ سفید، ۰ سیاہ اور ۴ سرخ گیند ہیں۔ اگر ۳ گیند علی الحساب نکالے جائیں تو ان تینوں کے سفید ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۴۔ چار سکّوں کو اوپر اچھالا گیا ہے بتاؤ کہ دو مورتوں اور دو زنجیروں کے نکلنے کا کیا احتمال ہے؟

۵۔ دو واقعات ایسے ہیں کہ ان میں ایک ضرور واقع ہوگا۔ اگر یہ معلوم ہو کہ ایک کا احتمال دوسرے کے احتمال کا دو تہائی ہے تو بتاؤ کہ دوسرے واقعہ کے موافق کیا امکان ہے؟

۶۔ ایک تاش میں سے ۴ پتے لئے گئے ہیں، بتاؤ کہ ان کے ایک ہی "رنگ" کے چار افسر ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۷۔ ۱۳ آدمی ایک گول میز کے گرد بیٹھے ہیں، بتاؤ کہ دو خاص آدمیوں کے پاس پاس بیٹھنے کے خلاف امکان ۵:۱ ہے

۸۔ تین واقعات ا، ب، ج ایسے ہیں کہ ان میں سے ایک اور صرف ایک ضرور واقع ہوگا۔ اگر ا کے خلاف امکان ۸ : ۳ ہو اور ب کے خلاف امکان ۵ : ۲ ہو تو بتاؤ ج کے خلاف کیا امکان ہوگا؟

۹۔ ایک مہرہ کو پھینکنے سے ۴ نکلنے کا جو احتمال ہے دو مہروں کو پھینکنے سے ۸ نکلنے کا جو احتمال ہے، ۳ مہروں کو ایک ساتھ پھینکنے سے ۱۲ نکلنے کا جو احتمال ہے ان سب کا

باہم مقابلہ کرو۔
۱۰۔ ایک تاش کے ملانے میں ۴ پتے اتفاق سے گر گئے ہیں، بتاؤ ان کے جداگانہ ایک ایک رنگ کے ہونے کا کیا احتمال ہے۔
۱۱۔ ایک قرعہ میں ۲ انعام ہیں اور ۹ خالی ہیں، اس کے لئے ا کے پاس ۳ حصے ہیں، اسی طرح ایک اور قرعہ میں ۲ انعام اور ۶ خالی ہیں اور اس کے لئے ب کے پاس ۲ حصے ہیں ان کی کامیابی کے احتمال کا مقابلہ کرو۔
۱۲۔ دکھاؤ کہ ۴، ۳ اور ۲ مہروں کو پھینک کر ۶ نکالنے کے احتمال بالترتیب نسبت ۱ : ۶ : ۱۸ میں ہیں۔
۱۳۔ تین کتابیں ہیں جن میں ایک کی تین جلدیں ہیں دوسری کی چار اور تیسری کی ایک۔ ان کو علی الحساب ایک الماری میں رکھا گیا ہے، بتاؤ کہ ہر ایک کتاب کی جلدوں کے اکٹھا ہونیکا احتمال $\frac{3}{140}$ ہے۔
۱۴۔ ا اور ب میں سے ہر ایک دو مہرے پھینکتا ہے، اگر ا، ۹ پھینکے تو بتاؤ کہ ب کے اس سے زیادہ پھینکنے کا کیا احتمال ہے۔
۱۵۔ لفظ "مصاحبوں" کے حروف کو جدا جدا کر کے میز پر رکھا گیا ہے، بتاؤ کہ حروف علت (ا اور و) کے پاس پاس آنے کا کیا احتمال ہے۔
۱۶۔ تاش کی ایک "ترپ" کی بازی میں جس کے پتے ایک ایک کر کے تقسیم کئے گئے ہیں بتاؤ کہ ایک خاص شخص کے پاس چار "بادشاہ" ہونے کا کیا احتمال ہے
۱۷۔ ۴ شلنگ اور ۳ نصف کراؤن ایک قطار میں علی الحساب رکھے گئے ہیں، بتاؤ کہ مرول پر کے دونوں سکوں کے نصف کراؤں ہونے کا احتمال $\frac{1}{7}$ ہے اس نتیجہ کی م شلنگ اور ن نصف

گراؤں کی صورت میں تقسیم کرو۔

**۴۵۵**۔ اب تک ہم نے صرف اُنہی واقعات پر غور کیا ہے جنکو احتمال کی زبان میں **مفرد** واقعات سے موسوم کرتے ہیں، اگر ان میں سے دو یا زیادہ واقعات ایسے ہوں کہ اِن کے وقوع باہم متعلق ہوں تو اس مشترک وقوع کو **مرکب واقعہ** کہتے ہیں۔

مثلاً فرض کرو کہ ہمارے پاس ایک تھیلی میں پانچ سفید اور آٹھ سیاہ گیند ہیں اس میں سے دو دفعہ تین تین گیند نکالے گئے ہیں، اگر ہم پہلے تین سفید گیندوں کے اور پھر تین سیاہ گیندوں کے نکالنے کا احتمال معلوم کرنا چاہیں تو ہماری بحث مرکب واقعہ سے متعلق ہوگی۔

ایسی صورت میں ممکن ہے کہ پہلی دفعہ کے نکالنے کا نتیجہ دوسری دفعہ کے نکالنے کے نتیجہ پر اثر انداز نہ ہو۔ ظاہر ہے کہ اگر ان گیندوں کو جو پہلی دفعہ نکالے گئے ہیں واپس رکھ دیا جائے تو دوسری مرتبہ کے نکالنے پر پہلی دفعہ کے نکالنے کا نتیجہ کوئی اثر نہ ڈالے گا۔ لیکن اگر گیندوں کو واپس نہ رکھا جائے تو ظاہر ہے کہ اگر پہلی دفعہ تینوں گیند سفید نکلیں تو باقی ماندہ سیاہ گیندوں کو سفید گیندوں کے ساتھ جو نسبت ہوگی وہ اس نسبت سے زیادہ ہوگی جبکہ پہلی دفعہ کے تینوں گیند سفید نہ ہوں۔ اس صورت میں دوسری مرتبہ سیاہ گیند نکالنے کا احتمال پہلی دفعہ کے نتیجہ سے اثر پذیر ہوگا۔

اس کی باقاعدہ تعریف ہم ذیل میں درج کرتے ہیں۔

اگر ایک واقعہ کا وقوع دوسرے واقعہ پر اثر انداز ہوا ہو تو ان واقعات کو واقعات تابع کہتے ہیں، لیکن اگر ایک واقعہ دوسرے واقعہ پر اثر انداز نہ ہو تو ایسے واقعات کو "غیر تابع" کہتے ہیں۔

تابع واقعات کو بعض اوقات **مشروط واقعات** بھی کہتے ہیں۔

۴۵۶- اگر دو غیر تابع واقعات میں سے بالترتیب ہر ایک کا احتمال معلوم ہو تو دونوں کے واقع ہونے کا احتمال معلوم کرو۔

فرض کرو کہ پہلا واقعہ ا طریقوں سے واقع ہو سکتا ہے اور ب طریقوں سے واقع نہیں ہو سکتا۔ نیز فرض کرو کہ دوسرا واقعہ اَ طریقوں سے واقع ہو سکتا ہے اور بَ طریقوں سے واقع نہیں ہو سکتا۔ اور ان سب طریقوں کا امکان مساوی ہے۔

پہلی (ا + ب) صورتوں میں سے ہر ایک کو دوسری (اَ + بَ) صورتوں میں سے ہر ایک کے ساتھ منسلک کیا جا سکتا ہے اس طرح ہمیں کل (ا + ب) (اَ + بَ) مرکب صورتیں حاصل ہوتی ہیں جن میں سے ہر ایک کا امکان مساوی ہے۔

ان صورتوں میں سے ا اَ میں دونوں واقعات وقوع پذیر ہوتے ہیں۔ ب بَ صورتوں میں ان میں سے کوئی واقعہ وقوع پذیر نہیں ہوتا۔ ا بَ میں پہلا واقعہ واقع ہوتا ہے اور دوسرا نہیں ہوتا، اَ ب صورتوں میں پہلا واقعہ واقع نہیں ہوتا اور دوسرا واقع ہوتا ہے۔ پس

دونوں واقعات کے وقوع پذیر ہونیکا احتمال (ا اَ) / ((ا + ب) (اَ + بَ)) ہے

دونوں واقعات میں سے کسی کے وقوع پذیر نہونیکا احتمال (ب بَ) / ((ا + ب) (اَ + بَ)) ہے

پہلے کے واقع ہونے اور دوسرے کے واقع نہونیکا احتمال (ا بَ) / ((ا + ب) (اَ + بَ)) ہے

پہلے کے واقع نہ ہونے اور دوسرے کے واقع ہونیکا احتمال (اَ ب) / ((ا + ب) (اَ + بَ)) ہے

پس اگر دو غیر تابع واقعات وقوع پذیر ہونے کے احتمال بالترتیب

ق اور قَ ہوں تو دونوں کے واقع ہونے کا احتمال ق قَ ہوتا ہے۔ اسی قسم کا استدلال غیر تابع واقعات کی کسی تعداد پر عائد ہوگا۔ اس طرح آسانی سے معلوم ہو سکتا ہے کہ اگر غیر تابع واقعات کی کسی تعداد کے جداگانہ وقوع پذیر ہونے کے احتمال بالترتیب $ق_{1}$، $ق_{2}$، $ق_{3}$..... ہوں تو ان سب کے وقوع پذیر ہونے کا احتمال $ق_{1} \times ق_{2} \times ق_{3}$.... ہوگا، پہلے دو کے وقوع پذیر ہونے اور باقی کے وقوع پذیر نہ ہونے کا احتمال $ق_{1} ق_{2} (1 - ق_{3}) \times (1 - ق_{4})$..... ہوگا، اسی طرح باقی کسی ایک خاص صورت کے لئے۔

۴۵۷۔ اگر ایک امتحان میں ایک واقعہ کے وقوع پذیر ہونے کا احتمال ق ہو تو کسی متواتر امتحانوں میں اس کے واقع ہونے کا احتمال $ق^{ر}$ ہوگا۔ یہ نتیجہ دفعۂ ماقبل میں

$$ق_{1} = ق_{2} = ق_{3} \ldots = ق$$

فرض کرنے سے فوراً واضح ہو جاتا ہے۔

یہ معلوم کرنے کے لئے کہ واقعات کی کسی تعداد میں سے کم از کم کسی ایک کے واقع ہونے کا کیا احتمال ہے ہم اس طرح غور کرتے ہیں۔ سب واقعات کے عدم وقوع کا احتمال $(1 - ق_{1})(1 - ق_{2})(1 - ق_{3})$.... ہے، سوائے اس صورت کے باقی ہر صورت میں کوئی نہ کوئی واقعہ ضرور وقوع پذیر ہوگا۔ پس مطلوبہ احتمال

$$1 - (1 - ق_{1})(1 - ق_{2})(1 - ق_{3}) \ldots \text{ ہے}$$

مثال ا۔ ایک تھیلی میں ۵ سفید اور ۵ سیاہ گیند ہیں، تھیلی میں سے تین گیند نکالے گئے ہیں، پھر ان گیندوں کو واپس رکھ کر دوبارہ تین گیند نکالے گئے ہیں پہلی مرتبہ تینوں گیندوں کے سفید نکلنے کا

اور دوسری مرتبہ تینوں کے سیاہ نکلنے کا کیا احتمال ہے؟

جن مختلف طریقوں سے تین گیند نکالے جا سکتے ہیں اُن کی کل تعداد ${}^{۱۳}ج_{۳}$ ہے۔

جن مختلف طریقوں سے تین سفید گیند نکالے جا سکتے ہیں انکی تعداد ${}^{۵}ج_{۳}$ ہے۔

جن مختلف طریقوں سے تین سیاہ گیند نکالے جا سکتے ہیں اُن کی تعداد ${}^{۸}ج_{۳}$ ہے۔

پس پہلے امتحان میں تین سفید گیند نکلنے کا احتمال

$$= {}^{۵}ج_{۳} \div {}^{۱۳}ج_{۳} = \frac{۳ \times ۴ \times ۵}{۳ \times ۲ \times ۱} \div \frac{۱۱ \times ۱۲ \times ۱۳}{۳ \times ۲ \times ۱} = \frac{۵}{۱۴۳}$$

اور دوسرے امتحان میں تین سیاہ گیند نکلنے کا احتمال

$$= {}^{۸}ج_{۳} \div {}^{۱۳}ج_{۳} = \frac{۶ \times ۷ \times ۸}{۱۱ \times ۱۲ \times ۱۳} = \frac{۲۸}{۱۴۳}$$

لہذا مرکب واقعہ کا احتمال $= \frac{۵}{۱۴۳} \times \frac{۲۸}{۱۴۳} = \frac{۱۴۰}{۲۰۴۴۹}$

**مثال ۲۔** اگر ایک سکہ کو اچھالا جائے تو بتاؤ کہ تین متواتر اچھالوں میں تصویر اور زنجیر کے متبادلاً نکلنے کا کیا احتمال ہے؟

پہلے اچھال میں تصویر نکلیگی یا زنجیر۔ دوسرے اچھال میں اس کے برعکس نکلنے کا احتمال $\frac{۱}{۲}$ ہے اور تیسرے اچھال میں پہلے اچھال کے موافق نکلنے کا احتمال $\frac{۱}{۲}$ ہے۔

پس مرکب واقعہ کا احتمال $\frac{۱}{۲} \times \frac{۱}{۲} = \frac{۱}{۴}$ ہے۔

**مثال ۳۔** ایک شخص ا کی عمر اِس وقت ۳۵ سال کی ہے، اِس کے ۶۵ سال کی عمر تک زندہ رہنے کے خلاف امکان ۹ : ۷ ہے، ایک اور شخص ب کی عمر اِس وقت ۴۵ سال

کی ہے، اس کے ۷۵ سال کی عمر تک زندہ رہنے کے خلاف امکان
۳ : ۲ ہے۔ بتاؤ کہ کم از کم ایک شخص کے ۳۰ سال تک زندہ
رہنے کا کیا احتمال ہے۔

۳۰ سال کے اندر ا کے مرجانے کا احتمال $\frac{۹}{۱۶}$ ہے۔
۳۰ سال کے اندر ب کے مرجانے کا احتمال $\frac{۳}{۵}$ ہے۔
پس ″ ″ ″ دونوں کے ″ ″ ″ $\frac{۹}{۱۶} \times \frac{۳}{۵}$ یعنی $\frac{۲۷}{۸۰}$ ہے
پس دونوں کے نہ مرنے کا احتمال یعنی کم از کم ایک کے زندہ رہنے
کا احتمال $۱ - \frac{۲۷}{۸۰}$ یعنی $\frac{۵۳}{۸۰}$ ہے۔

۴۵۸ — دفعہ ۴۵۶ کے حروف کے مفہوم میں ذرا سا تغیر کرنے
سے ہم دو تابع واقعات کے ایک ساتھ وقوع پذیر ہونے کا
احتمال معلوم کر سکتے ہیں۔ مثلاً فرض کرو کہ جب پہلا واقعہ
ہو چکتا ہے تو اس کے تحت دوسرا واقعہ اَ طریقوں سے
وقوع پذیر ہو سکتا ہے اور بَ طریقوں سے وقوع پذیر نہیں
ہو سکتا تب جن طریقوں سے دونوں واقعات اکٹھے واقع
ہو سکتے ہیں ان کی تعداد ا اَ ہے، اس لئے ان کے ایک
ساتھ واقع ہونے کا احتمال $\frac{ا\,اَ}{(ا+ب)(اَ+بَ)}$ ہے۔

پس اگر پہلے واقعہ کا احتمال ح ہو اور اس کے تحت
دوسرے واقعہ کے وقوع پذیر ہونے کا احتمال حَ ہو تو
دونوں واقعات کے ایک ساتھ واقع ہونے کا احتمال ح حَ
ہوگا۔

**مثال ۱** — ترپ کی بازی میں تاش کے پتے ایک ایک کر کے
چار کھلاڑیوں میں تقسیم کئے گئے ہیں، بتاؤ کہ ایک خاص شخص کے
پاس ترپ کا بادشاہ، اور "بیگم" دونوں کے ہونے کا کیا احتمال ہے۔

فرض کرو کہ یہ کھلاڑی ا ہے، تب ا کے پاس بادشاہ ہونیکا احتمال $\frac{13}{52}$ ہے کیونکہ یہ 'پتہ' ۵۲ مختلف طریقوں سے تقسیم ہوسکتا ہے اور ان میں سے ۱۳ طریقے ا کے حصہ میں آگئے ہیں، اب بادشاہ ا کے پاس آجانے کے بعد ا کے پاس 'بیگم' بھی آنے کا قرینہ $\frac{12}{51}$ ہے کیونکہ 'بیگم' کا پتہ باقی ۵۱ طریقوں سے تقسیم ہوسکتا ہے اور ۱۲ طریقے ا کے حصہ میں آتے ہیں۔

پس مطلوبہ احتمال $= \frac{13}{52} \times \frac{12}{51} = \frac{1}{17}$

یا ہم اس طرح بھی استدلال کر سکتے ہیں۔

جن مختلف طریقوں سے بادشاہ' اور بیگم' ا کے پاس آسکتے ہیں وہ ان ترتیبوں کی تعداد کے مساوی ہیں جو ۱۳ چیزوں میں سے دو دو کو لینے سے حاصل ہوتی ہیں یعنی ان کی تعداد ۱۳ × ۱۲ ہے، اسی طرح بادشاہ اور بیگم کو تقسیم کرنے کے کل مختلف طریقے ۵۲ × ۵۱ ہیں۔

اس لئے مطلوبہ احتمال $= \frac{13 \times 12}{52 \times 51} = \frac{1}{17}$ حسب سابق

**مثال ۲۔** ایک تھیلی میں ۵ سفید اور ۸ سیاہ گیند ہیں۔ پہلے تھیلی میں سے تین گیند نکالے گئے ہیں، پھر ان گیندوں کو واپس رکھنے کے بغیر اس میں سے تین اور گیند نکالے گئے ہیں۔ پہلی مرتبہ تینوں کے سفید اور دوسری مرتبہ تینوں کے سیاہ نکلنے کا احتمال معلوم کرو۔

پہلی آزمائش میں تین گیند کل $^{13}ج_3$ طریقوں سے نکل سکتے ہیں اور تین سفید گیند $^{5}ج_3$ طریقوں سے نکل سکتے ہیں پس پہلی آزمائش میں تینوں گیندوں کے سفید نکلنے کا احتمال

$$^{5}ج_3 \div {}^{13}ج_3 = \frac{5\times4\times3}{1\times2\times3} \div \frac{13\times12\times11}{1\times2\times3} = \frac{5}{143}$$

جب تین گیند نکال لئے جائیں تو تھیلی میں باقی ۲ سفید اور ۸ سیاہ گیند رہ جاتے ہیں۔

پس دوسری آزمائش میں تین گیند کل $_{10}ج_{3}$ مختلف طریقوں سے نکالے جا سکتے ہیں اور تین سیاہ گیند $_{8}ج_{3}$ مختلف طریقوں سے نکالے جا سکتے ہیں۔ پس دوسری آزمائش میں تینوں گیندوں کے سیاہ نکلنے کا احتمال $_{8}ج_{3} \div {}_{10}ج_{3} = \frac{6 \times 7 \times 8}{8 \times 9 \times 10} = \frac{7}{15}$ ہے

پس مرکب واقعہ کا احتمال $\frac{7}{15} \times \frac{5}{143} = \frac{7}{429}$ ہے

طالب علم کو چاہئے کہ اس جواب کا مقابلہ دفعہ ۴۵۷ کی مثال اول کے ساتھ کرے۔

**۴۵۹**۔ اگر ایک واقعہ دو یا زیادہ مختلف طریقوں سے واقع ہو سکتا ہو اور یہ طریقے ایک دوسرے کے منافی ہوں تو اس کے واقع ہونے کا احتمال مختلف طریقوں سے واقع ہونے کے احتمالوں کے حاصل جمع کے مساوی ہوگا۔

اس مسئلہ کو بعض اوقات صریح اور از خود بیّن نتیجہ خیال کرتے ہیں جو احتمال کی تعریف سے ہی واضح ہے تاہم اسکو با ضابطہ طور پر حسب ذیل طریقہ سے ثابت کیا جا سکتا ہے

فرض کرو کہ واقعہ دو ایسے طریقوں سے جو ایک ساتھ واقع نہیں ہوتے وقوع میں آسکتا ہے، نیز فرض کرو کہ ان دو طریقوں سے اس کے واقع ہونے کے احتمال بالترتیب

$\frac{ا_1}{ب_1}$ اور $\frac{ا_2}{ب_2}$ ہیں۔ تب $ب_1 ب_2$ صورتوں میں سے $ا_1 ب_2$ صورتیں ایسی ہیں جن میں واقعہ پہلے طریقہ سے واقع ہو سکتا ہے اور $ا_2 ب_1$ صورتیں ایسی ہیں

جن میں واقعہ مذکورہ دوسرے طریقہ سے واقع ہوسکتا ہے اور یہ طریقے ایک ساتھ واقع نہیں ہوتے۔ پس فی الجملہ $\text{ب}_1 \text{ب}_2$ صورتوں میں سے $\text{ا}_1 \text{ب}_2 + \text{ا}_2 \text{ب}_1$ صورتیں ایسی ہیں جو واقعہ کے موافق ہیں، پس واقعہ کے ان دو طریقوں میں سے کسی ایک طریقہ سے واقع ہونے کا احتمال

$$\frac{\text{ا}_1 \text{ب}_2 + \text{ا}_2 \text{ب}_1}{\text{ب}_1 \text{ب}_2} = \frac{\text{ا}_1}{\text{ب}_1} + \frac{\text{ا}_2}{\text{ب}_2}$$ ہے۔

ایسے باہم منافی طریقوں کی تعداد خواہ کچھ ہی ہو سب پر اسی قسم کا استدلال صادق آئے گا۔

اس لئے اگر واقعہ ن طریقوں سے واقع ہوسکتا ہو جو باہم منافی ہوں اور اگر واقعہ کے ان مختلف طریقوں سے واقع ہونے کے احتمال بالترتیب $\text{ق}_1$، $\text{ق}_2$، $\text{ق}_3$ .... $\text{ق}_\text{ن}$ ہوں تو ان طریقوں میں سے کسی ایک سے واقع ہونے کا احتمال۔

$$\text{ق}_1 + \text{ق}_2 + \text{ق}_3 + .... + \text{ق}_\text{ن}$$ ہوگا

**مثال ۱۔** دو مہرے ایک ساتھ پھینکے گئے ہیں۔ ان سے کم از کم ۹ نکلنے کا احتمال دریافت کرو۔

۹ چار طریقوں سے بن سکتا ہے، اس لئے ۹ نکلنے کا احتمال $\frac{۴}{۳۶}$ ہے۔

۱۰ تین طریقوں سے بن سکتا ہے، اسلئے ۱۰ نکلنے کا احتمال $\frac{۳}{۳۶}$ ہے۔

۱۱ دو طریقوں سے بن سکتا ہے، اسلئے ۱۱ نکلنے کا احتمال $\frac{۲}{۳۶}$ ہے۔

۱۲ ایک طریقہ سے بن سکتا ہے، اسلئے ۱۲ نکلنے کا احتمال $\frac{۱}{۳۶}$ ہے۔

اب ۹ سے کم عدد نہ نکلنے کا احتمال ان مختلف احتمالوں کے حاصل جمع کے مساوی ہے

$\therefore$ مطلوبہ احتمال $= \frac{۱+۲+۳+۴}{۳۶} = \frac{۱۰}{۳۶} = \frac{۵}{۱۸}$

**مثال ۲۔** ایک بٹوے میں ایک پونڈ ہے اور تین شلنگ، دوسرے بٹوے میں دو پونڈ ہیں اور چار شلنگ، تیسرے بٹوے میں تین پونڈ ہیں اور ایک شلنگ، اگر علی الحساب کوئی ایک بٹوا لیکر اس میں سے ایک سکہ نکالا جائے تو بتاؤ کہ سکہ کے پونڈ ہونے کا کیا احتمال ہے۔

چونکہ ہر ایک بٹوے کے لئے جانے کا امکان مساوی ہے اسلئے پہلا بٹوا لینے کا احتمال $\frac{1}{3}$ ہے اور اس میں سے نکالے ہوئے ایک سکہ کے پونڈ ہونے کا احتمال $\frac{1}{4}$ ہے، پس جہاں تک پہلے بٹوے کا تعلق ہے اس میں سے پونڈ نکالنے کا احتمال $\frac{1}{3} \times \frac{1}{4} = \frac{1}{12}$ ہے اسی طرح سے دوسرے بٹوے میں سے پونڈ نکالنے کا احتمال $\frac{1}{3} \times \frac{2}{6} = \frac{1}{9}$ ہے اور تیسرے میں سے نکالے ہوئے سکہ کے پونڈ ہونے کا احتمال $\frac{1}{3} \times \frac{3}{4}$ یعنی $\frac{1}{4}$ ہے۔

$$\therefore \text{مطلوبہ احتمال} = \frac{1}{12} + \frac{1}{9} + \frac{1}{4} = \frac{4}{9}$$

**۴۶۰۔** دفعہ ماقبل میں ہم دیکھ چکے ہیں کہ بعض اوقات کسی واقعہ کے احتمال کو دو یا زیادہ مختلف واقعات کے احتمال کے حاصل جمع کے مساوی تصور کیا جا سکتا ہے لیکن یہ اچھی طرح ذہن نشین کر لینا چاہئے کہ کسی واقعہ کا احتمال دو یا زیادہ واقعات کے احتمالوں کے حاصل جمع کے مساوی اسی صورت میں سمجھا جا سکتا ہے جبکہ واقعات بلحاظ ایک دوسرے کے بالکل غیر متعلق ہوں یعنی جب کسی ایک کا واقع ہونا باقی واقعات میں سے کسی ایک کے وقوع پذیر ہونے پر اثر انداز نہ ہو۔

**مثال۔** ۲۰ ٹکٹوں پر پہلے بیس طبعی عدد لکھے ہوئے ہیں، ان میں سے ایک ٹکٹ علی الحساب نکالا گیا ہے، بتاؤ کہ اس پر کے عدد کا ۳ یا ۵ کے ضعف ہونے کا کیا احتمال ہے۔

اِس ٹکٹ پر کے عدد کے ۳ کے ضعف ہونے کا احتمال $\frac{۶}{۲۰}$ ہے اور ۷ کے ضعف ہونے کا احتمال $\frac{۲}{۲۰}$ یعنی $\frac{۱}{۱۰}$ ہے، اور یہ واقعات باہم منافی ہیں۔ پس مطلوبہ احتمال

$$\frac{۱}{۳} + \frac{۱}{۱۰} = \frac{۲}{۵}$$ ہے۔

لیکن اگر سوال یوں ہوتا کہ اِس عدد کے ۳ کے یا ۵ کے ضعف ہونے کا کیا احتمال ہے تو حسب ذیل طریق پر استدلال کرنا غلط ہوتا۔

چونکہ عدد مذکور کے ۳ کے ضعف ہونے کا احتمال $\frac{۶}{۲۰}$ ہے اور عدد مذکور کے ۵ کے کوئی ضعف ہونے کا احتمال $\frac{۴}{۲۰}$ ہے، اسلئے

مطلوبہ احتمال $\frac{۶}{۲۰} + \frac{۴}{۲۰} = \frac{۱}{۲}$ ہے۔

اس کی وجہ یہ ہے کہ ممکن ہے کہ عدد مذکور ۳ اور ۵ دونوں کا ضعف ہو، اس لئے اِس صورت میں دونوں واقعات ایک دوسرے سے غیر متعلق یا منافی نہیں ہیں۔

۴۶۱۔ یہ بات قابل غور ہے کہ مفرد اور مرکب واقعات کا فرق بہت سی صورتوں میں محض مصنوعی ہوتا ہے۔ بعض صورتوں میں یہ صرف نقطہ نظر کا فرق ہوتا ہے۔

**مثال**۔ ایک تھیلی میں ۵ سفید اور ۷ سیاہ گیند ہیں، اگر دو گیند نکالے جائیں تو ایک گیند کے سیاہ اور دوسرے کے سفید ہونے کا کیا احتمال ہے۔

(۱) اگر اِس واقعہ کو مفرد تصور کیا جائے تو

$$\text{احتمال مطلوبہ} = (۵ \times ۷) \div {}^{۱۲}ج_{۲} = \frac{۳۵}{۶۶}$$

(۲) اس واقعہ کو ذیل کے دو مرکب واقعات میں سے ایک یا دوسرے

کا وقوع تصور کیا جا سکتا ہے۔

۱۔ پہلے ایک سفید اور پھر ایک سیاہ گیند کا نکالنا، اس کا احتمال

$\frac{۵}{۱۲} \times \frac{۷}{۱۱}$ یعنی $\frac{۳۵}{۱۳۲}$ ہے

۲۔ پہلے سیاہ اور پھر سفید گیند کا نکالنا، اس کا احتمال

$$\frac{۷}{۱۲} \times \frac{۵}{۱۱} = \frac{۳۵}{۱۳۲}$$ ہے

اور چونکہ یہ واقعات ایک دوسرے سے بالکل غیر متعلق ہیں، اسلئے مطلوبہ احتمال

$$= \frac{۳۵}{۱۳۲} + \frac{۳۵}{۱۳۲} = \frac{۳۵}{۶۶}$$ ہے

یہ بات قابلِ غور ہے کہ ہم نے یہاں تسلیم کرلیا ہے کہ دو مخصوص گیندوں کو یکے بعد دیگرے نکالنے کا احتمال وہی ہے جو اُن کو ایک ساتھ نکالنے کا ہے، ذرا سے غور سے معلوم ہو جائیگا کہ یہ درست ہے۔

## امثلہ نمبری ۳۲ (ب)

۱۔ ایک معمولی مہرہ کو یکے بعد دیگرے دو مرتبہ پھینکنے سے صرف پہلی افتاد میں یکہ کے نکلنے کا کیا احتمال ہے۔

۲۔ ایک تاش میں سے تین پتے علی الحساب نکالے گئے ہیں، بتاؤ کہ ان پتوں کے بادشاہ، بیگم اور غلام ہونے کا کیا احتمال ہے

۳۔ ایک واقعہ کے خلاف امکان ۵ : ۲ ہے اور ایک اور واقعہ جو پہلے واقعہ پر منحصر نہیں ہے اس کے موافق امکان ۶ : ۵ ہے، ان واقعات میں سے کم از کم ایک کے وقوع ہونے کا کیا احتمال ہے

۴۔ ایک لڑکے ا کے ایک سوال کو حل کر سکنے کے خلاف

امکان ۴ : ۳ ہے اور ایک لڑکے ب کے یہی سوال حل کر سکنے کے موافق امکان ۷ : ۵ ہے اگر یہ دونوں حل کرنے کی کوشش کریں تو سوال کے حل ہو جانے کا کیا احتمال ہے۔

۵۔ ایک بٹوے کے ایک خانہ میں ۲ پونڈ اور ۳ شلنگ ہیں اور دوسرے خانہ میں ۲ پونڈ اور ایک شلنگ، بٹوے میں سے ایک پونڈ نکالنے کا کیا احتمال ہے۔

۶۔ ایک تھیلی میں ۱۷ ٹکٹ ہیں جن پر ایک سے سترہ تک عدد لکھے ہوئے ہیں۔ اِن میں سے ایک ٹکٹ نکالا گیا ہے اور پھر اس کو واپس رکھ دیا گیا ہے، پھر ایک اور ٹکٹ نکالا گیا ہے اس کا کیا احتمال ہے کہ پہلا عدد جفت اور دوسرا طاق ہو۔

۷۔ ۴ آدمی ایک تاش میں سے ایک ایک پتہ نکالتے ہیں، بتاؤ کہ (۱) چاروں پتوں کے مختلف رنگوں کے ہونے کا اور (۲) کسی دو پتوں کی ایک ہی قیمت کے نہ ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۸۔ ایک مہرہ کو ۵ دفعہ پھینکنے میں کم از کم ایک دفعہ ۶ نکلنے کا کیا احتمال ہے۔

۹۔ ایک کتاب کا تین نکتہ سنج جدا جدا تبصرہ کر رہے ہیں، اُن کے تبصروں کے کتاب کے حق میں یا موافق ہونے کے احتمال بالترتیب ۵ : ۲، ۴ : ۳، ۳ : ۴ ہیں۔ اس کا کیا احتمال ہے کہ تین تبصروں میں سے کثرت کتاب کے حق میں ہو۔

۱۰۔ ایک تھیلی میں ۵ سفید اور ۳ سیاہ گیند ہیں، اِن میں سے ۴ کو یکے بعد دیگرے اسطرح نکالا گیا ہے کہ نکالا ہوا گیند واپس نہیں رکھا گیا۔ بتاؤ کہ اِن گیندوں کے متبادلاً مختلف رنگوں کے ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۱۱۔ دو مہروں کو تین بار پھینکا گیا ہے، بتاؤ کہ کم از کم ایک بار دستہ نکلنے کا کیا احتمال ہے [ جب دو رخوں کے عددوں کی قیمتیں

مساوی ہوں تو اِن عددوں کے زوج کو دُسّر کہتے ہیں]

۱۲۔ اگر علی الحساب چار صحیح عددوں کو لیکر ضرب دیا جائے تو ثابت کرو کہ حاصل ضرب کے آخری ہندسہ کے ۱، ۳، ۷، یا ۹ ہونیکا احتمال $\frac{16}{625}$ ہے۔

۱۳۔ ایک بٹوے میں ۱۰ سکے ہیں جن میں سے ایک سکہ پونڈ ہے اور باقی سب شلنگ ہیں، دوسرے بٹوے میں ۱۰ سکے ہیں اور سب کے سب شلنگ ہیں۔ پہلے بٹوے میں سے ۹ سکے لیکر دوسرے میں ڈال دئے گئے ہیں، پھر دوسرے میں سے ۹ سکے لیکر پہلے میں ڈالے گئے ہیں، بتاؤ کہ پونڈ کے ابھی تک پہلے ہی بٹوے میں ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۱۴۔ ۲ سکوں کو پانچ مرتبہ اچھالا گیا ہے، بتاؤ کہ ۵ تصویروں اور ۵ زنجیروں کے نکلنے کا کیا احتمال ہے۔

۱۵۔ ۸ سکوں کو اچھالا گیا ہے، بتاؤ کہ ایک اور صرف ایک ہی سکہ میں تصویر کے اوپر ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۱۶۔ ا، ب اور ج ترتیب دار پتوں کی ایک تاش کو کاٹتے ہیں اور پتوں کو پھر واپس رکھہ دیتے ہیں۔ شرط یہ ہے کہ جو شخص پہلے تاش کے حکم کا پتہ کاٹے گا وہ انعام کا مستحق ہوگا، اِن میں سے ہر ایک کے جداگانہ انعام پانے کا کیا احتمال ہے؟

۱۷۔ ایک بٹوے میں ۳ پونڈ اور ۴ شلنگ ہیں، ا اور ب ترتیب وار اس میں سے جداگانہ ایک ایک سکہ نکالتے ہیں اور پھر واپس نہیں رکھتے، اِن میں سے جداگانہ ہر ایک کا پہلے ایک پونڈ نکالنے کا کیا احتمال ہے۔

۱۸۔ ن اشخاص کی ایک جماعت ایک گول میز کے گرد بیٹھی ہے دو مخصوص آدمیوں کے ایک دوسرے کے پاس بیٹھنے کے خلاف کیا امکان ہے۔

۱۹- چھ گھوڑے ایک دوڑ میں حصہ لیتے ہیں، اُن میں سے ایک ا ہے۔ ا پر چابک سواروں ب اور ج میں سے کوئی ایک سوار ہوگا۔ ب کا ا پر سوار ہونے کے موافق امکان ۲ : ۱ ہے، اِس صورت میں سب گھوڑوں کے جیتنے کا امکان مساوی ہے اگر ج ا پر سوار ہو تو ا کے جیتنے کا احتمال تین گنا ہو جاتا ہے، ا کے جیتنے کے خلاف کیا امکان ہے؟

۲۰- اگر ۱۰ جہازوں میں سے بالاوسط ایک جہاز غرق ہوجاتا ہو تو ۵ جہازوں میں سے کم از کم ۴ کے صحیح سلامت پہنچنے کا کیا احتمال ہے۔

۴۶۲- اگر ایک واقعہ کے واقع ہونے کا احتمال ایک امتحان میں معلوم ہو تو ن امتحانوں میں اس کے ٹھیک ایک دفعہ، دو دفعہ، تین دفعہ ..... واقع ہونے کا احتمال جداگانہ دریافت کرو۔

فرض کرو کہ ایک امتحان میں واقعہ کے وقوع پذیر ہونے کا احتمال ق ہے۔ نیز فرض کرو کہ ۱ - ق = ف، تب ن امتحانوں میں واقعۂ مذکور کے عین ر مرتبہ وقوع پذیر ہونے کا احتمال $(ف + ق)^{ن}$ کے پھیلاؤ میں (ر+۱) ویں رقم کے مساوی ہوگا۔

کیونکہ اگر ہم کل امتحانوں میں سے ر امتحانوں کا کوئی خاص جٹ منتخب کرلیں تو اس کا احتمال کہ واقعۂ مذکور اِن ر امتحانوں میں سے ہر ایک میں واقع ہو اور باقی امتحانوں میں سے کسی میں واقع نہ ہو $ق^{ر} ف^{ن-ر}$ ہے (دیکھو دفعہ ۴۵۶) اور چونکہ ر امتحانوں کا کوئی جٹ $^{ن}ج_{ر}$ طریقوں سے منتخب کیا جاسکتا ہے اور اِن میں سے ہر طریقہ میں واقعہ کے وقوع پذیر ہونے کا

احتمال $ق^{ر} ف^{ن-ر}$ ہے اِس لئے مطلوبہ احتمال

$${}^{ن}ج_{ر}\, ق^{ر} ف^{ن-ر}$$

ہے

اگر ہم $(ق + ف)^{ن}$ کو مسئلہ ثنائی کی رُو سے پھیلائیں تو ہمیں حاصل ہوتا ہے

$$(ق + ف)^{ن} = ق^{ن} + {}^{ن}ج_{۱}\, ق^{ن-۱} ف + {}^{ن}ج_{۲}\, ق^{ن-۲} ف^{۲} + ...... + {}^{ن}ج_{ن-ر}\, ق^{ر} ف^{ن-ر} + ...... + ف^{ن}$$

گویا سلسلۂ بالا کی رقمیں ن امتحانوں میں واقعہ کے بالترتیب ن بار، (ن-۱) بار، (ن-۲) بار ...... واقع ہونے کے احتمال کو تعبیر کرتی ہیں۔

۴۶۳- اگر ایک واقعہ پورے ن مرتبہ واقع ہو سکتا ہو یا صرف ایک مرتبہ، دو مرتبہ ..... (ن-ر) مرتبہ واقع نہ ہو سکتا ہو تو ظاہر ہے کہ یہ ر یا ر سے زیادہ مرتبہ واقع ہو سکتا ہے اِس لئے ن امتحانوں میں اِس کے کم از کم ر مرتبہ واقع ہونے کا احتمال

$$ق^{ن} + {}^{ن}ج_{۱}\, ق^{ن-۱} ف + {}^{ن}ج_{۲}\, ق^{ن-۲} ف^{۲} + ...... + {}^{ن}ج_{ن-ر}\, ق^{ر} ف^{ن-ر}$$

ہے یعنی $(ق + ف)^{ن}$ کی تفصیل میں پہلی ن-ر+۱ رقموں کے حاصل جمع سے تعبیر ہوتا ہے۔

مثال ۱- دو مُہروں کو ایک ساتھ چار مرتبہ پھینکا گیا ہے۔ کم از کم دو "دُسروں" کے نکلنے کا کیا احتمال ہے۔

ایک دفعہ پھینکنے میں دُسّر نکلنے کا احتمال $\frac{۶}{۳۶}$ یعنی $\frac{۱}{۶}$ ہے۔ اور دُسّر نہ نکلنے کا احتمال $\frac{۵}{۶}$ ہے۔ واقعہ زیرِ بحث کے پورا ہونے کے لئے

دونوں دو مرتبہ، تین مرتبہ، یا چار مرتبہ نکل سکتی ہیں کیونکہ مہروں کو چار مرتبہ پھینکا گیا ہے۔ پس مطلوبہ احتمال $(\frac{۱}{۶} + \frac{۵}{۶})^۴$ کی تفصیل میں پہلی تین رقموں کے حاصل جمع کے مساوی ہے۔ یعنی

$$= \frac{۱}{۶^۴} (۱ + ۴ \times ۵ + ۶ \times ۵^۲) = \frac{۱۹}{۱۴۴}$$

**مثال ۲۔** ایک تھیلی میں کچھ گیند ہیں جن میں سے کچھ گیند سفید ہیں، ایک گیند کو نکال کر پھر واپس رکھ دیا گیا ہے۔ پھر ایک اور کو نکال کر واپس رکھ دیا گیا ہے اور علیٰ ہذا القیاس۔ اگر ایک امتحان میں سفید گیند کے نکلنے کا احتمال ق ہو تو بتاؤ کہ ن امتحانوں میں زیادہ سے زیادہ کتنے سفید گیندوں کے نکلنے کا احتمال ہے؟

ٹھیک ر سفید گیند نکلنے کا احتمال $^{ن}ج_ر ق^ر ف^{ن-ر}$ ہے، اب ہمیں صرف یہ معلوم کرنا ہے کہ ن کی کس قیمت کے یہ جملہ بڑے سے بڑا ہے۔

اب $^{ن}ج_ر ق^ر ف^{ن-ر} > {}^{ن}ج_{ر-۱} ق^{ر-۱} ف^{ن-(ر-۱)}$

تاوقتیکہ $(ن - ر + ۱) ق > ر ف$

یعنی $(ن + ۱) ق > (ق + ف) ر$

لیکن $ق + ف = ۱$، پس ر کی مطلوبہ قیمت $ق (ن + ۱)$ میں کے بڑے سے بڑے عدد کے مساوی ہے۔

اگر ن ایسا ہو کہ ق ن کوئی صحیح عدد ہو تو غالب ترین صورت یہ ہے کہ ق ن کامیابیاں اور ف ن ناکامیاں ہونگی۔

**۴۶۴۔** فرض کرو کہ ایک قرعہ میں ن ٹکٹ ہیں اور انعام لا پونڈ ہے، اب چونکہ انعام حاصل کرنے کے لئے سب ٹکٹوں کا امکان مساوی ہے اور ایک شخص جس کے پاس سب ٹکٹ

ہوں وہ ضرور جیتیگا اس لئے سمجھنا چاہئے کہ ہر ایک ٹکٹ کی مالیت $\frac{\text{لا}}{\text{ن}}$ پونڈ ہے، دوسرے لفظوں میں ایک ٹکٹ کے عوض میں یہ رقم معقولیت کے ساتھ ادا کیجا سکتی ہے۔ پس اگر ایک آدمی کے پاس ر ٹکٹ ہوں اور وہ ان کو بیچنا چاہے تو ان کے عوض میں اسکا $\frac{\text{ر لا}}{\text{ن}}$ پونڈ طلب کرنا معقولیت سے بعید نہیں، گویا اسکی کامیابی کے احتمال کی قیمت $\frac{\text{ر}}{\text{ن}}$ لا پونڈ متصور ہو سکتی ہے۔ اس بنا پر ذیل کی تعریف وضع کرنا موجب سہولت ہوگا۔

اگر ایک شخص کی کامیابی کا احتمال ق ہو اور م وہ رقم ہو جو اس کو بصورت کامیابی حاصل ہو سکتی ہو تو م ق سے جو رقم تعبیر ہو گی وہ اس شخص کی 'توقع' کہلاتی ہے

۴۶۵۔ جس طرح سے بلحاظ کسی شخص کے لفظ "توقع" کا استعمال سہولت بخش ہے اسی طرح بلحاظ اشیاء کے الفاظ 'ظنی قیمت' کا استعمال موجب آسانی ہے۔

**مثال ۱۔** ایک بٹوے میں ایک پونڈ اور ۵ شلنگ ہیں۔ ایک اور بٹوے میں ۶ شلنگ ہیں، پہلے بٹوے میں سے دو سکے نکال کر دوسرے بٹوے میں ڈالے گئے ہیں، پھر دوسرے میں سے دو سکے نکال کر پہلے میں ڈالے گئے ہیں، ہر ایک بٹوے کے سکوں کی 'ظنی قیمت' معلوم کرو۔

پونڈ کے پہلے بٹوے میں ہونے کا احتمال اسکے دو بارہ بدلے جانے اور ایک بار بھی نہ بدلے جانے کے احتمالوں کے حاصل جمع کے مساوی

یعنی پہلے بٹوے میں ہونیکا احتمال $= \frac{1}{3} \times \frac{1}{4} + \frac{2}{3} \times 1 = \frac{3}{4}$

لہذا پونڈ کے دوسرے بٹوے میں ہونے کا احتمال = $\frac{1}{4}$

پس پہلے بٹوے کی ظنی قیمت $\frac{3}{4}$ × ۲۵ شلنگ + $\frac{1}{4}$ × ۶ شلنگ

= ۱ پونڈ ۰ شلنگ ۳ پنس

∴ دوسرے بٹوے کی ظنی قیمت = ۳۱ شلنگ - $\frac{1}{4}$ ۲۰ شلنگ

= ۰ شلنگ ۹ پنس

اس مسئلہ کو اس طرح بھی حل کیا جاسکتا ہے۔

جن سکوں کو نکالا گیا ہے ان کی ظنی قیمت = ۲۵ شلنگ کا $\frac{1}{3}$

= ۸ $\frac{1}{3}$ شلنگ، جن کو پھر واپس لایا گیا ہے ان کی ظنی قیمت

= (۶ شلنگ + ۸ $\frac{1}{3}$ شلنگ) کا $\frac{1}{4}$ = ۳ $\frac{7}{12}$ شلنگ

∴ پہلے بٹوے کی ظنی قیمت = (۲۵ - ۸ $\frac{1}{3}$ + ۳ $\frac{7}{12}$) شلنگ

= ۱ پونڈ ۰ شلنگ ۳ پنس حسب سابق

**مثال ۲۔** ا اور ب ۱۱ پونڈ کا ایک انعام جیتنے کے لئے اس شرط پر یکے بعد دیگرے ایک مہرہ پھینکتے ہیں کہ جو پہلے ۶ پھینکیگا وہ انعام کا مستحق ہوگا۔ اگر ا پہلے پھینکے تو ان کی جداگانہ کیا "توقعات" ہیں۔

پہلی افتاد میں ا کا احتمال $\frac{1}{6}$ ہے اور دوسری افتاد میں $\frac{5}{6} \times \frac{5}{6} \times \frac{1}{6}$ ہے، کیونکہ ا کو دوسری مرتبہ پھینکنے کا موقع صرف اسی صورت میں مل سکتا ہے جبکہ دونوں کھلاڑی پہلی مرتبہ ناکام رہ چکیں تیسری مرتبہ پھینکنے میں ا کا احتمال $\left(\frac{5}{6}\right)^4 \times \frac{1}{6}$ ہے، کیونکہ ا کو تیسرا موقع صرف اسی صورت میں مل سکتا ہے جبکہ ا اور ب دونوں دو دو مرتبہ ناکام رہ چکیں علیٰ ہذالقیاس

پس ا کا احتمال لامتناہی سلسلہ

$$\frac{1}{6}\left\{1+\left(\frac{5}{6}\right)^{2}+\left(\frac{5}{6}\right)^{4}+\cdots\cdots\right\}$$

کے مجموعہ کے مساوی ہے۔

اسی طرح سے ب کا احتمال لامتناہی سلسلہ

$$\frac{5}{6}\times\frac{1}{6}\left\{1+\left(\frac{5}{6}\right)^{2}+\left(\frac{5}{6}\right)^{4}+\cdots\cdots\right\}$$

کے مجموعہ کے مساوی ہے۔

∴ ا کے احتمال کی نسبت ب کے احتمال کے ساتھ ۶ : ۵ ہے، اس لئے جداگانہ اُن کے احتمال بالترتیب $\frac{6}{11}$ اور $\frac{5}{11}$ ہیں اور اُن کی توقعات ۶ پونڈ اور ۵ پونڈ ہیں۔

۴۶۶۔ اب ہم دو اور مثالیں حل کرتے ہیں جن سے نہایت مفید اور دلچسپ نتائج مستنبط ہوتے ہیں۔

**مثال ۱۔** ایک بازی جیتنے کے لئے دو کھلاڑیوں ا اور ب کو بالترتیب م اور ن کھیل جیتنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ ایک کھیل جیتنے کے لئے اُن کے احتمال بالترتیب ق اور قَ ہیں جہاں ق اور قَ کا مجموعہ ایک ہے انعام اُس کو ملیگا جو پہلے اپنے کھیلوں کی تعداد کو پورا کرے گا۔ بتاؤ کہ ہر ایک کھلاڑی کے جیتنے کا کیا احتمال ہے؟

فرض کرو کہ ا ٹھیک م + ر کھیلوں میں بازی جیت لیتا ہے، ایسا ہونے کے لئے لازماً وہ آخری کھیل میں جیتا ہوگا اور اس سے پہلے کے م + ر - ۱ کھیلوں میں سے م - ۱ کھیلوں میں جیتا ہوگا۔ اس کا احتمال

$${}^{م+ر-1}ج_{م-1}\; ق^{م-1}\, قَ^{ر}\, ق$$

یعنی ${}^{م+ر-1}ج_{م-1}\; ق^{م}\, قَ^{ر}$ ہے۔

اب ضروری ہے کہ بازی کا فیصلہ م + ن - ۱ کھیلوں سے ہو اور ا
اپنے م کھیل ٹھیک م کھیلوں میں سے یا م + ۱ کھیلوں میں سے
یا ..... م + ن - ۱ کھیلوں میں سے جیت سکتا ہے۔ اس لئے اگر ہم
جملہ $\text{ج}^{\text{م}+\text{ر}-۱}_{\text{م}-۱}\ \text{ق}^{\text{م}}\ \text{ق}'^{\text{ر}}$ میں بالترتیب ر کو ۱، ۲، ۳ ..... ن - ۱
قیمتیں دیکر محصلہ جملوں کی قیمتیں معلوم کرلیں تو ہمیں ا کے جیتنے کا
احتمال معلوم ہو جائے گا۔
پس ا کے جیتنے کا احتمال

$$\text{ق}^{\text{م}}\left\{۱+\text{م}\,\text{ق}'+\frac{\text{م}(\text{م}+۱)}{۲!}\text{ق}'^{۲}+\ldots\ldots+\frac{(\text{م}+\text{ن}-۲)!}{(\text{م}-۱)!\,(\text{ن}-۱)!}\text{ق}'^{\text{ن}-۱}\right\}\ \text{ہے}$$

اسی طرح ب کے جیتنے کا احتمال

$$\text{ق}'^{\text{ن}}\left\{۱+\text{ن}\,\text{ق}+\frac{\text{ن}(\text{ن}+۱)}{۲!}\text{ق}^{۲}+\ldots\ldots+\frac{(\text{م}+\text{ن}-۲)!}{(\text{م}-۱)!\,(\text{ن}-۱)!}\text{ق}^{\text{م}-۱}\right\}\ \text{ہے}$$

اس مسئلہ کو "بازیوں کا مسئلہ" کہتے ہیں اور حکیم پاسکل کے زمانہ سے
لیکر بعد کے اکثر مشہور و معروف ریاضی دانوں کی توجہ اس مسئلہ
کی طرف مبذول رہی ہے، ۱۶۵۴ء میں پہلے پہل یہ سوال
شی ولیر ڈی میری کی جانب سے حکیم پاسکل کے سامنے پیش کیا گیا اور
پاسکل اور فرما نے اس پر بحث کی لیکن انہوں نے اپنی توجہ کو
دونوں کھلاڑیوں کے بلحاظ مہارت مساوی ہونے کی صورت تک
محدود رکھا۔ ان دونوں کے نتائج اوپر کے نتائج سے ذرا مختلف شکل
میں تھے۔ جو نتائج ہم نے اوپر درج کئے ہیں وہ مانٹ مارٹ کے ساتھ
منسوب کئے جاتے ہیں جس نے پہلے پہل ان کو اپنی ایک کتاب میں
۱۷۱۴ میں شائع کیا۔ یہی نتیجہ بعد ازاں لاگرینج اور لاپلاس نے

مختلف طریقوں سے حاصل کیا۔ موخر الذکر نے اس مسئلہ کی بہت سی مختلف صورتوں پر بالتفصیل بحث کی ہے۔

**مثال ۲۔** ن مہروں میں سے ہر ایک مہرہ کے ر رخ ہیں اور ہر مہرے کے رخوں پر بالترتیب ۱ سے ر تک عدد منقوش ہیں، اگر ان سب کو علی الحساب پھینکا جائے تو بتاؤ کہ جو عدد سب مہروں پر نکلیں ان کے مجموعہ کے ق کے مساوی ہونے کا کیا احتمال ہے۔

چونکہ ن مہروں میں سے ہر ایک مہرہ کے ر رخوں میں سے کوئی رخ اوپر آسکتا ہے اس لئے مہروں کے گرنے کے طریقوں کی تعداد $\text{ر}^{\text{ن}}$ ہے۔

نیز جن طریقوں سے ظاہر شدہ عددوں کا مجموعہ ق ہو سکتا ہے ان کی تعداد

$$\left(\text{لا}^{1}+\text{لا}^{2}+\text{لا}^{3}+\ldots\ldots+\text{لا}^{\text{ر}}\right)^{\text{ن}}$$

کی تفصیل میں $\text{لا}^{\text{ق}}$ کے سر کے مساوی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ ہمیں قوت نماؤں ۱، ۲، ۳، ...... ر میں سے ن ایسے قوت نماؤں کو لینا ہے جن کا مجموعہ ق ہو اور ایسا کرنے کے مختلف طریقوں کی تعداد ہر جگہ $\text{لا}^{\text{ق}}$ کے سر کے مساوی ہے۔

$$\text{اب جملہ بالا} = \text{لا}^{\text{ن}}\left(1+\text{لا}+\text{لا}^{2}+\ldots\ldots+\text{لا}^{\text{ر}-1}\right)^{\text{ن}}$$

$$= \text{لا}^{\text{ن}}\left(\frac{1-\text{لا}^{\text{ر}}}{1-\text{لا}}\right)^{\text{ن}}$$

اس لئے اب ہمیں صرف $(1-\text{لا}^{\text{ر}})^{\text{ن}}(1-\text{لا})^{-\text{ن}}$ کی تفصیل میں $\text{لا}^{\text{ق}-\text{ن}}$ کا سر معلوم کرنا ہے۔

$$(1-\text{لا}^{\text{ر}})^{\text{ن}} = 1-\text{ن}\,\text{لا}^{\text{ر}}+\frac{\text{ن}(\text{ن}-1)}{\underline{|2}}\text{لا}^{2\text{ر}}-\frac{\text{ن}(\text{ن}-1)(\text{ن}-2)}{\underline{|3}}\text{لا}^{3\text{ر}}+\ldots$$

$$(1-\text{لا})^{-\text{ن}} = 1 + \text{ن لا} + \frac{\text{ن}(\text{ن}+1)}{\lfloor 2}\text{لا}^2 + \frac{\text{ن}(\text{ن}+1)(\text{ن}+2)}{\lfloor 3}\text{لا}^3 + \dots$$

اِن سلسلوں کو باہم ضرب دو اور حاصل ضرب میں $\text{لا}^{\text{ق}-\text{ن}}$ کا سر محسوب کرو، اس طرح سے یہ سر

$$\frac{\text{ن}(\text{ن}+1)\dots(\text{ق}-1)}{\lfloor \text{ق}-\text{ن}} - \text{ن}\,\frac{\text{ن}(\text{ن}+1)\dots(\text{ق}-\text{ر}-1)}{\lfloor \text{ق}-\text{ن}-\text{ر}}$$

$$+ \frac{\text{ن}(\text{ن}-1)}{1\times 2} \times \frac{\text{ن}(\text{ن}+1)\dots(\text{ق}-2\text{ر}-1)}{\lfloor \text{ق}-\text{ن}-2\text{ر}} - \dots\dots\dots\dots$$

حاصل ہوتا ہے جہاں یہ سلسلہ اس وقت تک جاری رکھنا چاہیئے جبتک کہ کوئی منفی جزو ضربی رونما نہ ہو جائے۔ مطلوبہ احتمال مندرجہ بالا سلسلہ کو $\text{ر}^{\text{ن}}$ پر تقسیم کرنے سے حاصل ہوتا ہے۔

اس مسئلہ کو ڈی ماٹیورے کے ساتھ منسوب کیا جاتا ہے، اس نے اس مسئلہ کو ۱۷۳۰ء میں طبع کیا، یہ ایک نہایت کثیر الاستعمال طریقہ کی مثال ہے۔

لاپلاس نے بعد ازیں یہی ضابطہ زیادہ پُرمشقت طریقہ سے دریافت کیا اور اس نے اُس ابتدائی وجہ موجبہ پر بحث کرتے ہوئے جس سے تمام سیّارے ناقص مداروں پر گھومنے شروع ہوئے اور اسی سمت میں گھومنے شروع ہوے جس میں زمین سورج کے گرد گھومتی ہے اس ضابطہ کو استعمال بھی کیا۔ اس کے متعلق طالب علم اگر چاہے تو ٹاڈھنٹر کی ہسٹری آف پرابے بلی ٹی (تاریخ احتمال) دفعہ ۹۸۷ کا مطالعہ کرسکتا ہے۔

## امثلہ نمبری ۳۲ (ج)

۱۔ ایک کھیل میں ا کی مہارت اور ب کی مہارت کی باہمی نسبت

۳ : ۲ ہے۔ بتاؤ کہ ۵ بازیوں میں سے کم از کم ۳ جیتنے کے لئے اُس کا کیا احتمال ہے۔

۲۔ ایک سکہ کے رخوں پر بالترتیب ۲ اور ۳ لکھے ہوئے ہیں، سکہ کو پانچ مرتبہ اچھالا گیا ہے، بتاؤ کہ جو عدد نکلیں ان کے مجموعہ کے ۱۲ ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۳۔ کئی کھیلوں کی بازی میں ہر ایک کھیل کے اندر گزشتہ کھیل کے جیتنے والے کے موافق امکان ۲ : ۱ ہے، بتاؤ کہ اس کھلاڑی کے لئے جو پہلی بازی جیتتا ہے بعد کی چار بازیوں میں سے کم از کم تین جیتنے کا کیا احتمال ہے۔

۴۔ ایک تھیلی میں ۹ سکے ہیں، ان میں سے ۵ پونڈ ہیں اور باقی مساوی مالیت کے نامعلوم سکے ہیں۔ اگر ایک دفعہ سکے نکالنے کی ظنی قیمت ۱۲ شلنگ ہو تو بتاؤ کہ وہ سکے کیا ہیں۔

۵۔ ایک سکہ کو ن بار اچھالا گیا ہے، بتاؤ کہ تصویر کے طاق بار نکلنے کا کیا احتمال ہے۔

۶۔ ایک شخص ایک تھیلی لیتا ہے جس میں ۲ پونڈ اور ۳ شلنگ ہیں، بن دیکھے دو سکے نکالنے کا مجاز ہے، اس کی توقع کی قیمت دریافت کرو۔

۷۔ چھ اشخاص یکے بعد دیگرے ایک پیسہ اچھالتے ہیں، انعام اس کو ملیگا جس کے پھینکنے سے پہلے تصویر نکلے۔ چوتھے شخص کا احتمال معلوم کرو۔

۸۔ ایک تھیلی میں تین پتیاں ہیں جن پر بالترتیب اعداد ۱، ۲، ۳ لکھے ہیں، ان میں سے ایک کو نکال کر پھر واپس رکھ دیا گیا ہے، اسی عمل کو تین بار کیا گیا ہے مجموعہ کے ۶ ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۹۔ ایک سکہ کے دو رخوں پر ہندسے ۳ اور ۵ لکھے گئے ہیں سکہ کو چار مرتبہ اچھالا گیا ہے۔ اس طرح اچھالنے سے جو عدد برآمد ہوں ان کے حاصل جمع کے ۱۵ سے کم ہونے کے خلاف کیا امکان ہے۔

۱۰۔ تین مہروں کو ایک ساتھ پھینکنے سے ٹھیک ۱۰ نکلنے کا کیا احتمال ہے۔

۱۱۔ دو مساوی مہارت کے کھلاڑی ا اور ب کھیلوں کی ایک بازی میں شریک ہوئے۔ جب ا کے جیتنے میں ۳ کھیلوں کی اور ب کے جیتنے میں دو کھیلوں کی کمی رہ جائے تو وہ کھیلنا چھوڑ دیتے ہیں اگر انعام ۱۶ پونڈ ہو تو بتاؤ کہ اوسمیں دونوں کا کیا حصہ ہے۔

۱۲۔ ا اور ب تین مہروں سے کھیلتے ہیں، ا کے مہرے پھینکنے سے ۸ برآمد ہوتا ہے بتاؤ کہ ب کا اس سے زیادہ پھینکنے کا کیا احتمال ہے؟

۱۳۔ ا کی جیب میں ایک پونڈ اور ۴ شلنگ ہیں، وہ ان میں سے دو سکوں کو علی الحساب نکال کر ب اور ج کو دے دینا چاہتا ہے، ج کی توقع کی قیمت دریافت کرو۔

۱۴۔ ایک ہی مہرہ کو ۵ مرتبہ پھینکنے سے (۱) ٹھیک ۳ یکے (۲) کم از کم تین یکے نکلنے کا کیا احتمال ہے۔

۱۵۔ ا، ب کے ساتھ ۵ شلنگ : ۲ شلنگ کی یہ شرط باندھتا ہے کہ وہ مہروں کو ایک ساتھ پھینکنے سے وہ ب کے ۴ پھینکنے سے پہلے ۹ پھینک سکے گا دونوں کے پاس دو، دو مہرے ہیں اور وہ دونوں ایک ساتھ پھینکتے ہیں حتیٰ کہ ان میں سے ایک جیت جاتا ہے اور ان افتادوں کو جن میں مساوی اعداد برآمد ہوتے ہیں نظر انداز کیا جاتا ہے۔ ب کی توقع معلوم کرو۔

۱۶۔ دو مہروں میں سے ایک مہرہ معمولی مکعب ہے اور دوسرا منتظم چہار سطحی مجسم۔ ایک شخص ان مہروں کو پھینکتا ہے بتاؤ کہ جو عدد اس طرح برآمد ہوں ان کے حاصل جمع کے ۵ سے کم نہ ہونے کا کیا احتمال ہے۔ چہار سطحی کی صورت میں سب سے نچلے رخ پر کا عدد شمار میں آتا ہے۔

۱۷۔ ایک تھیلی میں ن مالیت کا ایک سکہ ہے اور چند اور سکے ہیں جنکی مجموعی قیمت م ہے۔ ایک آدمی ایک ایک کرکے سکے نکالتا ہے حتیٰ کہ وہ ن نکال لیتا ہے، اس کی توقع کی قیمت دریافت کرو۔

۱۵۔ ایک تھیلی میں ۶ ن ٹکٹ ہیں جن پر اعداد ۰، ۱، ۲، ۳، .... ۶ن-۱ لکھے ہوئے ہیں ان میں سے تین ٹکٹ نکالے گئے ہیں، ثابت کرو کہ ان کے مجموعہ کا ۶ ن کے مساوی ہونے کا احتمال یہ ہے

$$\frac{۳ن}{(۶ن-۱)(۶ن-۲)}$$

# مقلوب احتمال

۴۶۷۔ جن صورتوں پر اب تک ہم نے غور کیا ہے ان میں ہم نے یہ فرض کر لیا ہے کہ وہ اسباب جو کسی واقعہ کا موجب ہوتے ہیں اُن کے متعلق ہمارے معلومات اس قسم کے ہیں کہ ہم اُن سے واقعۂ مذکور کے واقع ہونے کا احتمال معلوم کر سکتے ہیں اب ہم اس سے مختلف نوعیت کے مسائل پر بحث کریں گے۔

مثلاً اگر ہمیں یہ معلوم ہو کہ کوئی خاص واقعہ کئی اسباب میں سے کسی ایک سبب کی وجہ سے پیدا ہوا ہے تو ہم یہ معلوم کرینگے کہ ان سب اسباب میں سے ہر ایک سبب کے واقعہ مذکور پر منتج ہونے کا کیا احتمال ہے۔ نیز انہی اسباب کے زیر عمل مزید واقعات کے وقوع پذیر ہونے کا احتمال دریافت کرینگے۔

۴۶۸۔ ہم عام ترین صورت پر بحث کرنے سے پہلے ہم ایک عددی مثال حل کرینگے۔

فرض کرو کہ ہمارے پاس دو بٹوے ہیں۔ ایک میں ۵ پونڈ اور ۳ شلنگ ہیں۔ دوسرے میں ۳ پونڈ اور ایک شلنگ ہے نیز فرض کرو کہ ایک پونڈ علی الحساب نکالا گیا ہے، اس پونڈ کے پہلے بٹوے میں سے اور دوسرے بٹوے میں سے نکالے جانے کے بالترتیب کیا احتمال ہیں۔

انتخابوں کی ایک بہت بڑی تعداد ع پر غور کرو، چونکہ واقعہ واقع

ہونے سے پہلے ہر ایک بٹوے کے لئے جانے کا مساوی امکان ہے،
ہم فرض کرسکتے ہیں کہ پہلے بٹوے کا انتخاب $\frac{ع}{۲}$ امتحانوں میں ہوگا
اور ان کے $\frac{۵}{۸}$ میں پونڈ نکالا جائے گا یعنی پہلے بٹوے میں

سے $\frac{۵}{۸} \times \frac{۱}{۲}$ ع یا $\frac{۵}{۱۶}$ ع مرتبہ پونڈ نکالا جائے گا۔

دوسرا بٹوا بھی $\frac{ع}{۲}$ امتحانوں میں منتخب کیا جاسکتا ہے اور

اور اِن کے $\frac{۳}{۴}$ میں پونڈ نکلیگا۔ یعنی دوسرے بٹوے میں سے

$\frac{۳}{۸}$ ع مرتبہ پونڈ نکلیگا۔

اب ع بہت بڑا ہے لیکن سوائے اس کے یہ بالکل اختیاری
عدد ہے۔ یہ فرض کرو کہ ع = ۱۶ ن، پس ایک پونڈ پہلے
بٹوے میں سے ۵ ن مرتبہ اور دوسرے میں سے ۶ ن مرتبہ
نکالا جائے گا۔ یعنی اگر یہ کل ۱۱ ن مرتبہ نکالا جائے تو ۵ ن مرتبہ
پہلے بٹوے میں سے اور ۶ ن مرتبہ دوسرے بٹوے میں سے نکلیگا
پس اِس امر کا احتمال کہ پونڈ پہلے بٹوے سے نکالا گیا ہے $\frac{۵}{۱۱}$
ہے اور دوسرے بٹوے سے نکالے جانے کا احتمال $\frac{۶}{۱۱}$ ہے۔

**۴۶۹**۔ یہ نہایت ضروری ہے کہ طالب علم دفعہ ماقبل کے مفروضہ
کی ماہیت سے پورا واقف ہو جائے۔ ہم ایک خاص مثال لیکر اس
کی مزید توضیح کرتے ہیں۔ اگر ایک تشاکل اور منتظم مکعب مہرہ کو ۶۰
مرتبہ پھینکا جائے تو یہ ممکن ہے کہ یکہ ٹھیک ۱۰ بار نکلے لیکن با اینہمہ
اس میں شبہ نہیں کہ اگر ہم انداختوں کی تعداد کو متواتر بڑھاتے جائیں
تو اُن انداختوں کی تعداد جن میں یکہ برآمد ہوتا ہے اور کل انداختوں
کی تعداد کی باہمی نسبت بتدریج $\frac{۱}{۶}$ کے قریب قریب آتی جائے گی
کیونکہ یہ فرض کرنے کی کوئی وجہ نہیں ہے کہ کوئی خاص رُخ باقی رُخوں

کی نسبت زیادہ مرتبہ برآمد ہوگا۔ پس بالآخر ہر ایک رُخ کے برآمد ہونے کی نسبت تقریباً وہی ہونی چاہیئے۔

اوپر کی مثال ایک عام مسئلہ کی جسکو جیمیز برنالی نے دریافت کیا تھا ایک خاص صورت ہے۔ موخرالذکر مسئلہ اپنے موجد کی وفات کے ۸ سال بعد ۱۷۱۳ء میں کتاب آرس کان جکٹنڈی میں طبع ہوا تھا۔ برنالی کے مسئلہ کا دعوٰے یہ ہے۔

اگر ایک واحد امتحان میں ایک واقعہ کے واقع ہونے کا احتمال ق ہو تو امتحانوں کی تعداد کو لاانتہا بڑھا دینے سے یہ امر یقینی ہو جاتا ہے کہ کامیابیوں کی تعداد کو کل امتحانوں کی تعداد کے ساتھ نسبت ق ہوگی۔ بالفاظ دیگر اگر امتحانوں کی تعداد ع ہو تو کامیابیوں کی تعداد ق ع ہوگی۔

ملاحظہ ہو ٹاڈہنٹر کی تاریخ احتمال (ہسٹری آف پروبے بلی ٹی) باب ہفتم۔ برنالی کے اس مسئلے کا ثبوت انسائیکلوپیڈیا بریٹانیکا میں احتمال (پروبے بلی ٹی) کے مضمون میں دیا ہوا ہے۔

۴۷۰۔ ایک مشاہدہ شدہ واقعہ کئی غیر متعلق اسباب میں سے کسی ایک سبب سے واقع ہوا ہے۔ کسی ایک مخصوص سبب کے اصلی سبب ہونے کا احتمال دریافت کرنا۔

فرض کرو کہ کل اسباب ن ہیں اور واقعہ کے واقع ہونے سے قبل ان اسباب کی موجودگی کے احتمال بالترتیب ق، ق، ق ۔۔۔ ق دریافت کئے گئے ہیں۔ نیز فرض کرو کہ جب ر واں سبب موجود ہو تو اس کی بناء پر واقعہ کے واقع ہونے کا احتمال ق ہے۔ واقعہ کے وقوع پذیر ہونے کے بعد ر ویں سبب کے اصلی سبب ہونے کا احتمال دریافت کرنا مقصود ہے۔

امتحانوں کی کسی بہت بڑی تعداد ع پر غور کرو۔ تب پہلا سبب ان میں سے ق ع میں موجود ہوگا اور اس تعداد میں

$قَ_۱ ق_۱ ع$ میں واقعۂ مذکور واقع ہوگا۔ اسی طرح سے $قَ_۲ ق_۲ ع$ امتحانوں میں واقعۂ مذکور دوسرے سبب کی وجہ سے واقع ہوگا اور اسی طرح سے باقی ہر ایک سبب کے لئے۔ پس اُن امتحانوں کی تعداد جن میں واقعہ واقع ہوگا۔

$$(قَ_۱ ق_۱ + قَ_۲ ق_۲ + \dots + قَ_ن ق_ن)\, ع \quad یا \quad ع \sum (قَ ق)$$

ہے۔ نیز اُن امتحانوں کی تعداد جن میں واقعۂ مذکور ر ویں سبب کی وجہ سے واقع ہوتا ہے $قَ_ر ق_ر ع$ ہے، پس واقعہ کے وقوع پذیر ہو جانے کے بعد ر ویں سبب کے اصلی سبب یعنی واقعۂ مذکور کا موجب ہونے کا احتمال

$$قَ_ر ق_ر ع \div ع \sum (قَ ق)$$

ہے، پس ر ویں سبب سے واقعۂ مذکور کے وقوع کا احتمال

$$\frac{قَ_ر ق_ر}{\sum قَ ق}$$ ہے۔

۱۷۴۔ یہ نہایت ضروری ہے کہ کسی واقعہ کے وقوع سے قبل متعدد اسباب کی موجودگی کے احتمال اور وقوع کے بعد کسی سبب کے اصلی سبب ہونے کے احتمال میں بخوبی تمیز کیا جائے۔ اول الذکر کو بالعموم احتمال مقدم سے موسوم کرتے ہیں اور $ق_۱$، $ق_۲$ ...... $ق_ن$ سے تعبیر کرتے ہیں، موخرالذکر کو احتمال موخر کہتے ہیں۔ اگر اُن کو $ف_۱$، $ف_۲$ ...... $ف_ن$ سے تعبیر کیا جائے تو ہم ابھی ثابت کر چکے ہیں کہ

$$ف_ر = \frac{قَ_ر ق_ر}{\sum (قَ ق)}$$

جہاں $\text{قَ}_{\text{ر}}$ ر ویں سبب کی موجودگی کے مفروضہ کی بنا پر واقعہ مذکور کے وقوع کے احتمال کو ظاہر کرتا ہے۔

اس نتیجہ سے ظاہر ہے کہ ح ف = ۱، اور یہ امر ویسے ہی صاف عیاں ہے کیونکہ واقعہ ان اسباب میں سے کسی ایک اور صرف ایک ہی سبب سے ظہور پذیر ہوا ہے۔

اب ہم دفعۂ ماقبل کے مسئلہ کا ایک اور ثبوت ذیل میں درج کرتے ہیں جو دفعہ ۴۶۹ کے اصول پر مبنی نہیں ہے۔

۴۷۲۔ ایک مشاہدہ کردہ واقعہ چند غیر متعلق اسباب میں سے کسی ایک کی وجہ سے واقع ہوا ہے۔ کسی ایک مخصوص سبب کے اصلی سبب ہونے کا احتمال دریافت کرو۔

فرض کرو کہ کل ن اسباب ہیں۔ اور واقعہ کے قبل ان اسباب کی موجودگی کے احتمال بالترتیب $\text{ق}_1، \text{ق}_2، \text{ق}_3 \ldots\ldots \text{ق}_{\text{ن}}$ ہیں نیز فرض کرو کہ جب ر واں سبب موجود ہو تو واقعہ کے واقع ہونے کا احتمال $\text{قَ}_{\text{ر}}$ ہے، تب ر ویں سبب سے واقع ہونے کا احتمال مقدم $\text{ق}_{\text{ر}}\text{قَ}_{\text{ر}}$ ہے۔

فرض کرو کہ ر ویں سبب کے اصلی سبب ہونے کا احتمال موخر $\text{ف}_{\text{ر}}$ ہے، تب ر ویں سبب کے اصلی سبب ہونے کا احتمال یعنی $\text{ف}_{\text{ر}}$ متناسب ہے اس احتمال کے جو اس بنا پر محسوب کیا جائے کہ یہ سبب موجود ہے اور اس کی موجودگی میں واقعۂ مذکور کے واقع ہونے کے احتمال یہ ہے، اس لئے

$$\frac{\text{ف}_1}{\text{ق}_1\text{قَ}_1} = \frac{\text{ف}_2}{\text{ق}_2\text{قَ}_2} = \ldots = \frac{\text{ف}_{\text{ن}}}{\text{ق}_{\text{ن}}\text{قَ}_{\text{ن}}} = \frac{\text{ح}(\text{ف})}{\text{ح}\ \text{ق}\text{قَ}} = \frac{1}{\text{ح}(\text{ق}\text{قَ})}$$

$$\therefore \text{ف}_{\text{ر}} = \frac{\text{ق}_{\text{ر}}\text{قَ}_{\text{ر}}}{\text{ح}(\text{ق}\text{قَ})}$$

اس سے ظاہر ہے کہ موجودہ طرز کے سوالوں میں سب سے پہلے حاصل ضرب $\text{ق}_{\text{ر}}\text{ق}'_{\text{ر}}$ کی درست قیمت نکال لینی چاہیئے۔ بہت سی صورتوں میں $\text{ق}'_{۱}$، $\text{ق}'_{۲}$، $\text{ق}'_{۳}$ ...... سب مساوی ہوتے ہیں جس سے عمل بہت مختصر ہو جاتا ہے۔

**مثال۔** تین تھیلوں میں سے ہر ایک میں ۵ سفید گیند ہیں اور ۲ سیاہ گیند اور دو اور تھیلیاں ہیں جن میں سے ہر ایک میں ۱ سفید گیند ہے اور ۴ سیاہ۔ اگر ایک سیاہ گیند نکلے تو اس گیند کے تھیلیوں کے اول جُٹ میں سے نکلنے کا کیا احتمال ہے۔

۵ تھیلیوں میں سے تین تھیلیاں پہلے جُٹ کی ہیں اور دو دوسرے کی۔ اس لئے

$$\text{ق}_{۱} = \frac{۳}{۵} \quad \text{اور} \quad \text{ق}_{۲} = \frac{۲}{۵}$$

اگر پہلے جُٹ میں سے ایک تھیلی لی جائے تو اس میں سے سیاہ گیند کے نکلنے کا احتمال $\frac{۲}{۷}$ ہے، اگر دوسرے جُٹ میں سے ایک تھیلی لیجائے تو اس میں سے سیاہ گیند نکلنے کا احتمال $\frac{۴}{۵}$ ہے

$$\text{پس} \quad \text{ق}'_{۱} = \frac{۲}{۷} \quad \text{اور} \quad \text{ق}'_{۲} = \frac{۴}{۵}$$

$$\therefore \text{ق}_{۱}\text{ق}'_{۱} = \frac{۶}{۳۵} \quad \text{اور} \quad \text{ق}_{۲}\text{ق}'_{۲} = \frac{۸}{۲۵}$$

پس گیند مذکور کے پہلے جُٹ میں نکلنے کا احتمال

$$\frac{۶}{۳۵} \div \left(\frac{۶}{۳۵} + \frac{۸}{۲۵}\right) = \frac{۱۵}{۴۳} \quad \text{ہے۔}$$

۳۷۴۔ جب کوئی خاص واقعہ مشاہدہ کے تحت میں آجائے تو ہم نے دیکھا کہ دفعہ ۲۷۴ کی مدد سے کسی خاص سبب کے اس واقعہ پر منتج ہونے کا احتمال دریافت ہو سکتا ہے۔ اس کے بعد

ہم دوسرے امتحان میں واقعۂ مذکور کے واقع ہونے کا احتمال معلوم کرسکتے ہیں یا کسی اور واقعہ کے وقوع کا احتمال محسوب کرسکتے ہیں۔ مثلاً فرض کرو کہ ر ویں سبب کی موجودگی میں واقعۂ مذکور کے وقوع کا احتمال $\text{ق}'_{\text{ر}}$ ہے اور ر ویں سبب کے اصلی سبب ہونیکا احتمال $\text{ف}_{\text{ر}}$ ہے، پس دوسرے امتحان میں ر ویں سبب کی بنا پر واقعۂ مذکور کے وقوع پذیر ہونے کا احتمال $\text{ق}'_{\text{ر}}\text{ف}_{\text{ر}}$ ہے لہٰذا اسباب زیر بحث میں سے کسی ایک سبب سے واقعۂ مذکور کے وقوع پذیر ہونے کا احتمال $\Sigma\,(\text{ق}'\,\text{ف})$ ہے۔

مثال۔ ایک بٹوے میں ۴ سکے ہیں جو یا پونڈ ہیں یا شلنگ، ۲ سکوں کو نکال کر دیکھا گیا ہے یہ دونوں شلنگ ہیں۔ ان کو واپس رکھ دیا گیا ہے۔ ایک اور امتحان سے پونڈ نکلنے کا کیا احتمال ہے۔ اس سوال کے دو مفہوم ہو سکتے ہیں، ان دونوں پر ہم جداگانہ بحث کرینگے۔

۱۔ اگر ہم یہ خیال کریں کہ شلنگوں کی کسی تعداد کے لئے جانے کا مساوی امکان ہے تو ذیل کے تین مفروضے حاصل ہوتے ہیں۔
(۱) ممکن ہے کہ تمام سکے شلنگ ہوں، (۲) تین سکے شلنگ ہوں (۳) دو سکے شلنگ ہوں۔

یہاں $\text{ق}_{۱} = \text{ق}_{۲} = \text{ق}_{۳}$

نیز $\text{ق}'_{۱} = ۱$، $\text{ق}'_{۲} = \frac{۱}{۲}$، $\text{ق}'_{۳} = \frac{۱}{۶}$

پس پہلے مفروضہ کا احتمال $= ۱ \div \left(۱ + \frac{۱}{۲} + \frac{۱}{۶}\right) = \frac{۶}{۱۰} = \text{ف}_{۱}$

دوسرے مفروضہ کا احتمال $= \frac{۱}{۲} \div \left(۱ + \frac{۱}{۲} + \frac{۱}{۶}\right) = \frac{۳}{۱۰} = \text{ف}_{۲}$

تیسرے مفروضہ کا احتمال $= \frac{۱}{۶} \div \left(۱ + \frac{۱}{۲} + \frac{۱}{۶}\right) = \frac{۱}{۱۰} = \text{ف}_{۳}$

پس ایک اور امتحان سے پونڈ نکلنے کا احتمال $= (\text{ف}_1 \times 0) + (\text{ف}_2 \times \frac{1}{4}) + (\text{ف}_3 \times \frac{2}{4})$

$= \frac{3}{10} \times \frac{1}{4} + \frac{2}{4} \times \frac{1}{10} = \frac{5}{40} = \frac{1}{8}$

۲۔ اگر ہر ایک سکے کے پونڈ یا شلنگ ہونے کا مساوی امکان ہے تو $(\frac{1}{2} + \frac{1}{2})^4$ کے پھیلاؤ کی رقوم سے ہم دیکھتے ہیں کہ چار شلنگوں کا احتمال $\frac{1}{16}$ ہے، تین شلنگوں کا $\frac{4}{16}$ یعنی $\frac{1}{4}$ ہے، دو شلنگوں کا احتمال $\frac{6}{16}$ یعنی $\frac{3}{8}$ ہے۔

پس $\text{ق}_1 = \frac{1}{16}$، $\text{ق}_2 = \frac{4}{16}$، $\text{ق}_3 = \frac{6}{16}$

نیز $\text{ق}'_1 = 1$، $\text{ق}'_2 = \frac{1}{2}$، $\text{ق}'_3 = \frac{1}{6}$

لہٰذا $\frac{\text{ف}_1}{6} = \frac{\text{ف}_2}{12} = \frac{\text{ف}_3}{6} = \frac{\text{ف}_1 + \text{ف}_2 + \text{ف}_3}{24} = \frac{1}{24}$

پس ایک اور امتحان میں پونڈ نکلنے کا احتمال

$= (\text{ف}_1 \times 0) + (\text{ف}_2 \times \frac{1}{4}) + (\text{ف}_3 \times \frac{2}{4}) = \frac{1}{8} + \frac{2}{16} = \frac{1}{4}$

اب ہم یہ بتائینگے کہ اگر ہمیں چند گواہوں کے متعلق یہ معلوم ہو کہ وہ کس درجہ قابل اعتماد ہیں تو ہم احتمال کے نظریہ کی مدد سے کس طرح ان کی شہادتوں کی صداقت کا اندازہ لگا سکتے ہیں۔ ہم یہاں تسلیم کرینگے کہ ہر ایک گواہ جو شہادت دیتا ہے اسکو اپنے ذہن میں بالکل برحق اور سچی سمجھتا ہے خواہ اس کا بیان تجربہ، مشاہدہ یا استدلال پر مبنی ہو۔ پس ہر ایک غلطی یا دروغ گوئی کو اسکی دانست کی غلطی پر محمول کرنا چاہئیے نہ کہ بالارادہ فریب کاری پر۔

جس قسم کے مسائل پر اب ہم بحث کرینگے وہ علمی اور عقلی مہارت کے لئے نہایت مفید اور سود مند ہیں۔ اگرچہ ان نتائج سے کوئی خاص فائدہ حاصل نہیں ہوتا تاہم یہ سب عام عقل و فہم کے عین مطابق ہیں۔

۴۷۵۔ جب ہم یہ کہتے ہیں کہ کسی شخص کے سچ بولنے کا احتمال ق ہے تو اس سے ہماری مراد یہ ہوتی ہے کہ اگر اس شخص کی شہادتوں کی ایک کثیر تعداد کا معائنہ کیا جائے تو ان شہادتوں کی نسبت جو سچی ثابت ہوں شہادتوں کی کل تعداد کے ساتھ ق ہے۔

۴۷۶۔ دو گواہ جن کو ایک دوسرے سے کچھ تعلق نہیں ہے اور جن کے سچ بولنے کے احتمال بالترتیب ق اور قَ ہیں ایک ہی شہادت پیش کرتے ہیں۔ بتاؤ کہ شہادت کے سچے ہونے کا کیا احتمال ہے۔

یہاں مشاہدہ شدہ واقعہ یہ ہے کہ ا اور ب دونوں ایک ہی شہادت دیتے ہیں۔ واقعہ سے قبل ۴ مفروضے ہیں، کیونکہ ممکن ہے کہ (۱) ا اور ب دونوں سچ بولیں، (۲) ا سچ بولے اور ب جھوٹ بولے (۳) ا جھوٹ بولے اور ب سچ بولے (۴) ا اور ب دونوں جھوٹ بولیں۔ ان چاروں مفروضوں کے احتمال بالترتیب

$$\text{ق قَ}،\ \text{ق}(۱-\text{قَ})،\ \text{قَ}(۱-\text{ق})،\ (۱-\text{ق})(۱-\text{قَ})$$

ہیں۔ پس مشاہدہ شدہ واقعہ کے بعد جس میں ا اور ب دونوں ایک ہی شہادت دیتے ہیں شہادت کے سچا ہونے کے احتمال کو شہادت کے جھوٹا ہونے کے احتمال کے ساتھ نسبت ق قَ : (۱-ق)(۱-قَ) ہے۔ یعنی شہادت کے سچا ہونیکا

احتمال

$$\frac{ق\,ق'}{ق\,ق' + (1-ق)(1-ق')}$$

ہے۔

اسی طرح سے اگر ایک تیسرا شخص وہی شہادت دے اور اسکے سچ بولنے کا احتمال $ق''$ ہو تو شہادت کے سچا ہونے کا احتمال

$$\frac{ق\,ق'\,ق''}{ق\,ق'\,ق'' + (1-ق)(1-ق')(1-ق'')}$$

ہے اور علیٰ ہذا القیاس گواہوں کی کسی تعداد کے لئے

۷۷۴۔ دفعۂ ماقبل میں ہم نے یہ فرض کرلیا ہے کہ ہمیں ا اور ب کے بیانات کے علاوہ واقعہ کے متعلق کوئی علم نہیں ہے اگر ہمارے پاس ان بیانات کے علاوہ واقعۂ مذکورہ کی صداقت یا دروغ کے احتمال کو معلوم کرنے کے اور ذرائع بھی موجود ہوں تو مختلف مفروضات کے احتمال معلوم کرنے کے لئے ان ذرائع کو بھی ملحوظ رکھنا چاہئے۔

مثلاً اگر ا اور ب ایک بیان میں متفق ہوں جسکا احتمال مقدم $ق_1$ ہو تو اس بیان کی صداقت اور دروغ کے احتمال بالترتیب

$ق_1\,ق\,ق'$ اور $(1-ق_1)(1-ق)(1-ق')$ ہوں گے۔

**مثال**۔ ۱۲ ٹکٹوں کی ایک لاٹری میں دو انعام ہیں؛ ایک ۹ پونڈ کا اور دوسرا ۳ پونڈ کا۔ ا، ب اور ج جن کے سچ بولنے کے احتمال بالترتیب $\frac{1}{2}$، $\frac{2}{3}$ اور $\frac{3}{5}$ ہیں د کو جس کے پاس ایک ٹکٹ ہے نتیجہ سے اس طرح معلوم کرتے ہیں: ا اور ب کہتے ہیں کہ اس نے ۹ پونڈ کا انعام جیتا ہے اور ج کہتا ہے کہ اس نے ۳ پونڈ والا انعام جیتا ہے، د کی توقع محسوب کرو۔

تین صورتیں ممکن ہیں، (۱) د نے ۹ پونڈ والا انعام جیتا ہو (۲) ۳ پونڈ والا انعام جیتا ہو (۳) ا، ب اور ج تینوں نے جھوٹ

بولا ہو اور د نے کوئی انعام نہ جیتا ہو۔
اب دفعہ ۴۷۲ کے طریق کتابت کے موافق احتمال مقدم

$$ق_1 = \frac{۱}{۱۲} ، \quad ق_2 = \frac{۱}{۱۲} ، \quad ق_3 = \frac{۱۰}{۱۲}$$

ہیں، نیز $ق'_1 = \frac{۱}{۲} \times \frac{۲}{۳} \times \frac{۲}{۵} = \frac{۲}{۳۰}$ ، $ق'_2 = \frac{۱}{۲} \times \frac{۱}{۳} \times \frac{۳}{۵} = \frac{۳}{۳۰}$

$$ق'_3 = \frac{۱}{۲} \times \frac{۱}{۳} \times \frac{۲}{۵} = \frac{۲}{۳۰}$$

$$\therefore \frac{ف_1}{۴} = \frac{ف_2}{۳} = \frac{ف_3}{۲۰} = \frac{۱}{۲۷}$$

لہذا د کی توقع = ۹ پونڈ کا $\frac{۴}{۲۷}$ + ۳ پونڈ کا $\frac{۳}{۲۷}$

= ۱ پونڈ ۱۳ شلنگ ۴ پنس

**۴۷۸** — یہ بات قابل غور ہے کہ جو نتائج ہم نے دفعہ ۴۷۶ میں ثابت کئے ہیں ان میں ہم نے فرض کر لیا ہے کہ بیان صرف دو طریقوں سے دیا جا سکتا ہے یعنی اگر سب گواہ متفق طور پر جھوٹ بولیں تو وہ سب ایک ہی جھوٹا بیان دینگے۔

اگر یہ صورت نہ ہو تو فرض کرو کہ ا اور ب دونوں کے ایک ہی جھوٹا بیان دینے کا احتمال ج ہے؛ تب بیان کے سچا ہونے کے احتمال کو اس کے جھوٹا ہونے کے احتمال کے ساتھ نسبت

$$ق ق' : ج (۱ - ق)(۱ - ق')$$ ہے

عام طور پر یہ ایک نہایت غیر اغلب امر ہے کہ دو غیر متعلق گواہ متفقہ طور پر ایک ہی جھوٹ بولیں۔ لہذا ج بالعموم بہت چھوٹا ہوتا ہے اور نیز جوں جوں گواہوں کی تعداد بڑھتی جائے ج بتدریج اور بھی کم ہوتا جاتا ہے۔ ان امور کا لحاظ رکھنے سے ظاہر ہے کہ اگر

دو یا زیادہ غیر متعلق گواہ ایک ہی بیان پر متفق ہوں تو خواہ اُن گواہوں کا اعتماد بہت کم ہو تو بھی بیان مذکور کے سچا ہونے کا احتمال بڑھ جاتا ہے۔

مثال۔ ا کے ۴ بیانوں میں سے ۳ بیان سچے ہوتے ہیں اور ب کے ۱۰ میں سے ۷۔ یہ دونوں اس بات پر متفق ہیں کہ ایک تھیلی میں سے جس میں ۶ مختلف رنگوں کے گیند ہیں ایک سفید گیند نکالا گیا ہے۔ اس بیان کے سچا ہونے کا احتمال دریافت کرو۔

اس میں صرف دو مفروضے ہو سکتے ہیں (۱) یہ متفقہ شہادت سچ ہے یا (۲) جھوٹ۔

$$\text{یہاں}\ ق_۱ = \frac{۱}{۶}\ ،\ ق_۲ = \frac{۵}{۶}$$

$$قَ_۱ = \frac{۳}{۴} \times \frac{۷}{۱۰}\ ،\ قَ_۲ = \frac{۱}{۲۵} \times \frac{۱}{۴} \times \frac{۳}{۱۰}$$

کیونکہ قَ۲ کی قیمت معلوم کرنے میں ہمیں اس کے احتمال کو ملحوظ رکھنا چاہئے کہ ا اور ب سفید رنگ کے گیند کو منتخب کریں جبکہ سفید گیند تھیلی سے نہ نکالا گیا ہو۔ یہ احتمال

$$\frac{۱}{۵} \times \frac{۱}{۵} = \frac{۱}{۲۵}\ \text{ہے}$$

اب ان دو مفروضوں کے احتمالوں کی نسبت ق۱ قَ۱ : ق۲ قَ۲ یعنی ۳۵ : ۱ ہے

پس بیان مذکور کے سچا ہونے کا احتمال $\frac{۳۵}{۳۶}$ ہے۔

۴۷۹۔ جن صورتوں پر ہم نے بحث کی ہے وہ سب کی سب ایک شہادت کی سچائی کے احتمال کے متعلق تھیں۔ منقولی شہادت کی ایک مثال ذیل میں درج کی جاتی ہے۔

ا کہتا ہے کہ ایک واقعہ واقع ہوا اور اس واقعہ کے وقوع یا عدم وقوع کی اطلاع اس نے ب سے پائی ہے۔ بتاؤ کہ واقعہ کے وقوع کا

کیا احتمال ہے۔
واقعۂ مذکورہ واقع ہوا ہے (۱) اگر اُن دونوں نے سچ بولا ہے (۲) یا اگر اُن دونوں نے جھوٹ بولا ہے اور واقعہ نہیں ہوا اگر اُن میں سے ایک نے سچ بولا ہے اور دوسرے نے جھوٹ۔
فرض کرو کہ ا اور ب کے سچ بولنے کے احتمال ق اور قَ ہیں تب واقعہ کے واقع ہونے کا احتمال

$$ق قَ + (۱ - ق)(۱ - قَ)$$

ہے اور واقعہ کے واقع نہ ہونے کا احتمال

$$ق (۱ - قَ) + قَ (۱ - ق)$$

ہے۔

۴۸۰ — دفعۂ ماقبل کے مسئلہ کا جو حل عام کتابوں میں دیا جاتا ہے وہی یہاں درج کیا گیا ہے درحقیقت ایسا کرنا اعتراض سے خالی نہیں کیونکہ یہ کہنا کہ اگر ا اور ب دونوں نے سچ نہیں بولا تو واقعہ مذکور واقع ہوا ہے صرف اسی صورت میں درست ہو سکتا ہے جبکہ بیان صرف دو طریقوں سے دیا جا سکے نیز یہ امر بھی کہ ا نے ب سے اطلاع پائی ہے پورے طور پر درست تصور نہیں کیا جا سکتا کیونکہ اس کی صداقت کا دارومدار بھی ا کے بیان پر ہی ہے۔
اس سوال کو جو مختلف معنی دئے جا سکتے ہیں اور ان معنوں کے متناظر مسئلہ مذکور کے مختلف حلوں پر ایجوکیشنل ٹائمز ریپرنٹ جلد ۲۷، ۲۲ پر بسیط اور مدلل بحث کی گئی ہے۔

## امثلہ نمبری ۳۲ (د)

۱ — ایک تھیلی میں ۴ گیند ہیں لیکن یہ معلوم نہیں کہ وہ کس رنگ کے ہیں۔ ایک گیند کو نکال کر دیکھا گیا ہے کہ وہ سفید ہے۔ سب گیندوں کے سفید ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۲۔ ایک تھیلی میں نامعلوم رنگوں کے چھ گیند ہیں، تین گیندوں کو نکال کر دیکھا گیا ہے کہ ان تینوں کا رنگ سیاہ ہے۔ تھیلی میں اور کسی سیاہ گیند کے باقی نہ رہنے کا کیا احتمال ہے۔

۳۔ ایک کتاب میں ایک لفظ کا کچھ حصہ چھپائی میں حذف ہو گیا ہے، آخر کے دو حروف "و ن" پڑھے جا سکتے ہیں، یہ معلوم ہے کہ یا یہ لفظ "صورتوں" ہے یا "مصاحبوں"، بتاؤ کہ اس لفظ کے "صورتوں" ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۴۔ ایک کھیل کے شروع ہونے سے قبل تین کھلاڑیوں ا، ب، ج کی کامیابیوں کے احتمال بالترتیب ۵، ۳، ۲ کے متناسب ہیں۔ لیکن اثنائے کھیل میں کسی حادثہ کی وجہ سے ا کا احتمال پہلے احتمال کا $\frac{1}{2}$ رہ جاتا ہے۔ اب ب اور ج کے الگ الگ کیا احتمال ہیں۔

۵۔ ایک بٹوے میں نامعلوم قیمت کے ن سکے ہیں، ایک سکہ نکال کر دیکھا گیا ہے کہ یہ پونڈ ہے۔ تھیلی میں صرف اسی ایک سکہ کے پونڈ ہونے کا کیا احتمال ہے؟

۶۔ ایک آدمی کے پاس ۱۰ شلنگ ہیں اور ان میں سے ایک پر دونوں طرف مورتیں ہیں۔ وہ آدمی علی الحساب ایک شلنگ لیکر اسکو ۵ دفعہ اچھالتا ہے اور پانچوں دفعہ مورت نکلتی ہے۔ بتاؤ کہ اس شلنگ کے دو مورتوں والے شلنگ ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۷۔ ایک تھیلی میں نامعلوم رنگوں کے ۵ گیند ہیں۔ دو مرتبہ ایک گیند نکالا گیا ہے اور واپس رکھدیا گیا ہے اور دونوں مرتبہ یہ گیند سرخ نکلا ہے۔ اب اگر ایک ہی مرتبہ دو گیند نکالے جائیں تو ان دونوں گیندوں کے سرخ ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۸۔ ایک بٹوے میں ۵ سکے ہیں اور ان میں سے ہر ایک یا نصف شلنگ یا شلنگ ہے۔ دو کو نکال کر دیکھا گیا ہے کہ یہ دونوں شلنگ ہیں۔ باقی سکوں کی ظنی قیمت معلوم کرو۔

۹۔ ایک مہرے کو تین بار پھینکا گیا ہے اور جو تین عدد نکلے ہیں اُن کا حاصل جمع ۱۵ ہے۔ پہلی اندازنت میں جو عدد نکلا تھا اس کے ۴ ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۱۰۔ ا کے چار بیانوں میں سے تین بیان سچے ہوتے ہیں اور ب کے چھ میں سے پانچ، ایک ہی بیان کے اظہار میں دونوں کے ایک دوسرے کی تردید کرنے کا کیا احتمال ہے؟

۱۱۔ ا کی تین باتوں میں سے ۲ باتیں سچی نکلتی ہیں اور ب کی پانچ میں سے چار، وہ دونوں اس بیان میں متفق ہیں کہ ایک تھیلی میں سے جسمیں مختلف رنگوں کے چھ گیند ہیں ایک سرخ گیند نکالا گیا ہے۔ اس بیان کے سچے ہونے کا احتمال محسوب کرو۔

۱۲۔ ۵۲ پتوں کی ایک تاش میں سے ایک پتہ گم ہو گیا ہے، باقی تاش میں سے دو پتے نکالے گئے ہیں اور یہ دونوں حکم کے پتے ہیں، گم شدہ پتے کے حکم کا پتا ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۱۳۔ ایک لاٹری میں ۱۰ ٹکٹ ہیں اور ۵ پونڈ اور ا پونڈ کے دو انعام ہیں۔ ب، ا کو جس کے پاس ایک ٹکٹ ہے اطلاع دیتا ہے کہ اس نے ۵ پونڈ کا انعام جیتا ہے، ج، ا کو اطلاع دیتا ہے کہ اس نے ایک پونڈ کا انعام جیتا ہے، اگر ب کا اعتبار $\frac{2}{3}$ ہو اور ج کا $\frac{3}{4}$ تو ا کی توقع کی قیمت معلوم کرو۔

۱۴۔ ایک بٹوے میں ۴ سکے ہیں اور ان میں سے دو کو نکال کر دیکھا گیا ہے کہ یہ دونوں پونڈ ہیں، بتاؤ کہ (۱) سب سکوں کے پونڈ ہونے کا اور (۲) اگر سکے واپس رکھ دئے جائیں تو پھر نکالنے پر پونڈ نکلنے کا کیا احتمال ہے۔

۱۵۔ ف، ق کے ساتھ ۸ پونڈ : ۱۲۰ پونڈ کی شرط لگاتا ہے کہ تین گھڑ دوڑوں میں تین گھوڑے ا، ب اور ج جیتنگے جن کے خلاف شرطیں بالترتیب ۳:۲، ۴:۱، ۲:۱ ہیں۔ پہلی گھڑ دوڑ میں

ا جیتتا ہے، اور یہ بھی معلوم ہے کہ دوسری گھڑ دوڑ میں ا یا ب جیتتا ہے یا کوئی اور گھوڑا د جیتے کے خلاف توقع ۲:۱ ہے، ف کی توقع کی قیمت معلوم کرو۔

۱۶۔ ایک تھیلی میں ن گیند ہیں جو یا سیاہ ہیں یا سفید، ہر قسم کے گیندوں کے سب عددوں کا امکان مساوی ہے۔ ایک گیند نکال کر دیکھا گیا ہے کہ وہ سفید ہے، اس کو واپس رکھ دیا گیا ہے پھر ایک گیند نکالا گیا ہے یہ بھی سفید ہے، اگر اس کو بھی واپس رکھ دیا جائے تو ثابت کرو کہ اب جو گیند نکلیگا اس کے سیاہ ہونیکا احتمال $\frac{1}{2}(ن-1)(2ن+1)^{-1}$ ہے۔

۱۷۔ م ن سکّے م بٹوؤں میں تقسیم کئے گئے ہیں یعنی ہر بٹوے میں ن سکّے ڈالے گئے ہیں۔ (۱) دو مخصوص سکّوں کے ایک ہی بٹوے میں ہونے کا کیا احتمال ہے (۲) اگر ر بٹوؤں کو دیکھا گیا ہو اور ان میں سے کسی میں سے بھی ان مخصوص سکّوں میں سے کوئی سکّہ برآمد نہ ہو تو یہ احتمال کیا ہو جائیگا۔

۱۸۔ ا اور ب دو طلبہ فن ریاضی میں کمزور ہیں اور ان کے ایک سوال کو حل کرنے کے احتمال علی الترتیب $\frac{1}{8}$ اور $\frac{1}{12}$ ہیں، دونوں کا جواب ایک ہی ہے۔ اور ان کے ایک ہی غلطی کے مرتکب ہونے کے خلاف امکان ۱۰۰۰ : ۱ ہو تو جواب کے درست ہونے کا کیا احتمال ہے؟

۱۹۔ ۱۰ گواہ ایسے ہیں کہ ہر ایک کے چھ بیانوں میں سے ایک جھوٹا ہوتا ہے، وہ سب اس بات پر متفق تھے کہ ایک واقعہ ہوا۔ ثابت کرو کہ اس بیان کے موافق امکان $5^9 : 1$ ہے جبکہ احتمال مقدم ایک چھوٹی مقدار $\frac{1}{5^9+1}$ کے مساوی ہے۔

## مقامی احتمال - ہندسی طریقے

**۱۸۴** - احتمال کے مسائل کے حل کرنے کے لئے علم ہندسہ سے مدد لینے میں بالعموم احصائے تکملات سے کام لینا پڑتا ہے - تاہم بعض آسان سوالات ایسے بھی ہیں جو محض ابتدائی ہندسہ کی مدد سے حل ہوسکتے ہیں -

**مثال ۱** - دو مستقیم خطوں میں سے ہر ایک کا طول ل ہے، ان دونوں میں سے علی الحساب کچھ حصہ کاٹ کر الگ کردیا گیا ہے، باقی طولوں کے حاصل جمع کے ل سے کم ہونے کا کیا احتمال ہے -

دونوں خطوں کو ایک دوسرے کے متوازی رکھو اور فرض کرو کہ قطع کرنے کے بعد دائیں جانب کے حصے خارج کردئے گئے ہیں - تب اوپر کا سوال ذیل کے سوال کے ہم معنی ہے : دائیں جانب کے حصوں کے حاصل جمع کا بائیں طرف کے حصوں کے حاصل جمع سے بڑے ہونے کا کیا احتمال ہے - ظاہر ہے کہ پہلے حاصل جمع کے دوسرے حاصل جمع سے بڑے یا چھوٹے ہونے کے امکان مساوی ہیں - پس مطلوبہ احتمال $\frac{1}{2}$ ہے -

**نتیجہ صریح** - اگر یہ معلوم ہو کہ دونوں خطوں میں سے کسی ایک کا طول ل سے بڑا نہیں ہے تو ان کے حاصل جمع کے ل سے بڑا نہ ہونے کا احتمال $\frac{1}{2}$ ہے -

**مثال ۲** - اگر تین خط علی الحساب طولوں کے لئے جائیں تو بتاؤ کہ ان سے ایک مثلث بن سکنے کا امکان مثلث نہ بن سکنے کے امکان کے مساوی ہے -

ان تین خطوں میں سے ایک نہ ایک خط لازماً باقی دو خطوں کے مساوی ہوگا یا ان دونوں سے بڑا ہوگا - فرض کرو اس خط کا طول ل ہے، تب باقی دو خطوں کی بابت ہم صرف یہ کہہ سکتے ہیں کہ ان میں سے ہر ایک کا طول ۰ اور ل کے درمیان واقع ہے - اب ہمیں معلوم ہے (دیکھو نتیجہ صریح مثال ۱) کہ اگر دو

خطوں کے طول ۔ اور ل کے درمیان ہوں تو اُن کے حاصل جمع کے ل سے بڑے ہونے کا احتمال ل سے بڑے نہ ہونے کے احتمال کے مساوی ہوتا ہے جس سے جواب مطلوبہ فوراً حاصل ہو جاتا ہے ۔

**مثال ۳ ۔** ایک دائرہ کے تین مماس علی الحساب کھینچے گئے ہیں، ثابت کرو کہ دائرہ مذکور کے ان مماسوں کا اندرونی دائرہ ہونے کے خلاف امکان ۳ : ۱ ہے ۔



ف / ر ر | ق

دائرہ کی سطح مستوی میں تین خط ف، ق، ر علی الحساب کھینچو اور ان خطوں کے متوازی دائرہ کے ۶ مماس کھینچو ۔

ظاہر ہے کہ اس طرح سے جو ۸ مثلث بنتے ہیں ان میں سے چھ کے لئے دائرہ مذکورہ جانبی دائرہ ہے اور ۲ کیلئے اندرونی دائرہ اور یہ ہر حالت میں درست ہے خواہ ف، ق، ر کی سمتیں کچھ ہی ہوں ۔ پس مطلوبہ نتیجہ صاف ظاہر ہے ۔

**۴۸۲ ۔** احتمال کے سوالات بعض اوقات ہندسۂ تحلیلی کی مدد سے نہایت آسان ہو جاتے ہیں ۔

**مثال ۔** ایک سلاخ پر سے جس کا طول $ا_1 + ب_1 + ج$ ہے دو طول $ا_1$ اور $ب_1$ علی الحساب ناپ لئے گئے ہیں ۔ اس امر کا احتمال معلوم کرو کہ ایک طول کا کوئی نقطہ دوسرے طول کے کسی نقطہ پر منطبق نہ ہو ۔

فرض کرو کہ خطِ مذکور اب ہے،




نیز فرض کرو کہ اف = لا، ف ق = ا۱ اور ا۱، ف سے ب کی سمت میں ناپا گیا ہے۔ پس لا، ب۱ + ج۱ کم سے ہوگا،

نیز فرض کرو کہ افَ = ما، فَ قَ = ب۱ اور فَ قَ، فَ سے ب کی سمت میں ناپا گیا ہے، تب ما کم ہوگا ا۱ + ج۱ سے۔

اب موافق صورتوں میں افَ > اقَ یا اف > اقَ

پس ما > ا۱ + لا یا لا > ب۱ + ما ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ (۱)

لیکن سب ممکن صورتوں میں لا > ۰ اور < ب۱ + ج۱
ما > ۰ اور < ا۱ + ج۱ ۔ ۔ ۔ (۲)

دو علی القوائم محاور لو، و لا کو ب۱ + ج۱ کے مساوی بناؤ اور و ما کو ا۱ + ج۱ کے مساوی بناؤ۔

خطوط ما = ا۱ + لا اور لا = ب۱ + ما کھینچو اور ان کو بالترتیب ط م ل اور ک ر سے تعبیر کرو۔

تب ما م اور ک لا دونوں ج۱ کے مساوی ہیں اور و م، و ط دونوں ا۱ کے مساوی ہیں۔

شرائط (۱) صرف مثلثات م ما ل اور ک لا ر کے نقطوں سے

پوری ہوتی ہیں، اور شرائط (۲) مستطیل و لا × و ما کے اندر کے نقطوں سے پوری ہوتی ہیں۔

$$\therefore \text{مطلوبہ احتمال} = \frac{\text{ج}_1^2}{(\text{ا}_1+\text{ج}_1)(\text{ب}_1+\text{ج}_1)}$$

۳۸۴۔ اب ہم چند متفرق مثالیں درج کرکے اس باب کو ختم کرتے ہیں۔

**مثال ۱۔** ایک صندوق م مساوی خانوں میں تقسیم کیا گیا ہے، اور ان میں ن گیند علی الحساب ڈالے گئے ہیں۔ اس کا کیا احتمال ہے کہ ف خانوں میں سے ہر ایک میں ا گیند ہوں، ق خانوں میں سے ہر ایک میں ب گیند، ر خانوں میں سے ہر ایک میں ج گیند ہوں اور علیٰ ہذا القیاس، جہاں

$$\text{ف ا} + \text{ق ب} + \text{ر ج} + \ldots\ldots = \text{ن}$$

چونکہ ن گیندوں میں سے کوئی گیند م خانوں میں سے کسی خانہ میں پڑ سکتا ہے اس لئے کُل صورتوں کی تعداد جو واقع ہو سکتی ہیں $\text{م}^{\text{ن}}$ ہے اور ان سب کا امکان مساوی ہے۔ موافق صورتوں کی تعداد معلوم کرنے کے لئے ہمیں یہ دیکھنا چاہیے کہ کتنے طریقوں سے ن گیند ف، ق، ر، ...... ایسے جتھوں میں تقسیم ہو سکتے ہیں جن میں بالترتیب ا، ب، ج، ...... گیند ہوں۔ پہلے کوئی س خانے منتخب کرو جہاں س، ف + ق + ر + ...... کو تعبیر کرتا ہے، اُن مختلف طریقوں کی تعداد جن سے یہ عمل کیا جا سکتا ہے

$$\frac{\lfloor \text{م}}{\lfloor \text{س} \; \lfloor \text{م} - \text{س}} \ldots\ldots (۱) \text{ ہے۔}$$

پھر اِن س خانوں کو ایسے جتھوں میں تقسیم کرو کہ اِن میں خانوں

کی تعداد بالترتیب ف، ق، ر، .... ہو، دفعہ ۱۴۷ کی رو سے جن
مختلف طریقوں سے یہ عمل کیا جاسکتا ہے ان کی تعداد

$$\frac{\lfloor س}{\lfloor ف \lfloor ق \lfloor ر ....} \text{ ہے ..... (۲)}$$

آخرکار ت گیندوں کو ان خانوں میں اس طرح تقسیم کرو کہ ف

خانوں والے جُٹ کے ہر ایک خانے میں ا گیند ہوں، ق خانوں
والے جُٹ کے ہر ایک خانہ میں ب گیند ہوں، ر خانوں والے
جُٹ کے ہر ایک خانہ میں ج وغیرہ وغیرہ، ان مختلف طریقوں کی
تعداد جن سے یہ عمل کیا جاسکتا ہے

$$\frac{\lfloor ن}{(\lfloor ا)^{ف} (\lfloor ب)^{ق} (\lfloor ج)^{ر} ....} \text{ ہے ..... (۳)}$$

پس ان طریقوں کی تعداد جن سے حسب شرائط مذکورۂ بالا یہ گیند ترتیب
دئے جاسکتے ہیں جملات (۱)، (۲) اور (۳) کے حاصل ضرب سے تعبیر
ہوتی ہے۔ لہٰذا مطلوبہ احتمال یہ ہے:۔

$$\frac{\lfloor م \lfloor ن}{م^{ن} (\lfloor ا)^{ف} (\lfloor ب)^{ق} (\lfloor ج)^{ر} .... \lfloor ف \lfloor ق \lfloor ر .... \lfloor م - ف - ق - ر - ....}$$

**مثال ۲۔** ایک تھیلی میں ن گیند ہیں۔ یکے بعد دیگرے کئی مرتبہ ایک
ایک گیند نکالا گیا ہے اور ہر دفعہ سفید گیند برآمد ہوتا ہے، اگر (۱) گیند
نکال کر ہر دفعہ واپس رکھے جائیں (۲) اگر واپس نہ رکھے جائیں تو بتاؤ کہ
پھر ایک گیند نکالنے پر سفید گیند نکلنے کا کیا احتمال ہے۔

(۱) مشاہدہ کردہ واقعہ سے قبل مساوی امکان کے (ن + ۱) مفروضات
ہیں کیونکہ تھیلی میں ۰، ۱، ۲، ۳، ....، ن سفید گیند ہو سکتے ہیں

لہذا دفعہ ۱۷۴ کے طریق کتابت کے موافق

$$ق_ب = ق_۱ = ق_۲ = ق_۳ = \dots = ق_ن$$

اور $ق_ب = ۰$، $ق_۱ = \left(\frac{۱}{ن}\right)^ک$، $ق_۲ = \left(\frac{۲}{ن}\right)^ک$، $ق_۳ = \left(\frac{۳}{ن}\right)^ک \dots\dots$

$$\dots\dots ق_ن = \left(\frac{ن}{ن}\right)^ک$$

پس مشاہدہ کردہ واقعہ کے بعد

$$ف_ر = \frac{ر^ک}{۱^ک + ۲^ک + ۳^ک + \dots + ن^ک}$$

اب اگلی مرتبہ نکالنے سے سفید گیند کے نکلنے کا احتمال $= \sum \frac{ر}{ن} ف_ر$

پس مطلوبہ احتمال $= \frac{۱}{ن} \cdot \frac{۱^{ک+۱} + ۲^{ک+۱} + ۳^{ک+۱} + \dots + ن^{ک+۱}}{۱^ک + ۲^ک + ۳^ک + \dots\dots + ن^ک}$

اور شمار کنندہ اور نسب نما کی قیمتیں دفعہ ۴۰۵ کی رُو سے نکل سکتی ہیں
اگر خاص صورت میں ک = ۲ تو

$$\text{مطلوبہ احتمال} = \frac{۱}{ن}\left\{\frac{ن(ن+۱)}{۲}\right\}^۲ \div \frac{ن(ن+۱)(۲ن+۱)}{۶}$$

$$= \frac{۳(ن+۱)}{۲(۲ن+۱)}$$

اگر ن لاانتہا بڑا ہو تو مطلوبہ احتمال $= \underset{ن \to \infty}{نہا} \frac{۱}{ن} \frac{ن^{ک+۲}}{ک+۲} \div \frac{ن^{ک+۱}}{ک+۱}$

$$\text{یعنی} = \frac{ک+۱}{ک+۲}$$

(۲) اگر گیند واپس نہ رکھے جائیں تو

$$\text{ق}_\text{ر} = \frac{\text{ر}}{\text{ن}} \times \frac{\text{ر}-۱}{\text{ن}-۱} \times \frac{\text{ر}-۲}{\text{ن}-۲} \cdots\cdots \frac{\text{ر}-\text{ک}+۱}{\text{ن}-\text{ک}+۱}$$

$$\text{اور } \text{ف}_\text{ر} = \frac{\text{ق}_\text{ر}}{\sum_{\text{ر}=۰}^{\text{ر}=\text{ن}} \text{ق}_\text{ر}} = \frac{(\text{ر}-\text{ک}+۱)(\text{ر}-\text{ک}+۲)\cdots(\text{ر}-۱)\text{ر}}{\sum_{\text{ر}=۰}^{\text{ر}=\text{ن}} (\text{ر}-\text{ک}+۱)(\text{ر}-\text{ک}+۲)\cdots(\text{ر}-۱)\text{ر}}$$

$$= (\text{ک}+۱)\frac{(\text{ر}-\text{ک}+۱)(\text{ر}-\text{ک}+۲)\cdots(\text{ر}-۱)\text{ر}}{(\text{ن}-\text{ک}+۱)(\text{ن}-\text{ک}+۲)\cdots(\text{ن}-۱)\text{ن}(\text{ن}+۱)} \cdots\cdots$$

(دفعہ ۳۹۴)

$$\text{اگلے گیند کے سفید ہونے کا احتمال} = \sum_{\text{ر}=۰}^{\text{ر}=\text{ن}} \frac{\text{ر}-\text{ک}}{\text{ن}-\text{ک}}\,\text{ف}_\text{ر}$$

$$= \frac{\text{ک}+۱}{(\text{ن}-\text{ک})(\text{ن}-\text{ک}+۱)\cdots\text{ن}(\text{ن}+۱)} \sum_{\text{ر}=۰}^{\text{ر}=\text{ن}} (\text{ر}-\text{ک})(\text{ر}-\text{ک}+۱)\cdots\cdots(\text{ر}-۱)\text{ر}$$

$$= \frac{\text{ک}+۱}{(\text{ن}-\text{ک})(\text{ن}-\text{ک}+۱)\cdots\text{ن}(\text{ن}+۱)} \times \frac{(\text{ن}-\text{ک})(\text{ن}-\text{ک}+۱)\cdots\text{ن}(\text{ن}+۱)}{\text{ک}+۲}$$

$$= \frac{\text{ک}+۱}{\text{ک}+۲}$$

جو کہ ابتدائی گیندوں کی تعداد کے تابع نہیں۔

مثال ۳۔ ایک شخص نے ن خط لکھے اور ان کے پتوں کے ن لفافے۔ اگر وہ خطوط مذکورہ کو ان لفافوں میں غلطی الحساب ڈال دے تو ہر ایک خط کے غلط لفافہ میں ڈالے جانے کا کیا احتمال ہے۔

فرض کرو کہ ع~ن~ ان شقوں کی تعداد کو تعبیر کرتا ہے جن میں سب خط غلط لفافوں میں ڈالے جا سکتے ہیں۔ نیز فرض کرو کہ جب سب خط

اپنے اپنے لفافوں میں ہوں تو ان کی ترتیب ا ب ج د .... سے تعبیر
ہوتی ہے۔ اب اگر ا کسی اس ترتیب میں کسی مخصوص حرف ب کی
جگہ لے تو ب یا ا کی جگہ لیگا یا کسی دوسرے حرف کی جگہ۔

(۱) فرض کرو کہ ب، ا کی جگہ لے لیتا ہے، تب ان طریقوں کی
تعداد جن سے باقی سب ن - ۲ خط اپنی جگہ سے ہٹ سکتے ہیں
$ع_{ن-۲}$ ہے، اس لئے جن مختلف طریقوں سے ا باقی ن - ۱ خطوط
میں سے کسی ایک کے ساتھ تبادلہ کرنے سے ہٹ سکتا ہے جبکہ
باقی سب حروف بھی ساتھ ہی اپنی جگہ سے ہٹے ہوئے ہوں ان
کی تعداد (ن - ۱) $ع_{ن-۲}$ ہے

(۲) فرض کرو کہ ا، ب کی جگہ لے لیتا ہے اور ب، ا کی جگہ
نہیں لیتا۔ تب چونکہ ا، ب کی جگہ پر قائم ہے اس لئے ان
ترتیبوں میں جو مطلوبہ شرائط کو پورا کرتی ہیں خطوط ب، ج، د ....
سب کے سب جگہ بدلیں گے۔ یہ عمل $ع_{ن-۱}$ طریقوں سے ہو سکتا ہے
پس ان طریقوں کی تعداد جن میں ا کسی دوسرے خط کی جگہ لیتا
ہے لیکن وہ خط ا کی جگہ نہیں لیتا (ن - ۱) $ع_{ن-۱}$ ہے۔

$$\therefore ع_ن = (ن-۱)(ع_{ن-۱} + ع_{ن-۲})$$

اس سے دفعہ ۴۴۴ کی مدد سے ہم معلوم کر سکتے ہیں کہ

$$ع_ن - ن\,ع_{ن-۱} = (-۱)^ن (ع_۲ - ع_۱)$$

نیز $ع_۱ = ۰$، $ع_۲ = ۱$، اس لئے بالآخر ہمیں حاصل ہوتا ہے:-

$$ع_ن = \underline{|ن}\left\{\frac{۱}{\underline{|۲}} - \frac{۱}{\underline{|۳}} + \frac{۱}{\underline{|۴}} - \cdots\cdots + \frac{(-۱)^ن}{\underline{|ن}}\right\}$$

اب ان کل طریقوں کی تعداد جن میں ن چیزیں ن جگہوں پر
رکھی جاسکتی ہیں $\underline{|ن}$ ہے، اسلئے مطلوبہ احتمال

۲ــ ایک بٹوے میں ۵ پونڈ ہیں اور ۴ شلنگ۔ ان کے متبادلاً پونڈ اور شلنگ نکلنے کا کیا احتمال ہے جبکہ ان کو یکے بعد دیگرے نکالا جائے اور پہلے پونڈ نکلے۔

۳ــ اگر ۱۰ جہازوں میں سے ۹ جہاز بالاوسط بندرگاہ تک صحیح سلامت پہنچ جاتے ہوں تو بتاؤ کہ پانچ جہازوں میں سے کم از کم چار جہازوں کے صحیح سلامت پہنچ جانے کا کیا احتمال ہے۔

۴ــ ایک قرعہ میں سوائے ایک ٹکٹ کے باقی سب ٹکٹ خالی ہیں۔ ہر ایک آدمی ایک ٹکٹ نکالتا ہے اور اپنے پاس رکھ لیتا ہے، ثابت کرو کہ ہر ایک آدمی کے انعام جیتنے کا احتمال مساوی ہے۔

۵ــ ایک تھیلی میں ۵ سفید اور ۳ سرخ گیند ہیں اور ایک اور تھیلی میں ۴ سفید اور ۵ سرخ گیند ہیں۔ کسی ایک تھیلی میں سے علی الحساب دو گیند نکالے گئے ہیں۔ ان گیندوں کے مختلف رنگوں کے ہونے کا احتمال دریافت کرو۔

۶ــ پانچ اشخاص ا، ب، ج، د، ع ترتیب وار ایک مہرہ پھینکتے ہیں حتیٰ کہ ان میں سے کوئی ایک یکہ پھینک سکے۔ یہ فرض کرتے کہ وہ مہرہ کو پھینکتے رہیں گے تاوقتیکہ یکہ نکل آئے ان کے اضافی احتمال معلوم کرو۔

۷ــ شطرنج کے ایک تختہ پر کے تین خانے علی الحساب منتخب کئے گئے ہیں ان میں سے دو خانوں کے ایک رنگ کے اور ایک کے دوسرے رنگ کے ہونے کا احتمال دریافت کرو۔

۸ــ ایک شخص دو مہرے پھینکتا ہے۔ ایک مہرہ معمولی مکعب ہے اور دوسرا منتظم ذوار بعتہ السطوح ذوار بعتہ السطوح کی صورت میں نچلے رخ کا عدد لیا جاتا ہے، ایک انداخت کی اوسط قیمت معلوم کرو اور ۵، ۶، ۷ پھینکنے کے احتمال محسوب کرو۔

۹ــ ا کی مہارت کی نسبت ب کی مہارت کے ساتھ ۱ : ۳ ہے

اور ج کی مہارت کے ساتھ ۳ : ۲ اور د کے ساتھ ۴ : ۳ - بتاؤ کہ اگر ا، باقی تینوں اشخاص ب، ج، د میں سے ہر ایک کے مقابلہ میں مہرہ پھینکے تو اس کے کم از کم دو مرتبہ جیتنے کا کیا احتمال ہے -

۱۰- چار آدمی بالترتیب ایک ہشت سطحی مہرہ کو اس شرط پر پھینکتے ہیں کہ انعام اس کو ملے جو اول مرتبہ ۱ پھینکے بتاؤ کہ آخری آدمی کے جیتنے کا کیا احتمال ہے -

۱۱- مساوی مہارت کے دو کھلاڑی ا اور ب کھیلوں کی ایک بازی کھیلتے ہیں۔ ا کو بازی جیتنے کے لئے دو کھیلوں کی ضرورت ہے اور ب کو تین کی - ان کے جیتنے کے احتمال کا مقابلہ کرو -

۱۲- ایک بٹوے میں تین پونڈ ہیں اور ۲ شلنگ - ایک شخص دونوں ہاتھوں سے ایک ایک سکہ نکالتا ہے - پھر ایک سکہ کو دیکھتا ہے کہ وہ پونڈ ہے۔ بتاؤ کہ دوسرے ہاتھ میں کے سکے کے پونڈ اور شلنگ ہونے کا مساوی امکان ہے -

۱۳- ا اور ب ایک انعام کو جیتنے کے لئے ایک مہرہ پھینکتے ہیں، پہلے ا اس شرط پر پھینکتا ہے کہ اگر وہ ۶ پھینک سکے تو وہ جیت جائیگا - اگر ا ناکام رہے تو پھر ب پھینکے اور اگر ب ۶ یا ۵ پھینک سکے تو وہ جیت جائیگا - اگر وہ بھی ناکام رہے تو پھر ا پھینکے اور اگر ا، ۶، ۵ یا ۴ پھینک سکے تو ا جیت جائے - علی ہذالقیاس ہر ایک کھلاڑی کے جیتنے کا احتمال دریافت کرو -

۱۴- ایک ریل گاڑی کے درجۂ اول کے خانہ کی چھ نشستوں کو حاصل کرنے کے لئے سات آدمی قرعہ ڈالتے ہیں، ان میں سے (۱) دو مخصوص اشخاص کے مقابل کی نشستوں کے حاصل کرنے کے اور (۲) ایک ہی جانب کی دو متصل نشستوں کے حاصل کرنے کے احتمال محسوب کرو -

۱۵- ایک عدد میں ۷ ہندسے ہیں جن کا حاصل جمع ۵۹ ہے ثابت کرو کہ اس عدد کے ۱۱ پر تقسیم ہو سکنے کا احتمال $\frac{4}{21}$ ہے -

۱۶۔ تین مُہروں کو ایک ساتھ پھینکنے سے ۲۰ نکلنے کا کیا احتمال ہے۔

۱۷۔ ایک تھیلی میں ٹکٹ ہیں اور اُن پر بالترتیب اعداد ۰، ۱، ۲، ...... ۶ لکھے ہیں، ایک ٹکٹ کو نکال کر واپس رکھ دیا گیا ہے۔ بتاؤ کہ اس طرح چار ٹکٹ نکالنے سے جو عدد برآمد ہوں اُن کے حاصل جمع کے ۸ ہونے کا کیا احتمال ہے؟

۱۸۔ ۱۰ ٹکٹوں میں ۵ ٹکٹ خالی ہیں اور باقی پانچ پر اعداد ۱، ۲، ۳، ۴، ۵ لکھے ہیں۔ تین بار ایک ایک ٹکٹ نکال کر ۱۰ بنا لینے کا کیا احتمال ہے۔ جبکہ (۱) ہر دفعہ ٹکٹ واپس رکھ دئے جائیں (۲) ٹکٹ واپس نہ رکھے جائیں۔

۱۹۔ اگر ن صحیح عددوں کو علی الحساب لیکر ضرب دیا جائے تو ثابت کرو کہ حاصل ضرب کے آخری عدد کے ۱، ۳، ۷ یا ۹ ہونے کا احتمال $\frac{2^{\text{ن}}}{5^{\text{ن}}}$ ہے، ۲، ۴، ۶ یا ۸ ہونے کا احتمال $\frac{4^{\text{ن}}-2^{\text{ن}}}{5^{\text{ن}}}$ ہے، ۵ ہونے کا احتمال $\frac{5^{\text{ن}}-4^{\text{ن}}}{10^{\text{ن}}}$ ہے اور ۰ ہونے کا احتمال $\frac{10^{\text{ن}}-8^{\text{ن}}-5^{\text{ن}}+4^{\text{ن}}}{10^{\text{ن}}}$ ہے۔

۲۰۔ ایک بٹوے میں ۲ پونڈ اور ۲ شلنگ ہیں اور ایک اور سکہ اسی شکل وقامت کا کسی دوسری دھات کا ہے۔ ایک آدمی ایک وقت ایک سکہ نکالتا ہے تاوقتیکہ وہ کھوٹا سکہ نہ نکال لے اس کی توقع کی قیمت معلوم کرو۔

۲۱۔ تین اشخاص ا، ب اور ج اسی ترتیب سے تین مُہرے ایک ساتھ اس شرط پر پھینکتے ہیں کہ جو شخص پہلے ۱۰ پھینک لے اس کو ایک خاص رقم انعام دی جائے گی۔ اگر وہ اسی ترتیب سے پھینکتے جائیں جب تک کہ شرط مذکور پوری نہ ہو جائے تو ثابت کرو کہ اُن کے احتمال بالترتیب

$$\left(\frac{8}{13}\right)^2 \text{، } \frac{56}{13^2} \text{ اور } \left(\frac{7}{13}\right)^2$$ ہیں۔

۲۲ — دو اشخاص جن کے سچ بولنے کے احتمال بالترتیب $\frac{۲}{۳}$ اور $\frac{۵}{۶}$ ہیں متفقہ طور پر یہ بیان کرتے ہیں کہ ایک تھیلی میں سے جس میں ۵ ٹکٹ ہیں ایک مخصوص ٹکٹ نکالا گیا ہے اِس بیان کی صداقت کا احتمال معلوم کرو۔

۲۳ — ایک تھیلی میں $\frac{ن(ن+۱)}{۲}$ ٹھیکرے ہیں۔ ان میں سے ایک ٹھیکرہ پر ۱، دو پر ۲ اور تین پر ۳ لکھا ہے اور علیٰ ہٰذا القیاس۔ ایک آدمی تھیلی میں سے ایک ٹھیکرہ اِس شرط پر نکالتا ہے کہ جو عدد اُس ٹھیکرے پر ہو اُس کو اتنے ہی شلنگ دے جائیں۔ اِس آدمی کی توقع کی قیمت معلوم کرو۔

۲۴ — اگر ۱۰ چیزیں تین شخصوں میں تقسیم کی جائیں تو ثابت کرو کہ ایک خاص آدمی کے ۵ سے زیادہ چیزیں لینے کا احتمال $\frac{۱۵۰۷}{۱۹۶۸۳}$ ہے۔

۲۵ — ایک سلاخ پر علی الحساب ن نشان لگا کر سلاخ کو ان نشانات سے حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔

ثابت کرو کہ ان حصوں میں سے ہر ایک حصہ کے سلاخ کے $\frac{۱}{ن}$ ویں حصے سے بڑے نہ ہونے کا احتمال $\frac{۱}{ن^{ن}}$ ہے۔

۲۶ — دو بٹوؤں میں سے ایک میں تین پونڈ اور ایک شلنگ ہے اور دوسرے میں ۳ شلنگ اور ایک پونڈ۔ ایک غیر معیّن بٹوے میں سے ایک سکہ نکال کر دوسرے میں ڈال دیا گیا ہے۔ پھر دونوں بٹوؤں میں سے ایک ایک سکہ نکال کر دیکھا گیا ہے کہ یہ دونوں شلنگ ہیں۔ اگر پھر دونوں بٹوؤں میں سے ایک ایک سکہ اور نکالا جائے تو ان دونوں سکوں کے شلنگ ہونے کے خلاف کیا امکانات ہے۔

۲۷ — ایک دائرہ کے محیط پر علی الحساب تین نقطے لیکر ان کو ملانے سے ایک مثلث بنایا گیا ہے۔ ثابت کرو کہ اِس مثلث کے سب زاویوں کے حادہ

ہونے کے خلاف امکان ۳ : ۱ ہے۔

۲۸ — ایک دائرہ کے محیط پر تین نقطے علی الحساب لئے گئے ہیں، بتاؤ کہ اِس طرح سے جو تین قوسیں حاصل ہوں اُن میں سے کسی دو قوسوں کے ملکر تیسری قوس سے بڑے ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۲۹ — ایک خط کو علی الحساب تین حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے اِن حصوں سے ایک مثلث بن سکنے کا کیا احتمال ہے۔

۳۰ — ایک بٹوے میں ۲۵ پونڈ ہیں اور دوسرے بٹوے میں ۱۰ پونڈ اور ۵ اشلنگ۔ ایک بٹوے کو علی الحساب منتخب کر کے اِس میں سے ۹ سکے نکالے گئے ہیں اور سب کے سب پونڈ ہیں۔ اِس بٹوے کے صرف پونڈوں والا بٹوا ہونے کا کیا احتمال ہے اور اگر اِس بٹوے میں سے ایک اَور سکہ نکالا جائے تو اِس کی ظنی قیمت کیا ہے۔

۳۱ — ایک خطِ مستقیم کا طول ا ہے اِس پر دو نقطے علی الحساب لئے گئے ہیں اِن نقطوں کے درمیانی فاصلہ کے ب سے بڑے ہونے کا کیا احتمال ہے۔

۳۲ — ایک خطِ مستقیم کا طول ا ہے، اِس پر علی الحساب دو نقطے لیکر اِس کو تین حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ اِس کا احتمال معلوم کرو کہ کوئی حصہ ب سے بڑا نہ ہو۔

۳۳ — ایک خطِ مستقیم کا طول ا + ب ہے، اِس پر دو طول ا اور ب علی الحساب ناپے گئے ہیں۔ ثابت کرو کہ اِن طولوں کے مشترک حصہ کے ج سے زیادہ نہ ہونے کا احتمال $\frac{ج^2}{ا ب}$ ہے جہاں ج کم ہے ا یا ب سے۔ نیز بتاؤ کہ چھوٹے طول ب کے بڑے طول ا کے کلی طور پر اندر آنے کا احتمال $\frac{ا - ب}{ا}$ ہے۔

۳۴ — ایک خطِ مستقیم کا طول ا + ب + ج ہے، اِس پر علی الحساب دو طول ا اور ب ناپے گئے ہیں۔ اِن کے مشترک حصے کے د سے

زیادہ نہ ہونے کا احتمال $\frac{(ج + د)^2}{(ج + ا)(ج + ب)}$ ہے جہاں د، ا یا ب سے کم ہے۔

۳۵ — ایک یورپین ریلوے میں درجہ اول کے ل خانے ہیں درجہ دوم کے م اور درجہ سوم کے ن۔ اس گاڑی میں دو مرد ا اور ب اور دو عورتیں ج اور د سفر کر رہے ہیں جو سب ایک دوسرے سے ناواقف ہیں۔ ا اور ب کے سوار ہونے سے قبل درجہ اوّل، درجہ دوم اور درجہ سوم میں سفر کرنے کے احتمال بالترتیب لہ، مہ، نہ، ہیں اور ج اور د کے یہی احتمال بالترتیب ل، م اور ن ہیں، ثابت کرو کہ لہ، مہ، نہ، کی تمام قیمتوں کے واسطے (سوائے اس خاص صورت کے جب کہ لہ : مہ : نہ = ل : م : ن) ا اور ب کے ایک ہی عورت کی رفاقت میں ہونے کا احتمال الگ الگ عورتوں کی رفاقت میں ہونے کے احتمال سے مقابلۃً زیادہ ہے۔



# تینتیسواں باب

## مقطعات

۴۸۵ — باب ہذا میں ہم مقطعات اور اُن کے ابتدائی خواص پر اجمالی بحث کرینگے۔ اِس مختصر بیان سے طالب علم ہندسۂ تحلیلی اور نیز علم ریاضی کے دیگر اعلےٰ شعبوں میں مقطعات کی ترقیم سے مستفید ہونے کے قابل ہوجائے گا۔ شعبۂ تحلیل کی اِس شاخ کے متعلق زیادہ مفصل اور موضح معلومات ڈاکٹر سالمن کی کتاب اعلےٰ جبر و مقابلہ جدید کے ابتدائی اسباق ( Lessons Introductory tomoderu Higher algebra ) سے اور نیز موئر کے نظریہ مقطعات ( Theory of Determinants ) سے حاصل کئے جاسکتے ہیں۔

۴۸۶ — دو متجانس خطی مساواتوں

$$\text{ا}_{1}\,\text{لا} + \text{ب}_{1}\,\text{ما} = ۰$$

$$\text{ا}_{2}\,\text{لا} + \text{ب}_{2}\,\text{ما} = ۰$$

پر غور کرو۔ پہلی مساوات کو $\text{ب}_{2}$ سے اور دُوسری کو $\text{ب}_{1}$ سے ضرب دو۔ پھر تفریق کرکے حاصل تفریق کو لا پر تقسیم کرو، ایسا کرنے سے حاصل ہوتا ہے:-

$$\text{ا}_{1}\,\text{ب}_{2} - \text{ا}_{2}\,\text{ب}_{1} = ۰$$

اس نتیجہ کو بعض اوقات بشکل

$$\begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 \\ ا_2 & ب_2 \end{vmatrix} = 0$$

میں لکھتے ہیں۔ دائیں جانب کا جملہ مقطعہ کہلاتا ہے۔ اس میں دو قطاریں اور دو ستون ہیں۔ اس کی تفصیل میں ہر ایک رقم دو مقادیر کا حاصل ضرب ہے۔ اس لحاظ سے مندرجۂ بالا مقطعہ کو دوسرے رتبہ کا مقطعہ کہتے ہیں۔

حروف $ا_1$، $ب_2$، $ا_2$، $ب_1$ کو مقطعہ کے اجزائے افرادی کہتے ہیں۔

اور رقوم $ا_1 ب_2$، $ا_2 ب_1$ کو اجزائے ترکیبی سے موسوم کرتے ہیں۔

۴۸۷ — چونکہ

$$\begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 \\ ا_2 & ب_2 \end{vmatrix} = ا_1 ب_2 - ا_2 ب_1 = \begin{vmatrix} ا_1 & ا_2 \\ ب_1 & ب_2 \end{vmatrix}$$

اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ اس مقطعہ کی قیمت میں کوئی تبدیلی نہیں ہوتی جبکہ اس کی قطاروں کو ستونوں میں اور ستونوں کو قطاروں میں بدل دیا جائے۔

۴۸۸ — یہ آسانی سے دیکھا جا سکتا ہے کہ

$$\begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 \\ ا_2 & ب_2 \end{vmatrix} = -\begin{vmatrix} ب_1 & ا_1 \\ ب_2 & ا_2 \end{vmatrix} \quad \text{اور} \quad \begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 \\ ا_2 & ب_2 \end{vmatrix} = -\begin{vmatrix} ا_2 & ب_2 \\ ا_1 & ب_1 \end{vmatrix}$$

یعنی اگر ہم ایک مقطعہ کی دو قطاروں یا دو ستونوں کو ایک دوسرے سے بدل دیں تو جو مقطعہ حاصل ہوگا وہ پہلے مقطعہ سے صرف بلحاظ علامت کے مختلف ہوگا۔

۴۸۹ — ذیل کی متجانس خطی مساواتوں پر غور کرو۔

$$ا_1 لا + ب_1 ما + ج_1 ی = 0$$

$$ا_2 لا + ب_2 ما + ج_2 ی = ۰$$

$$ا_3 لا + ب_3 ما + ج_3 ی = ۰$$

اِن میں سے (لا، ما، ی) کو ساقط کرنے سے حسب دفعہ ۱۶ مشق ۲ ہمیں حاصل ہوتا ہے۔

$$ا_1(ب_2 ج_3 - ب_3 ج_2) + ب_1(ج_2 ا_3 - ج_3 ا_2) + ج_1(ا_2 ب_3 - ا_3 ب_2) = ۰$$

$$یا \quad ا_1 \begin{vmatrix} ب_2 & ج_2 \\ ب_3 & ج_3 \end{vmatrix} + ب_1 \begin{vmatrix} ج_2 & ا_2 \\ ج_3 & ا_3 \end{vmatrix} + ج_1 \begin{vmatrix} ا_2 & ب_2 \\ ا_3 & ب_3 \end{vmatrix} = ۰$$

اِس مساوات کو بالعموم اِس شکل میں لکھا جاتا ہے۔

$$\begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 & ج_1 \\ ا_2 & ب_2 & ج_2 \\ ا_3 & ب_3 & ج_3 \end{vmatrix} = ۰$$

اِس میں دائیں طرف کے جملہ کو جو تین قطاروں اور تین ستونوں پر مشتمل ہے تیسرے رتبہ کا مقطعہ کہتے ہیں۔

۹۴۔ ــــ مقطعہ بالا کی تفصیلی صورت کو اِس کی رقوم کی ترتیب کو قدرے بدلنے سے یوں بھی لکھا جا سکتا ہے۔

$$ا_1(ب_2 ج_3 - ب_3 ج_2) + ا_2(ب_3 ج_1 - ب_1 ج_3)$$

$$+ ا_3(ب_1 ج_2 - ب_2 ج_1)$$

$$یا \quad ا_1 \begin{vmatrix} ب_2 & ب_3 \\ ج_2 & ج_3 \end{vmatrix} + ا_2 \begin{vmatrix} ب_3 & ب_1 \\ ج_3 & ج_1 \end{vmatrix} + ا_3 \begin{vmatrix} ب_1 & ب_2 \\ ج_1 & ج_2 \end{vmatrix}$$

لہذا

$$\begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 & ج_1 \\ ا_2 & ب_2 & ج_2 \\ ا_3 & ب_3 & ج_3 \end{vmatrix} = \begin{vmatrix} ا_1 & ا_2 & ا_3 \\ ب_1 & ب_2 & ب_3 \\ ج_1 & ج_2 & ج_3 \end{vmatrix}$$

یعنی مقطعہ مذکور کی قیمت میں کوئی تبدیلی واقع نہیں ہوتی جبکہ اسکی قطاروں کو ستونوں میں اور ستونوں کو قطاروں میں بدل دیا جائے۔

۴۹۱ — دفعہ ماقبل کی رو سے

$$\begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 & ج_1 \\ ا_2 & ب_2 & ج_2 \\ ا_3 & ب_3 & ج_3 \end{vmatrix} = ا_1 \begin{vmatrix} ب_2 & ج_2 \\ ب_3 & ج_3 \end{vmatrix} + ا_2 \begin{vmatrix} ب_3 & ج_3 \\ ب_1 & ج_1 \end{vmatrix} + ا_3 \begin{vmatrix} ب_1 & ج_1 \\ ب_2 & ج_2 \end{vmatrix}$$

$$= ا_1 \begin{vmatrix} ب_2 & ج_2 \\ ب_3 & ج_3 \end{vmatrix} - ا_2 \begin{vmatrix} ب_1 & ج_1 \\ ب_3 & ج_3 \end{vmatrix} + ا_3 \begin{vmatrix} ب_1 & ج_1 \\ ب_2 & ج_2 \end{vmatrix} \ldots\ldots (1)$$

نیز دفعہ ۴۸۵ سے

$$\begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 & ج_1 \\ ا_2 & ب_2 & ج_2 \\ ا_3 & ب_3 & ج_3 \end{vmatrix} = ا_1 \begin{vmatrix} ب_2 & ج_2 \\ ب_3 & ج_3 \end{vmatrix} - ب_1 \begin{vmatrix} ا_2 & ج_2 \\ ا_3 & ج_3 \end{vmatrix} + ج_1 \begin{vmatrix} ا_2 & ب_2 \\ ا_3 & ب_3 \end{vmatrix} \ldots (2)$$

اب ہم ذیل میں تیسرے مرتبہ کے مقطعہ کو پھیلانے کا آسان طریقہ درج کرتے ہیں۔ غور کرنے سے معلوم ہو گا کہ خواہ ہم مقطعہ کو پہلے

ستون سے پھیلائیں یا پہلی قطار سے، ہر دو صورتوں میں وہی جواب حاصل ہوتا ہے۔

مساوات (۱) سے ظاہر ہے کہ اجزائے افرادی $ا_1$، $ا_2$، $ا_3$ میں سے کسی ایک کا سر درجہ دوم کا وہ مقطعہ ہے جو اس جزو افرادی میں سے گذرنے والے ستون اور قطار کو نکال دینے سے باقی رہتا ہے، یہ مقطعات ابتدائی مقطعہ کے **صغائر** کہلاتے ہیں اس لحاظ سے مساوات (۱) کی داہنی جانب کے رکن کو اس طرح

$$ا_1 \bar{ا}_1 - ا_2 \bar{ا}_2 + ا_3 \bar{ا}_3$$

کی شکل میں بھی لکھ سکتے ہیں جہاں $\bar{ا}_1$، $\bar{ا}_2$، $\bar{ا}_3$ بالترتیب $ا_1$، $ا_2$، $ا_3$ کے صغائر ہیں۔

نیز مساوات (۲) سے مقطعۂ مذکورہ

$$ا_1 \bar{ا}_1 - ب_1 \bar{ب}_1 + ج_1 \bar{ج}_1$$

کے مساوی ہے جہاں $\bar{ا}_1$، $\bar{ب}_1$، $\bar{ج}_1$ بالترتیب $ا_1$، $ب_1$، $ج_1$ کے صغائر ہیں۔

**۴۹۲۔** مقطعہ

$$\begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 & ج_1 \\ ا_2 & ب_2 & ج_2 \\ ا_3 & ب_3 & ج_3 \end{vmatrix}$$

$$= ا_1(ب_2 ج_3 - ب_3 ج_2) + ب_1(ج_2 ا_3 - ج_3 ا_2) + ج_1(ا_2 ب_3 - ا_3 ب_2)$$

$$= -ب_1(ا_2 ج_3 - ا_3 ج_2) - ا_1(ج_2 ب_3 - ج_3 ب_2) - ج_1(ب_2 ا_3 - ب_3 ا_2)$$

اس لئے

$$\begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 & ج_1 \\ ا_2 & ب_2 & ج_2 \\ ا_3 & ب_3 & ج_3 \end{vmatrix} = - \begin{vmatrix} ب_1 & ا_1 & ج_1 \\ ب_2 & ا_2 & ج_2 \\ ب_3 & ا_3 & ج_3 \end{vmatrix}$$

اس سے ظاہر ہے کہ اگر دو متصل ستونوں کو یا متصل قطاروں کو باہم بدل دیا جائے تو مقطعہ کی علامت بدل جاتی ہے لیکن عددی قیمت میں کوئی تغیر واقع نہیں ہوتا۔

اگر ہم اختصار کی خاطر مقطعہ

$$\begin{vmatrix} \text{ج}_1 & \text{ب}_1 & \text{ا}_1 \\ \text{ج}_2 & \text{ب}_2 & \text{ا}_2 \\ \text{ج}_3 & \text{ب}_3 & \text{ا}_3 \end{vmatrix}$$

کو ($\text{ا}_1\ \text{ب}_2\ \text{ج}_3$) سے تعبیر کریں تو جو نتیجہ ہم نے ابھی حاصل کیا ہے اس کو یوں بھی لکھا جا سکتا ہے: ($\text{ب}_1\ \text{ا}_2\ \text{ج}_3$) = −($\text{ا}_1\ \text{ب}_2\ \text{ج}_3$)

اسی طرح سے ہم ثابت کر سکتے ہیں کہ

($\text{ج}_1\ \text{ا}_2\ \text{ب}_3$) = −($\text{ا}_1\ \text{ج}_2\ \text{ب}_3$) = +($\text{ا}_1\ \text{ب}_2\ \text{ج}_3$)

۴۹۳ — اگر ایک مقطعہ کے دو ستون یا دو قطاریں متماثل ہوں تو مقطعہ صفر ہو جاتا ہے۔

فرض کرو کہ مقطعہ کی قیمت ق ہے، تب دو ستونوں یا دو قطاروں کو باہم بدلنے سے مقطعہ کی قیمت "−ق" ہو جاتی ہے، لیکن ظاہر ہے کہ متماثل قطاروں اور ستونوں کو بدلنے سے مقطعہ مذکورہ میں کوئی تبدیلی واقع نہیں ہو سکتی، اسلئے ق = −ق یعنی ق = ۰، پس ہمیں مندرجہ ذیل مساواتیں حاصل ہوتی ہیں:-

$\text{ا}_1\ \text{آ}_1 - \text{ا}_2\ \text{آ}_2 + \text{ا}_3\ \text{آ}_3 = \text{ق}$

$\text{ب}_1\ \text{آ}_1 - \text{ب}_2\ \text{آ}_2 + \text{ب}_3\ \text{آ}_3 = 0$

$\text{ج}_1\ \text{آ}_1 - \text{ج}_2\ \text{آ}_2 + \text{ج}_3\ \text{آ}_3 = 0$

**۴۹۴** - اگر کسی قطار یا ستون کے ہر ایک جزوِ افرادی کو ایک ہی جزوِ ضربی سے ضرب دیا جائے تو مقطعۂ مذکور اُس جزوِ ضربی سے ضرب کھا جاتا ہے -

کیونکہ

$$\begin{vmatrix} \text{م}\,\text{ا}_1 & \text{ب}_1 & \text{ج}_1 \\ \text{م}\,\text{ا}_2 & \text{ب}_2 & \text{ج}_2 \\ \text{م}\,\text{ا}_3 & \text{ب}_3 & \text{ج}_3 \end{vmatrix} = \text{م}\,\text{ا}_1\bar{\text{ا}}_1 - \text{م}\,\text{ا}_2\bar{\text{ا}}_2 + \text{م}\,\text{ا}_3\bar{\text{ا}}_3$$

$$= \text{م}\,(\text{ا}_1\bar{\text{ا}}_1 - \text{ا}_2\bar{\text{ا}}_2 + \text{ا}_3\bar{\text{ا}}_3)$$ لہٰذا مسئلہ ثابت ہوا -

**نتیجہ صریح** - اگر ایک قطار یا ستون کا ہر ایک جزوِ افرادی کسی اور قطار یا ستون کے متناظر جزوِ افرادی کا ایک ہی ضعف ہو تو مقطعہ کی قیمت صفر ہوگی -

**۴۹۵** - اگر ایک مقطعہ کی کسی ایک قطار یا ستون کا ایک جزوِ افرادی دو رقوم پر مشتمل ہو تو مقطعۂ مذکور دو مقطعات کے حاصل جمع کے طور پر لکھا جاتا ہے - مثلاً

$$\begin{vmatrix} \text{ا}_1+\text{ع}_1 & \text{ب}_1 & \text{ج}_1 \\ \text{ا}_2+\text{ع}_2 & \text{ب}_2 & \text{ج}_2 \\ \text{ا}_3+\text{ع}_3 & \text{ب}_3 & \text{ج}_3 \end{vmatrix} = \begin{vmatrix} \text{ا}_1 & \text{ب}_1 & \text{ج}_1 \\ \text{ا}_2 & \text{ب}_2 & \text{ج}_2 \\ \text{ا}_3 & \text{ب}_3 & \text{ج}_3 \end{vmatrix} + \begin{vmatrix} \text{ع}_1 & \text{ب}_1 & \text{ج}_1 \\ \text{ع}_2 & \text{ب}_2 & \text{ج}_2 \\ \text{ع}_3 & \text{ب}_3 & \text{ج}_3 \end{vmatrix}$$

کیونکہ دائیں طرف کا جملہ

$$= (\text{ا}_1+\text{ع}_1)\bar{\text{ا}}_1 - (\text{ا}_2+\text{ع}_2)\bar{\text{ا}}_2 + (\text{ا}_3+\text{ع}_3)\bar{\text{ا}}_3$$

$$= (\text{ا}_1\bar{\text{ا}}_1 - \text{ا}_2\bar{\text{ا}}_2 + \text{ا}_3\bar{\text{ا}}_3) + (\text{ع}_1\bar{\text{ا}}_1 - \text{ع}_2\bar{\text{ا}}_2 + \text{ع}_3\bar{\text{ا}}_3)$$

پس مسئلہ ثابت ہوا -

اِسی طرح سے اگر کسی ایک قطار یا ستون کا ہر ایک جزوِ افرادی م رقوم پر مشتمل ہو تو اِس مقطعہ کو م مقطعات کے حاصل جمع کے

طور پر لکھ سکتے ہیں۔

اسی طرح سے ہم ثابت کر سکتے ہیں کہ

$$\begin{vmatrix} ا_1+ع_1 & ب_1+ب'_1 & ج_1 \\ ا_2+ع_2 & ب_2+ب'_2 & ج_2 \\ ا_3+ع_3 & ب_3+ب'_3 & ج_3 \end{vmatrix}$$

$$= \begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 & ج_1 \\ ا_2 & ب_2 & ج_2 \\ ا_3 & ب_3 & ج_3 \end{vmatrix} + \begin{vmatrix} ا_1 & ب'_1 & ج_1 \\ ا_2 & ب'_2 & ج_2 \\ ا_3 & ب'_3 & ج_3 \end{vmatrix} + \begin{vmatrix} ع_1 & ب_1 & ج_1 \\ ع_2 & ب_2 & ج_2 \\ ع_3 & ب_3 & ج_3 \end{vmatrix} + \begin{vmatrix} ع_1 & ب'_1 & ج_1 \\ ع_2 & ب'_2 & ج_2 \\ ع_3 & ب'_3 & ج_3 \end{vmatrix}$$

ان نتائج کی تعمیم نہایت آسانی سے کی جا سکتی ہے۔ مثلاً اگر تین مقطعوں کے اجزائے افرادی بالترتیب م، ن، ف رقوم پر مشتمل ہوں تو ہم اس مقطعہ کو م ن ف مقطعات کے حاصل جمع کی شکل میں لکھ سکتے ہیں۔

مثال ۱۔ ثابت کرو کہ

$$\begin{vmatrix} ب+ج & ا-ب & ا \\ ج+ا & ب-ج & ب \\ ا+ب & ج-ا & ج \end{vmatrix} = ۳ ا ب ج - ا^3 - ب^3 - ج^3$$

مذکورہ بالا مقطعہ

$$= \begin{vmatrix} ب & ا & ا \\ ج & ب & ب \\ ا & ج & ج \end{vmatrix} - \begin{vmatrix} ب & ب & ا \\ ج & ج & ب \\ ا & ا & ج \end{vmatrix} + \begin{vmatrix} ج & ا & ا \\ ا & ب & ب \\ ب & ج & ج \end{vmatrix} - \begin{vmatrix} ج & ب & ا \\ ا & ج & ب \\ ب & ا & ج \end{vmatrix}$$

ان چار مقطعات میں سے پہلے تین معدوم ہو جاتے ہیں اور مقطعہ زیر بحث ان میں سے صرف آخری مقطعہ کے مساوی رہ جاتا ہے۔ لہذا اس کی قیمت

$$= -\{ج(ج^2 - اب) - ب(اج - ب^2) + ا(ا^2 - بج)\}$$

$$= ۳ ا ب ج - ا^3 - ب^3 - ج^3$$

مثال ۲ — $\begin{vmatrix}21 & 19 & 67\\ 14 & 13 & 39\\ 26 & 24 & 81\end{vmatrix}$ کی قیمت معلوم کرو ـ

یہاں $\begin{vmatrix}21 & 19 & 67\\ 14 & 13 & 39\\ 26 & 24 & 81\end{vmatrix} = \begin{vmatrix}21 & 19 & 57+10\\ 14 & 13 & 39+0\\ 26 & 24 & 72+9\end{vmatrix} = \begin{vmatrix}21 & 19 & 10\\ 14 & 13 & 0\\ 26 & 24 & 9\end{vmatrix}$

$+\begin{vmatrix}21 & 19 & 57\\ 14 & 13 & 39\\ 26 & 24 & 72\end{vmatrix} = \begin{vmatrix}21 & 19 & 10\\ 14 & 13 & 0\\ 26 & 24 & 9\end{vmatrix} = \begin{vmatrix}2+19 & 19 & 10\\ 1+13 & 13 & 0\\ 2+24 & 24 & 9\end{vmatrix} = \begin{vmatrix}2 & 19 & 10\\ 1 & 13 & 0\\ 2 & 24 & 9\end{vmatrix}$

$= 10\begin{vmatrix}1 & 13\\ 2 & 24\end{vmatrix} + 9\begin{vmatrix}2 & 19\\ 1 & 13\end{vmatrix} = 20 - 63 = -43$

**۴۹۶** — ذیل کے مقطعہ پر غور کرو:

$\begin{vmatrix}\text{ج}_1 & \text{ب}_1 & \text{ا}_1+\text{ف ب}_1+\text{ق ج}_1\\ \text{ج}_2 & \text{ب}_2 & \text{ا}_2+\text{ف ب}_2+\text{ق ج}_2\\ \text{ج}_3 & \text{ب}_3 & \text{ا}_3+\text{ف ب}_3+\text{ق ج}_3\end{vmatrix}$

دفعہ ماقبل کی طرح ہم بتا سکتے ہیں کہ یہ ذیل کے تین مقطعات

$\begin{vmatrix}\text{ج}_1 & \text{ب}_1 & \text{ا}_1\\ \text{ج}_2 & \text{ب}_2 & \text{ا}_2\\ \text{ج}_3 & \text{ب}_3 & \text{ا}_3\end{vmatrix} + \begin{vmatrix}\text{ج}_1 & \text{ب}_1 & \text{ف ب}_1\\ \text{ج}_2 & \text{ب}_2 & \text{ف ب}_2\\ \text{ج}_3 & \text{ب}_3 & \text{ف ب}_3\end{vmatrix} + \begin{vmatrix}\text{ج}_1 & \text{ب}_1 & \text{ق ج}_1\\ \text{ج}_2 & \text{ب}_2 & \text{ق ج}_2\\ \text{ج}_3 & \text{ب}_3 & \text{ق ج}_3\end{vmatrix}$

کے مساوی ہے۔ اِن میں سے آخر کے دو مقطعات حسب دفعہ ۴۹۴ بنتیجۂ صریح معدوم ہوجاتے ہیں۔ اس سے ظاہر ہے کہ مفروضہ مقطعہ کی قیمت اُس مقطعہ کے مساوی ہے جو اگلی مقطعہ کے

پہلے ستون کے اجزائے افرادی میں سے باقی ستونوں کے متناظر اجزائے افرادی کے مساوی ضعف تفریق کرنے اور باقی ستونوں کو حسب سابق برقرار رکھنے سے حاصل ہوتا ہے۔

برعکس اس کے

$$\begin{vmatrix} \text{ا}_1 & \text{ب}_1 & \text{ج}_1 \\ \text{ا}_2 & \text{ب}_2 & \text{ج}_2 \\ \text{ا}_3 & \text{ب}_3 & \text{ج}_3 \end{vmatrix} = \begin{vmatrix} \text{ا}_1 + \text{ف}\,\text{ب}_1 + \text{ق}\,\text{ج}_1 & \text{ب}_1 & \text{ج}_1 \\ \text{ا}_2 + \text{ف}\,\text{ب}_2 + \text{ق}\,\text{ج}_2 & \text{ب}_2 & \text{ج}_2 \\ \text{ا}_3 + \text{ف}\,\text{ب}_3 + \text{ق}\,\text{ج}_3 & \text{ب}_3 & \text{ج}_3 \end{vmatrix}$$

چونکہ ستون کے متعلق جو بات اوپر ثابت کی جا چکی ہے وہ ہر ایک قطار یا ستون کے لئے درست ہے۔ پس ثابت ہوا کہ کسی ایک مقطعہ کو مختصر کرنے میں ہم کسی قطار یا ستون کو ایک دوسرے قطار یا ستون سے بدل سکتے ہیں جو حسب ذیل طریقہ سے حاصل ہوتا ہے۔

اس ستون یا قطار کو جس کے اجزائے افرادی کو آپ بدلنا چاہتے ہیں اور ان میں باقی ایک یا زیادہ قطاروں یا ستونوں کے متناظر اجزائے افرادی کے مساوی ضعف جمع یا تفریق کر دو۔

تھوڑی سی مشق کے بعد یہ معلوم ہوگا کہ کسی مقطعہ کو اس کی دو یا زیادہ قطاروں یا ستونوں کو ایک ساتھ بدلنے سے فوراً مختصر کیا جا سکتا ہے۔ مثلاً یہ آسانی سے دیکھا جا سکتا ہے کہ

$$\begin{vmatrix} \text{ا}_1 & \text{ب}_1 & \text{ج}_1 \\ \text{ا}_2 & \text{ب}_2 & \text{ج}_2 \\ \text{ا}_3 & \text{ب}_3 & \text{ج}_3 \end{vmatrix} = \begin{vmatrix} \text{ا}_1 + \text{ف}\,\text{ب}_1 & \text{ب}_1 - \text{ق}\,\text{ج}_1 & \text{ج}_1 \\ \text{ا}_2 + \text{ف}\,\text{ب}_2 & \text{ب}_2 - \text{ق}\,\text{ج}_2 & \text{ج}_2 \\ \text{ا}_3 + \text{ف}\,\text{ب}_3 & \text{ب}_3 - \text{ق}\,\text{ج}_3 & \text{ج}_3 \end{vmatrix}$$

لیکن اس قاعدہ کو استعمال کرتے وقت یہ احتیاط رکھنی چاہئے کہ

کم از کم ایک ستون یا قطار کو بغیر بدلے ویسے ہی چھوڑ دیا جائے۔ مثلاً اگر اوپر کی مساوات متماثلہ میں تیسرے ستون کے اجزائے افرادی بالترتیب $\text{ج}_1 + \text{د ل}_1$، $\text{ج}_2 + \text{د ل}_2$، $\text{ج}_3 + \text{د ل}_3$ میں بدل دئے جائیں تو مقطعہ کی قیمت میں بقدر

$$\begin{vmatrix} \text{د ل}_1 & \text{ب}_1 - \text{ق ج}_1 & \text{ا}_1 + \text{ف ب}_1 \\ \text{د ل}_2 & \text{ب}_2 - \text{ق ج}_2 & \text{ا}_2 + \text{ف ب}_2 \\ \text{د ل}_3 & \text{ب}_3 - \text{ق ج}_3 & \text{ا}_3 + \text{ف ب}_3 \end{vmatrix}$$

کا اضافہ ہو جائیگا اور یہ مقطعہ جن چار مقطعات میں تحلیل کیا جا سکتا ہے اُن میں سے ایک مقطعہ ایسا ہے جو معدوم نہیں ہوتا اور وہ یہ ہے

$$\begin{vmatrix} \text{د ل}_1 & -\text{ق ج}_1 & \text{ف ب}_1 \\ \text{د ل}_2 & -\text{ق ج}_2 & \text{ف ب}_2 \\ \text{د ل}_3 & -\text{ق ج}_3 & \text{ف ب}_3 \end{vmatrix}$$

مثال ۱۔ مقطعہ $\begin{vmatrix} 22 & 26 & 29 \\ 27 & 31 & 25 \\ 46 & 54 & 63 \end{vmatrix}$ کی قیمت معلوم کرو۔

یہ مقطعہ $= \begin{vmatrix} -4 & 26 & 3 \\ -4 & 31 & -6 \\ -8 & 54 & 9 \end{vmatrix} = -3 \times 4 \times \begin{vmatrix} 1 & 26 & 1 \\ 1 & 31 & -2 \\ 2 & 54 & 3 \end{vmatrix}$

$$= -12 \begin{vmatrix} 1 & 26 & 1 \\ 0 & 5 & -3 \\ 0 & 2 & 1 \end{vmatrix} = -12 \begin{vmatrix} 26 & 1 & 1 \\ 5 & -3 & 0 \\ 2 & 1 & 0 \end{vmatrix} = -12 \begin{vmatrix} 5 & -3 \\ 2 & 1 \end{vmatrix}$$

$$= -132$$

[تشریح۔ اختصار کی پہلی منزل پہ دوسرے ستون کو برقرار رکھو، پہلے ستون کے اجزائے افرادی حاصل کرنے کے لئے دئے ہوئے مقطعہ کے دوسرے ستون کے اجزائے افرادی کو پہلے ستون کے متناظر اجزائے افرادی میں سے

تفریق کرو۔ نئے تیسرے ستون کے لئے دئے ہوئے مقطعہ کے تیسرے ستون کے اجزائے افرادی میں سے دوسرے ستون کے متناظر اجزائے افرادی تفریق کرو۔ دوسری منزل پر اجزائے ضربی ۳ اور ۴ باہر نکال لو۔ تیسری منزل پر پہلی قطار کو برقرار رکھو۔ دوسری نئی قطار کے لیے دوسری قطار کے اجزائے افرادی میں سے پہلی قطار کے متناظر اجزائے افرادی تفریق کرو۔ تیسری نئی قطار کے لئے پہلی قطار کے اجزائے افرادی کو ۲ سے ضرب دیکر تیسری قطار کے متناظر اجزائے افرادی میں سے تفریق کرو۔ بعد کی منزلیں بالکل آسان ہیں۔

مثال ۲۔ ثابت کرو کہ مقطعہ

$$\begin{vmatrix} \text{ا - ب - ج} & \text{۲ ا} & \text{۲ ا} \\ \text{۲ ب} & \text{ب - ج - ا} & \text{۲ ب} \\ \text{۲ ج} & \text{۲ ج} & \text{ج - ا - ب} \end{vmatrix} = (\text{ا + ب + ج})^{۳}$$

مندرجہ بالا مقطعہ =

$$\begin{vmatrix} \text{ا + ب + ج} & \text{ا + ب + ج} & \text{ا + ب + ج} \\ \text{۲ ب} & \text{ب - ج - ا} & \text{۲ ب} \\ \text{۲ ج} & \text{۲ ج} & \text{ج - ا - ب} \end{vmatrix}$$

$$= (\text{ا + ب + ج}) \times \begin{vmatrix} ۱ & ۱ & ۱ \\ \text{۲ ب} & \text{ب - ج - ا} & \text{۲ ب} \\ \text{۲ ج} & \text{۲ ج} & \text{ج - ا - ب} \end{vmatrix}$$

$$= (\text{ا + ب + ج}) \times \begin{vmatrix} ۱ & ۰ & ۰ \\ \text{۲ ب} & \text{- ب - ج - ا} & ۰ \\ \text{۲ ج} & ۰ & \text{- ج - ا - ب} \end{vmatrix} = (\text{ا + ب + ج}) \times \begin{vmatrix} \text{- ب - ج - ا} & ۰ \\ ۰ & \text{- ج - ا - ب} \end{vmatrix}$$

$$= (\text{ا + ب + ج})^{۳}$$

[تشریح - پہلے نئے مقطعہ میں پہلی قطار ابتدائی مقطعہ کی تین قطاروں کے اجزائے افرادی کے حاصل جمع کے مساوی ہے اور دوسری اور تیسری قطاریں وہی ہیں۔ تیسرے نئے مقطعہ میں پہلے ستون کو برقرار رکھا گیا ہے اور دوسرے نئے ستون کے اجزائے افرادی دوسرے ستون کے اجزائے افرادی

میں سے پہلے ستون کے اجزائے افرادی تفریق کرنے سے حاصل ہوتے ہیں اور تیسرے نئے ستون کے اجزائے پہلے ستون کے اجزائے افرادی کو تیسرے ستون کے اجزائے افرادی میں سے تفریق کرنے سے حاصل ہوتے ہیں۔ باقی تبدیلیاں از خود واضح ہیں]۔

**۹۵ب۔** یہ بتانے سے پہلے کہ دو مقطعات کے حاصل ضرب کو ایک مقطعہ کی شکل میں کس طرح لکھا جاسکتا ہے ہم ذیل کے مقطعہ کی قیمت معلوم کرتے ہیں۔

$$\begin{vmatrix} \text{ا}_۱\text{عہ}_۱+\text{ب}_۱\text{بہ}_۱+\text{ج}_۱\text{جہ}_۱ & \text{ا}_۱\text{عہ}_۲+\text{ب}_۱\text{بہ}_۲+\text{ج}_۱\text{جہ}_۲ & \text{ا}_۱\text{عہ}_۳+\text{ب}_۱\text{بہ}_۳+\text{ج}_۱\text{جہ}_۳ \\ \text{ا}_۲\text{عہ}_۱+\text{ب}_۲\text{بہ}_۱+\text{ج}_۲\text{جہ}_۱ & \text{ا}_۲\text{عہ}_۲+\text{ب}_۲\text{بہ}_۲+\text{ج}_۲\text{جہ}_۲ & \text{ا}_۲\text{عہ}_۳+\text{ب}_۲\text{بہ}_۳+\text{ج}_۲\text{جہ}_۳ \\ \text{ا}_۳\text{عہ}_۱+\text{ب}_۳\text{بہ}_۱+\text{ج}_۳\text{جہ}_۱ & \text{ا}_۳\text{عہ}_۲+\text{ب}_۳\text{بہ}_۲+\text{ج}_۳\text{جہ}_۲ & \text{ا}_۳\text{عہ}_۳+\text{ب}_۳\text{بہ}_۳+\text{ج}_۳\text{جہ}_۳ \end{vmatrix}$$

دفعہ ۹۵ا کی رو سے ہمیں معلوم ہے کہ مندرجۂ بالا مقطعہ ۲۷ مقطعات کے حاصل جمع کی شکل میں لکھا جاسکتا ہے، اِن میں سے تین مقطعات بطور نمونہ ذیل میں درج کئے جاتے ہیں۔

$$\begin{vmatrix} \text{ا}_۱\text{عہ}_۱ & \text{ا}_۱\text{عہ}_۲ & \text{ا}_۱\text{عہ}_۳ \\ \text{ا}_۲\text{عہ}_۱ & \text{ا}_۲\text{عہ}_۲ & \text{ا}_۲\text{عہ}_۳ \\ \text{ا}_۳\text{عہ}_۱ & \text{ا}_۳\text{عہ}_۲ & \text{ا}_۳\text{عہ}_۳ \end{vmatrix}, \quad \begin{vmatrix} \text{ا}_۱\text{عہ}_۱ & \text{ب}_۱\text{بہ}_۲ & \text{ج}_۱\text{جہ}_۳ \\ \text{ا}_۲\text{عہ}_۱ & \text{ب}_۲\text{بہ}_۲ & \text{ج}_۲\text{جہ}_۳ \\ \text{ا}_۳\text{عہ}_۱ & \text{ب}_۳\text{بہ}_۲ & \text{ج}_۳\text{جہ}_۳ \end{vmatrix}, \quad \begin{vmatrix} \text{ا}_۱\text{عہ}_۱ & \text{ج}_۱\text{جہ}_۲ & \text{ب}_۱\text{بہ}_۳ \\ \text{ا}_۲\text{عہ}_۱ & \text{ج}_۲\text{جہ}_۲ & \text{ب}_۲\text{بہ}_۳ \\ \text{ا}_۳\text{عہ}_۱ & \text{ج}_۳\text{جہ}_۲ & \text{ب}_۳\text{بہ}_۳ \end{vmatrix}$$

اور یہ مقطعات بالترتیب

$$\text{عہ}_۱\text{عہ}_۲\text{عہ}_۳ \begin{vmatrix} \text{ا}_۱ & \text{ا}_۱ & \text{ا}_۱ \\ \text{ا}_۲ & \text{ا}_۲ & \text{ا}_۲ \\ \text{ا}_۳ & \text{ا}_۳ & \text{ا}_۳ \end{vmatrix}, \quad \text{عہ}_۱\text{بہ}_۲\text{جہ}_۳ \begin{vmatrix} \text{ا}_۱ & \text{ب}_۱ & \text{ج}_۱ \\ \text{ا}_۲ & \text{ب}_۲ & \text{ج}_۲ \\ \text{ا}_۳ & \text{ب}_۳ & \text{ج}_۳ \end{vmatrix}, \quad \text{عہ}_۱\text{جہ}_۲\text{بہ}_۳ \begin{vmatrix} \text{ا}_۱ & \text{ج}_۱ & \text{ب}_۱ \\ \text{ا}_۲ & \text{ج}_۲ & \text{ب}_۲ \\ \text{ا}_۳ & \text{ج}_۳ & \text{ب}_۳ \end{vmatrix}$$

کے مساوی ہیں، اِن میں سے پہلا مقطعہ معدوم ہوجاتا ہے، اِسی طرح سے یہ دیکھا جاسکتا ہے کہ کل ۲۷ مقطعات میں سے ۲۱ مقطعات معدوم ہوجاتے ہیں

اور باقی کے چھ مقطعات مساوی ہیں

$$(ع_1 ب_2 ج_3 - ع_1 ب_3 ج_2 + ع_2 ب_3 ج_1 - ع_2 ب_1 ج_3 + ع_3 ب_1 ج_2 - ع_3 ب_2 ج_1) \times \begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 & ج_1 \\ ا_2 & ب_2 & ج_2 \\ ا_3 & ب_3 & ج_3 \end{vmatrix}$$

کے یعنی

$$\begin{vmatrix} ع_1 & ب_1 & ج_1 \\ ع_2 & ب_2 & ج_2 \\ ع_3 & ب_3 & ج_3 \end{vmatrix} \times \begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 & ج_1 \\ ا_2 & ب_2 & ج_2 \\ ا_3 & ب_3 & ج_3 \end{vmatrix}$$

لہٰذا دیا ہؤا مقطعہ دو مقطعات کے حاصل ضرب کی رقوم میں بیان ہوسکتا ہے۔

**۴۹۸۔** دو مقطعات کا حاصل ضرب ایک مقطعہ ہوتا ہے۔

ذیل کی دو خطی مساواتوں پہ غور کرو

$$\left. \begin{aligned} ا_1 لا_1 + ب_1 لا_2 = ۰ \\ ا_2 لا_1 + ب_2 لا_2 = ۰ \end{aligned} \right\} \cdots\cdots (۱)$$

جہاں

$$\left. \begin{aligned} لا_1 = ع_1 لا'_1 + ع_2 لا'_2 \\ لا_2 = ب_1 لا'_1 + ب_2 لا'_2 \end{aligned} \right\} \cdots\cdots (۲)$$

$لا_1$ اور $لا_2$ کی یہ قیمتیں (۱) میں مندرج کرنے سے

$$\left. \begin{aligned} (ا_1 ع_1 + ب_1 ب_1) لا'_1 + (ا_1 ع_2 + ب_1 ب_2) لا'_2 = ۰ \\ (ا_2 ع_1 + ب_2 ب_1) لا'_1 + (ا_2 ع_2 + ب_2 ب_2) لا'_2 = ۰ \end{aligned} \right\} \cdots\cdots (۳)$$

اب اگر $لا'_1$ اور $لا'_2$ کی قیمتوں (سوائے صفر) کے لئے ہمزاد مساواتیں (۳) ایک ساتھ پوری ہوں تو اس کے لئے ضرور ہے کہ

$$\begin{vmatrix} ا_1 ع_1 + ب_1 ب_1 & ا_1 ع_2 + ب_1 ب_2 \\ ا_2 ع_1 + ب_2 ب_1 & ا_2 ع_2 + ب_2 ب_2 \end{vmatrix} = ۰ \cdots\cdots (۴)$$

لیکن مساواتیں (۳) پوری ہونگی اگر مساواتیں (۱) پوری ہوں اور مساواتیں (۱) پوری ہونگی اگر یا

$$\begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 \\ ا_2 & ب_2 \end{vmatrix} = 0 \quad \ldots\ldots\ldots (۵)$$

یا $لا_1 = 0$ اور $لا_2 = 0$

یعنی موخرالذکر شرط کی وجہ سے

$$\begin{vmatrix} ع_1 & ی_1 \\ ع_2 & ی_2 \end{vmatrix} = 0 \quad \ldots\ldots\ldots (۶)$$

پس اگر مساواتیں (۵) اور (۶) پوری ہوں تو مساوات (۴) بھی پوری ہوگی لہذا مساوات (۴) کے مقطعہ میں مساواتوں (۵) اور (۶) کے مقطعات بشمولہ اجزائے ضربی شامل ہونگے۔ نیز (۴) کے مقطعہ کے ابعاد اور مساواتوں (۵) اور (۶) کے مقطعات کے حاصل ضرب کے ابعاد پر غور کرنے سے ظاہر ہے کہ (۴) کا اگر کوئی اور جزو ضربی ہو تو وہ صرف عددی ہوگا یعنی مستقل۔

$$\begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 \\ ا_2 & ب_2 \end{vmatrix} \times \begin{vmatrix} ع_1 & ی_1 \\ ع_2 & ی_2 \end{vmatrix} = \begin{vmatrix} ا_1ع_1+ب_1ی_1 & ا_1ع_2+ب_1ی_2 \\ ا_2ع_1+ب_2ی_1 & ا_2ع_2+ب_2ی_2 \end{vmatrix}$$

کیونکہ مساواتوں کے دونوں طرف $ا_1 ب_2 ع_1 ی_2$ کے جو سر ہیں ان کا مقابلہ کرنے سے ظاہر ہے کہ مذکورہ بالا عددی سر ۱ ہے۔

نتیجہ صریح۔ $$\begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 \\ ا_2 & ب_2 \end{vmatrix}^2 = \begin{vmatrix} ا_1^2+ب_1^2 & ا_1ا_2+ب_1ب_2 \\ ا_1ا_2+ب_1ب_2 & ا_2^2+ب_2^2 \end{vmatrix}$$

مندرجہ بالا طریقۂ ثبوت بالکل عام ہے اور ہر رتبہ کے مقطعات پر اس کا مساوی طور پر اطلاق ہوسکتا ہے۔

چونکہ ایک مقطعہ کی قیمت میں اسکی قطاروں کو ستونوں میں اور اسکے ستونوں کو قطاروں میں بدلنے سے کوئی فرق نہیں آتا اس لئے ظاہر ہے کہ دو مقطعات کے حاصلِ ضرب کو ایک مقطعہ کی شکل میں کئی طریقوں سے لکھا جا سکتا ہے، لیکن ان سب کو پھیلانے سے ایک ہی جواب حاصل ہوگا۔

مثال۔ ثابت کرو کہ

$$\begin{vmatrix} \text{اَ}_1 & -\text{بَ}_1 & \text{جَ}_1 \\ -\text{اَ}_2 & \text{بَ}_2 & -\text{جَ}_2 \\ \text{اَ}_3 & -\text{بَ}_3 & \text{جَ}_3 \end{vmatrix} = \begin{vmatrix} \text{ا}_1 & \text{ب}_1 & \text{ج}_1 \\ \text{ا}_2 & \text{ب}_2 & \text{ج}_2 \\ \text{ا}_3 & \text{ب}_3 & \text{ج}_3 \end{vmatrix}^2$$

جہاں $\text{اَ}_1$، $\text{اَ}_2$، $\text{بَ}_1$، $\text{بَ}_2$، ..... بالترتیب $\text{ا}_1$، $\text{ا}_2$، $\text{ب}_1$، $\text{ب}_2$، ..... کے ضوابط ہیں۔

فرض کرو کہ دائیں طرف کے مقطعہ کو ق سے اور بائیں طرف کے مقطعہ کو قَ سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ تب

$$\text{ق}\,\text{قَ} = \begin{vmatrix} \text{ا}_1\text{اَ}_1 - \text{ب}_1\text{بَ}_1 + \text{ج}_1\text{جَ}_1 & \text{ا}_2\text{اَ}_1 - \text{ب}_2\text{بَ}_1 + \text{ج}_2\text{جَ}_1 & \text{ا}_3\text{اَ}_1 - \text{ب}_3\text{بَ}_1 + \text{ج}_3\text{جَ}_1 \\ -\text{ا}_1\text{اَ}_2 + \text{ب}_1\text{بَ}_2 - \text{ج}_1\text{جَ}_2 & -\text{ا}_2\text{اَ}_2 + \text{ب}_2\text{بَ}_2 - \text{ج}_2\text{جَ}_2 & -\text{ا}_3\text{اَ}_2 + \text{ب}_3\text{بَ}_2 - \text{ج}_3\text{جَ}_2 \\ \text{ا}_1\text{اَ}_3 - \text{ب}_1\text{بَ}_3 + \text{ج}_1\text{جَ}_3 & \text{ا}_2\text{اَ}_3 - \text{ب}_2\text{بَ}_3 + \text{ج}_2\text{جَ}_3 & \text{ا}_3\text{اَ}_3 - \text{ب}_3\text{بَ}_3 + \text{ج}_3\text{جَ}_3 \end{vmatrix}$$

$$= \begin{vmatrix} \text{ق} & 0 & 0 \\ 0 & \text{ق} & 0 \\ 0 & 0 & \text{ق} \end{vmatrix}$$

(دفعہ ۴۹۳) پس $\text{ق}\,\text{قَ} = \text{ق}^3$، لہٰذا $\text{قَ} = \text{ق}^2$

## امثلہ نمبری ۳۳ (ا)

ذیل کے مقطعات کی قیمتیں محسوب کرو:-

(۱)
| ۱ ۱ ۱ |
| ۳۵ ۳۶ ۳۴ |
| ۲۳ ۲۶ ۲۵ |

(۲)
| ۱۳ ۱۶ ۱۹ |
| ۱۴ ۱۷ ۲۰ |
| ۱۵ ۱۸ ۲۱ |

(۳)
| ۱۳ ۳ ۲۳ |
| ۳۰ ۷ ۵۴ |
| ۳۹ ۹ ۷۰ |

(۴)
| ا ہ گ |
| ہ ب ف |
| گ ف ج |

(۵)
| ۱ ی -ما |
| -ی ۱ لا |
| ما -لا ۱ |

(۶)
| ۱ ۱ ۱ |
| ۱ ۱+لا ۱ |
| ۱ ۱ ۱+ما |

(۷)
| ا-ب ب-ج ج-ا |
| ب-ج ج-ا ا-ب |
| ج-ا ا-ب ب-ج |

(۸)
| ب+ج ا ا |
| ب ج+ا ب |
| ج ج ا+ب |

اگر ۱ کا ایک جذر الکعب س ہو تو ذیل کے دو مقطعات کی قیمتیں معلوم کرو

(۹)
| ۱ س س² |
| س س² ۱ |
| س² ۱ س |

(۱۰)
| ۱ س³ س² |
| س³ ۱ س |
| س² س ۱ |

۱۱- ذیل کی مساواتوں

ال+ج م+ب ن=۰، ج ل+ب م+ا ن=۰، ب ل+ا م+ج ن=۰

میں سے ل، م، ن کو ساقط کرو اور نتیجہ کو سادہ ترین شکل میں لکھو

۱۲- مقطعات کو پھیلائے بغیر ثابت کرو کہ

| ا ب ج |
| لا ما ی |
| ف ق ر |

=

| ما ب ق |
| لا ا ف |
| ی ج ر |

=

| لا ما ی |
| ف ق ر |
| ا ب ج |

۱۳- ذیل کی مساواتوں کو حل کرو:

(۱) $\begin{vmatrix} \text{ا} & \text{ا} & \text{لا} \\ \text{م} & \text{م} & \text{م} \\ \text{ب} & \text{لا} & \text{ب} \end{vmatrix} = ۰$

(۲) $\begin{vmatrix} ۱۵ - ۲\text{لا} & ۱۱ & ۱۰ \\ ۱۱ - ۳\text{لا} & ۱۶ & ۱۷ \\ ۷ - \text{لا} & ۱۴ & ۱۳ \end{vmatrix}$

ذیل کی متماثلات کو ثابت کرو:

۱۴- $\begin{vmatrix} \text{ب}+\text{ج} & \text{ج}+\text{ا} & \text{ا}+\text{ب} \\ \text{ق}+\text{ر} & \text{ر}+\text{ف} & \text{ف}+\text{ق} \\ \text{ما}+\text{ی} & \text{ی}+\text{لا} & \text{لا}+\text{ما} \end{vmatrix} = ۲ \begin{vmatrix} \text{ا} & \text{ب} & \text{ج} \\ \text{ف} & \text{ق} & \text{ر} \\ \text{لا} & \text{ما} & \text{ی} \end{vmatrix}$

۱۵- $\begin{vmatrix} ۱ & \text{ا} & \text{ا}^۲ \\ ۱ & \text{ب} & \text{ب}^۲ \\ ۱ & \text{ج} & \text{ج}^۲ \end{vmatrix} = (\text{ب}-\text{ج})(\text{ج}-\text{ا})(\text{ا}-\text{ب})$

۱۶- $\begin{vmatrix} ۱ & ۱ & ۱ \\ \text{ا} & \text{ب} & \text{ج} \\ \text{ا}^۳ & \text{ب}^۳ & \text{ج}^۳ \end{vmatrix} = (\text{ب}-\text{ج})(\text{ج}-\text{ا})(\text{ا}-\text{ب})(\text{ا}+\text{ب}+\text{ج})$

۱۷- $\begin{vmatrix} \text{لا} & \text{ما} & \text{ی} \\ \text{لا}^۲ & \text{ما}^۲ & \text{ی}^۲ \\ \text{ما ی} & \text{ی لا} & \text{لا ما} \end{vmatrix} = (\text{ما}-\text{ی})(\text{ی}-\text{لا})(\text{لا}-\text{ما})(\text{لا ی}+\text{ی ما}+\text{لا ما})$

۱۸- $\begin{vmatrix} -۲\text{ا} & \text{ا}+\text{ب} & \text{ا}+\text{ج} \\ \text{ب}+\text{ا} & -۲\text{ب} & \text{ب}+\text{ج} \\ \text{ج}+\text{ا} & \text{ج}+\text{ب} & -۲\text{ج} \end{vmatrix} = ۴(\text{ب}+\text{ج})(\text{ج}+\text{ا})(\text{ا}+\text{ب})$

۱۹- $\begin{vmatrix} (\text{ب}+\text{ج})^۲ & \text{ا}^۲ & \text{ا}^۲ \\ \text{ب}^۲ & (\text{ج}+\text{ا})^۲ & \text{ب}^۲ \\ \text{ج}^۲ & \text{ج}^۲ & (\text{ا}+\text{ب})^۲ \end{vmatrix} = ۲\,\text{ا ب ج}\,(\text{ا}+\text{ب}+\text{ج})^۳$

۲۰۔

| ۰ | ج | ب |
|---|---|---|
| ج | ۰ | ا |
| ب | ا | ۰ |

(مربع) کو مقطعہ کی شکل میں لکھو۔

۲۱۔ وہ شرط معلوم کرو کہ مساوات ل لا + م ما + ن ی = ۰ مجہول مقداروں کی قیمتوں کے تین جٹوں (ا۱، ب۱، ج۱)، (ا۲، ب۲، ج۲)، (ا۳، ب۳، ج۳) سے پوری ہو اور ثابت کرو کہ یہ شرط وہی ہے جو تین مساواتوں ا۱ لا + ب۱ ما + ج۱ ی = ۰، ا۲ لا + ب۲ ما + ج۲ ی = ۰، ا۳ لا + ب۳ ما + ج۳ ی = ۰ کے ایک ساتھ ل، م، ن سے پورے ہونے کی شرط ہے۔

۲۲۔

| ا² + لہ² | اب + ج لہ | ج ا - ب لہ |
|---|---|---|
| اب - ج لہ | ب² + لہ² | ب ج + ا لہ |
| ج ا + ب لہ | ب ج - ا لہ | ج² + لہ² |

×

| لہ | ج | -ب |
|---|---|---|
| -ج | لہ | ا |
| ب | -ا | لہ |

کی قیمت معلوم کرو۔

۲۳۔ ثابت کرو کہ

| ا + خ ب | ج + خ د |
|---|---|
| -ج + خ د | ا - خ ب |

×

| عہ - خ بہ | جہ - خ لہ |
|---|---|
| -جہ - خ لہ | عہ + خ بہ |

جہاں خ = √-۱ ذیل کی شکل میں لکھا جا سکتا ہے:-

| اَ - خ بَ | جَ - خ دَ |
|---|---|
| -جَ - خ دَ | اَ + خ بَ |

اس سے ذیل کا مسئلہ مستنبط کرو جو آئیلر[1] سے منسوب ہے۔
اگر دو جملوں میں ہر ایک چار مربعوں کے حاصل جمع پر مشتمل ہو تو ان جملوں کے حاصلِ ضرب کو چار مربعوں کے حاصل جمع کی شکل میں لکھا جا سکتا ہے۔

ذیل کی متماثلہ مساواتیں ثابت کرو۔

[1] Euler

۲۴۔
$$\begin{vmatrix} \text{ا} & \text{ب ج + ا د} & \text{ب}^2\text{ ج}^2\text{ + ا}^2\text{ د}^2 \\ \text{ا} & \text{ج ا + ب د} & \text{ج}^2\text{ ا}^2\text{ + ب}^2\text{ د}^2 \\ \text{ا} & \text{ا ب + ج د} & \text{ا}^2\text{ ب}^2\text{ + ج}^2\text{ د}^2 \end{vmatrix}$$
$$= -(\text{ب} - \text{ج})(\text{ج} - \text{ا})(\text{ا} - \text{ب})(\text{ا} - \text{د})(\text{ب} - \text{د})(\text{ج} - \text{د})$$

۲۵۔
$$\begin{vmatrix} \text{ب ج} - \text{ا}^2 & \text{ج ا} - \text{ب}^2 & \text{ا ب} - \text{ج}^2 \\ -\text{ب ج + ج ا + ا ب} & \text{ب ج} - \text{ج ا + ا ب} & \text{ب ج + ج ا} - \text{ا ب} \\ (\text{ا + ب})(\text{ا + ج}) & (\text{ب + ج})(\text{ب + ا}) & (\text{ج + ا})(\text{ج + ب}) \end{vmatrix}$$
$$= ۳(\text{ب} - \text{ج})(\text{ج} - \text{ا})(\text{ا} - \text{ب})(\text{ا + ب + ج})(\text{ب ج + ج ا + ا ب})$$

۲۶۔
$$\begin{vmatrix} (\text{ا} - \text{لا})^2 & (\text{ا} - \text{ما})^2 & (\text{ا} - \text{ی})^2 \\ (\text{ب} - \text{لا})^2 & (\text{ب} - \text{ما})^2 & (\text{ب} - \text{ی})^2 \\ (\text{ج} - \text{لا})^2 & (\text{ج} - \text{ما})^2 & (\text{ج} - \text{ی})^2 \end{vmatrix}$$
$$= ۲(\text{ب} - \text{ج})(\text{ج} - \text{ا})(\text{ا} - \text{ب})(\text{ما} - \text{ی})(\text{ی} - \text{لا})(\text{لا} - \text{ما})$$

۲۷۔ اس شرط کو کہ جملہ
$\text{ا عا}^2 + \text{ب یا}^2 + \text{ج جا}^2 + ۲\,\text{اَ یا جا} + ۲\,\text{بَ جا عا} + ۲\,\text{جَ عا یا}$
عا، یا، جا میں درجہ اول کے دو اجزائے ضربی کے حاصلِ ضرب کے مساوی ہو ایک مقطعہ کی شکل میں ظاہر کرو۔

۲۸۔ مساوات ذیل
$$\begin{vmatrix} \text{ل + ا}^2\text{ لا} & \text{نَ + ا ب لا} & \text{مَ + ا ج لا} \\ \text{نَ + ا ب لا} & \text{م + ب}^2\text{ لا} & \text{لَ + ب ج لا} \\ \text{مَ + ا ج لا} & \text{لَ + ب ج لا} & \text{ن + ج}^2\text{ لا} \end{vmatrix} = ۰$$
کو حل کرو اور جواب کو مقطعات کی شکل میں ظاہر کرو۔

**۴۹۹۔** مقطعات کے خواص کی مدد سے ہمزاد خطی مساواتیں نہایت آسانی سے حل ہوسکتی ہیں۔ فرض کروکہ مساواتیں یہ ہیں:-

ا$_1$لا + ب$_1$ما + ج$_1$ی + د$_1$ = ۰

ا$_2$لا + ب$_2$ما + ج$_2$ی + د$_2$ = ۰

ا$_3$لا + ب$_3$ما + ج$_3$ی + د$_3$ = ۰

اِن کو بالترتیب ا$'_1$، - ا$'_2$، ا$'_3$ سے ضرب دو جہاں ا$'_1$، ا$'_2$، ا$'_3$ بالترتیب ا$_1$، ا$_2$، ا$_3$ کے صغائر ہیں ذیل کے مقطعہ میں

ق = | ا$_1$ ب$_1$ ج$_1$ ؛ ا$_2$ ب$_2$ ج$_2$ ؛ ا$_3$ ب$_3$ ج$_3$ |

اِن حاصل ضربوں کو جمع کرو - تب ما اور ی کے سر دفعہ ۴۹۳ کے روابط کی رُو سے معدوم ہو جاتے ہیں اور ہمیں حاصل ہوتا ہے:-

(ا$_1$ا$'_1$ - ا$_2$ا$'_2$ + ا$_3$ا$'_3$) لا + (د$_1$ا$'_1$ - د$_2$ا$'_2$ + د$_3$ا$'_3$) = ۰

اسی طرح سے ثابت کیا جا سکتا ہے کہ

(ب$_1$ب$'_1$ - ب$_2$ب$'_2$ + ب$_3$ب$'_3$) ما + (د$_1$ب$'_1$ - د$_2$ب$'_2$ + د$_3$ب$'_3$) = ۰

اور (ج$_1$ج$'_1$ - ج$_2$ج$'_2$ + ج$_3$ج$'_3$) ی + (د$_1$ج$'_1$ - د$_2$ج$'_2$ + د$_3$ج$'_3$) = ۰

اب ا$_1$ا$'_1$ - ا$_2$ا$'_2$ + ا$_3$ا$'_3$ = (ب$_1$ب$'_1$ - ب$_2$ب$'_2$ + ب$_3$ب$'_3$)

= ج$_1$ج$'_1$ - ج$_2$ج$'_2$ + ج$_3$ج$'_3$ = ق

پس حل مطلوبہ کو ذیل کی شکل میں لکھا جا سکتا ہے:

لا / | د$_1$ ب$_1$ ج$_1$ ؛ د$_2$ ب$_2$ ج$_2$ ؛ د$_3$ ب$_3$ ج$_3$ | = - ما / | د$_1$ ا$_1$ ج$_1$ ؛ د$_2$ ا$_2$ ج$_2$ ؛ د$_3$ ا$_3$ ج$_3$ | = ی / | د$_1$ ا$_1$ ب$_1$ ؛ د$_2$ ا$_2$ ب$_2$ ؛ د$_3$ ا$_3$ ب$_3$ | = -۱ / | ا$_1$ ب$_1$ ج$_1$ ؛ ا$_2$ ب$_2$ ج$_2$ ؛ ا$_3$ ب$_3$ ج$_3$ |

یا زیادہ متشاکل

$$\frac{\text{لا}}{\begin{vmatrix} \text{ب}_1 & \text{ج}_1 & \text{د}_1 \\ \text{ب}_2 & \text{ج}_2 & \text{د}_2 \\ \text{ب}_3 & \text{ج}_3 & \text{د}_3 \end{vmatrix}} = \frac{-\text{ما}}{\begin{vmatrix} \text{ا}_1 & \text{ج}_1 & \text{د}_1 \\ \text{ا}_2 & \text{ج}_2 & \text{د}_2 \\ \text{ا}_3 & \text{ج}_3 & \text{د}_3 \end{vmatrix}} = \frac{\text{ی}}{\begin{vmatrix} \text{ا}_1 & \text{ب}_1 & \text{د}_1 \\ \text{ا}_2 & \text{ب}_2 & \text{د}_2 \\ \text{ا}_3 & \text{ب}_3 & \text{د}_3 \end{vmatrix}} = \frac{-1}{\begin{vmatrix} \text{ا}_1 & \text{ب}_1 & \text{ج}_1 \\ \text{ا}_2 & \text{ب}_2 & \text{ج}_2 \\ \text{ا}_3 & \text{ب}_3 & \text{ج}_3 \end{vmatrix}}$$

۵۔ فرض کرو کہ ہمیں چار متجانس خطی مساواتوں کا ایک نظام دیا ہے:

$$\text{ا}_1\text{لا} + \text{ب}_1\text{ما} + \text{ج}_1\text{ی} + \text{د}_1\text{ھ} = 0$$
$$\text{ا}_2\text{لا} + \text{ب}_2\text{ما} + \text{ج}_2\text{ی} + \text{د}_2\text{ھ} = 0$$
$$\text{ا}_3\text{لا} + \text{ب}_3\text{ما} + \text{ج}_3\text{ی} + \text{د}_3\text{ھ} = 0$$
$$\text{ا}_4\text{لا} + \text{ب}_4\text{ما} + \text{ج}_4\text{ی} + \text{د}_4\text{ھ} = 0$$

تب آخری تین مساواتوں سے حسب دفعہ ماقبل

$$\frac{\text{لا}}{\begin{vmatrix} \text{ب}_2 & \text{ج}_2 & \text{د}_2 \\ \text{ب}_3 & \text{ج}_3 & \text{د}_3 \\ \text{ب}_4 & \text{ج}_4 & \text{د}_4 \end{vmatrix}} = \frac{-\text{ما}}{\begin{vmatrix} \text{ا}_2 & \text{ج}_2 & \text{د}_2 \\ \text{ا}_3 & \text{ج}_3 & \text{د}_3 \\ \text{ا}_4 & \text{ج}_4 & \text{د}_4 \end{vmatrix}} = \frac{\text{ی}}{\begin{vmatrix} \text{ا}_2 & \text{ب}_2 & \text{د}_2 \\ \text{ا}_3 & \text{ب}_3 & \text{د}_3 \\ \text{ا}_4 & \text{ب}_4 & \text{د}_4 \end{vmatrix}} = \frac{-\text{ھ}}{\begin{vmatrix} \text{ا}_2 & \text{ب}_2 & \text{ج}_2 \\ \text{ا}_3 & \text{ب}_3 & \text{ج}_3 \\ \text{ا}_4 & \text{ب}_4 & \text{ج}_4 \end{vmatrix}}$$

پہلی مساوات میں یہ قیمتیں مندرج کرنے سے حاصل اسقاط مطلوبہ یہ ہے:-

$$\text{ا}_1\begin{vmatrix} \text{ب}_2 & \text{ج}_2 & \text{د}_2 \\ \text{ب}_3 & \text{ج}_3 & \text{د}_3 \\ \text{ب}_4 & \text{ج}_4 & \text{د}_4 \end{vmatrix} - \text{ب}_1\begin{vmatrix} \text{ا}_2 & \text{ج}_2 & \text{د}_2 \\ \text{ا}_3 & \text{ج}_3 & \text{د}_3 \\ \text{ا}_4 & \text{ج}_4 & \text{د}_4 \end{vmatrix} + \text{ج}_1\begin{vmatrix} \text{ا}_2 & \text{ب}_2 & \text{د}_2 \\ \text{ا}_3 & \text{ب}_3 & \text{د}_3 \\ \text{ا}_4 & \text{ب}_4 & \text{د}_4 \end{vmatrix} - \text{د}_1\begin{vmatrix} \text{ا}_2 & \text{ب}_2 & \text{ج}_2 \\ \text{ا}_3 & \text{ب}_3 & \text{ج}_3 \\ \text{ا}_4 & \text{ب}_4 & \text{ج}_4 \end{vmatrix} = 0$$

اس کو زیادہ مختصر طور پر حسب ذیل شکل میں بھی لکھا جا سکتا ہے:-

$$\begin{vmatrix} \text{ا}_1 & \text{ب}_1 & \text{ج}_1 & \text{د}_1 \\ \text{ا}_2 & \text{ب}_2 & \text{ج}_2 & \text{د}_2 \\ \text{ا}_3 & \text{ب}_3 & \text{ج}_3 & \text{د}_3 \\ \text{ا}_4 & \text{ب}_4 & \text{ج}_4 & \text{د}_4 \end{vmatrix} = 0$$

جہاں دائیں طرف کا جملہ چوتھے رتبہ کا ایک مقطع ہے۔

نیز ہم دیکھ سکتے ہیں کہ $\text{ا}_1$، $\text{ب}_1$، $\text{ج}_1$، $\text{د}_1$ کے سر مع اپنی صحیح علامت کے علی الترتیب وہ صغائر ہیں جو ان اجزائے افرادی میں سے گزرنے والے ستون اور قطار کو نکال دینے سے حاصل ہوتے ہیں۔

۱۰۵ — زیادہ عام طور پر اگر ہمارے پاس ن متجانس خطی مساواتیں

$$\text{ا}_1\text{لا}_1+\text{ب}_1\text{لا}_2+\text{ج}_1\text{لا}_3+\ldots+\text{ک}_1\text{لا}_{\text{ن}}=0$$

$$\text{ا}_2\text{لا}_1+\text{ب}_2\text{لا}_2+\text{ج}_2\text{لا}_3+\ldots+\text{ک}_2\text{لا}_{\text{ن}}=0$$

$$\ldots\ldots\ldots\ldots\ldots\ldots\ldots\ldots$$

$$\text{ا}_{\text{ن}}\text{لا}_1+\text{ب}_{\text{ن}}\text{لا}_2+\text{ج}_{\text{ن}}\text{لا}_3+\ldots+\text{ک}_{\text{ن}}\text{لا}_{\text{ن}}=0$$

ہوں جن میں ن مجہول مقداریں $\text{لا}_1$، $\text{لا}_2$، $\text{لا}_3$، ..... $\text{لا}_{\text{ن}}$ شامل ہوں تو ہم ان مقداروں کو ساقط کرکے نتیجہ کو حسب ذیل شکل میں لکھ سکتے ہیں :-

$$\begin{vmatrix} \text{ا}_1 & \text{ب}_1 & \text{ج}_1 & \ldots & \text{ک}_1 \\ \text{ا}_2 & \text{ب}_2 & \text{ج}_2 & \ldots & \text{ک}_2 \\ \ldots & \ldots & \ldots & \ldots & \ldots \\ \text{ا}_{\text{ن}} & \text{ب}_{\text{ن}} & \text{ج}_{\text{ن}} & & \text{ک}_{\text{ن}} \end{vmatrix} = 0$$

اس مساوات کے دائیں جانب کا رکن ایک مقطعہ ہے جس میں ن قطاریں اور ن ستون ہیں، ایسے مقطعہ کو ن ویں رتبہ کا مقطعہ کہتے ہیں۔

مقطعات کی اس عام ترین شکل پر بحث کرنا کتاب ہذا کے حدود سے باہر ہے تاہم یہ بیان کردینا کافی ہے کہ مقطعات کے وہ خواص جو دوسرے اور تیسرے رتبہ کے مقطعات کے لئے ثابت کئے جاچکے ہیں وہ بالکل عام ہیں اور ہر رتبہ کے مقطعات پر ان کا

اطلاق ہو سکتا ہے۔ مثلاً ن ویں رُتبہ کا مندرجہ بالا مقطعہ

$$ا_1 \bar{ا} - ب_1 \bar{ب} + ج_1 \bar{ج} - د_1 \bar{د} + \ldots\ldots + (-۱)^{ن-۱} ک_1 \bar{ک}$$

$$\text{یا}\quad ا_1 \bar{ا}_1 - ا_2 \bar{ا}_2 + ا_3 \bar{ا}_3 - ا_4 \bar{ا}_4 + \ldots\ldots + (-۱)^{ن-۱} ا_ن \bar{ا}_ن$$

کے مساوی ہے جبکہ اِن کو بالترتیب پہلی قطار یا پہلے ستون سے پھیلایا جائے۔ اِن میں جن حروف پر زبریں ہیں وہ متناظر چھوٹے حروف کے صغائر کو تعبیر کرتے ہیں یعنی زبر والا حرف (ن-۱) ویں رُتبہ کے ایک مقطعہ کو تعبیر کرتا ہے۔ اب اِن (ن-۱) ویں رُتبہ والے مقطعات میں سے ہر ایک کو (ن-۲) ویں رُتبہ کے مقطعات کے حاصل جمع کی شکل میں لکھا جاسکتا ہے اور علیٰ ہٰذالقیاس اس طرح بالآخر مقطعہ مذکور کی تفصیلی شکل معلوم کیجا سکتی ہے۔ اگرچہ ہر ایک مقطعہ کو مندرجہ بالا طریقہ کے مطابق پھیلایا جاسکتا ہے لیکن یاد رہے کہ یہ طریقہ ہر مقطعہ کو پھیلانے کے لئے ہمیشہ آسان ترین نہیں ہوتا خاص کر اُس صورت میں جبکہ ہمارا مقصد مقطعہ کی پوری قیمت دریافت کرنا نہ ہو بلکہ محض اس کے اجزائے ترکیبی کی علامات معلوم کرنا مطلوب ہو۔

**۵۰۲۔** مقطعہ ذیل

$$\begin{vmatrix} ا_1 & ب_1 & ج_1 \\ ا_2 & ب_2 & ج_2 \\ ا_3 & ب_3 & ج_3 \end{vmatrix}$$

کی تفصیلی صورت $= ا_1 ب_2 ج_3 - ا_1 ب_3 ج_2 + ا_2 ب_3 ج_1 - ا_2 ب_1 ج_3 + ا_3 ب_1 ج_2 - ا_3 ب_2 ج_1$

یہ ظاہر ہے کہ ہر ایک جزوِ ترکیبی تین اجزائے ضربی کے حاصلِ ضرب پر مشتمل ہے۔ جن میں سے ایک ایک ہر قطار سے لیا گیا ہے

اور ایک ایک ہر ستون سے، نیز نصف رقموں کی علامت مثبت ہے اور نصف کی منفی۔ سب اجزائے ترکیبی کی علامتیں حسبِ ذیل طریقہ سے معلوم ہو سکتی ہیں، پہلا جزوِ ترکیبی $ا_1 ب_2 ج_3$ ہے جس کے لاحقے ترتیبِ حسابی میں ہیں اس کی علامت مثبت ہے، اس کو ہم جزوِ رئیس کہیں گے۔ باقی سب اجزائے ترکیبی اس کے اعداد لاحقہ کی ترتیب بدلنے سے حاصل ہو سکتے ہیں۔ کسی جزوِ ترکیبی کی علامت معلوم کرنے کا یہ قاعدہ ہے:۔ اگر جزوِ رئیس کے لاحقوں میں سے دو دو لیکر اِن کی ترتیب بدلتے جائیں یہاں تک کہ مذکورہ جزوِ ترکیبی حاصل ہو جائے تو ایسی ترتیبوں کے بدلنے کی تعداد اگر جفت ہو تو اس جزوِ ترکیبی کی علامت مثبت ہو گی اور اگر طاق ہو تو منفی۔ مثلاً جزوِ ترکیبی $ا_3 ب_2 ج_1$، جزوِ رئیس کے اعداد ۱ اور ۳ کو باہم ایک بار بدلنے سے حاصل ہوتا ہے۔ اس لئے اس کی علامت منفی ہو گی، جزوِ ترکیبی $ا_3 ب_1 ج_2$ پہلے اعداد ۱ اور ۳ کو باہم بدلنے سے اور پھر اعداد ۱ اور ۲ کو باہم بدلنے سے حاصل ہوتا ہے، اس لئے اس کی علامت مثبت ہے۔

**۵۰۳۔** پس وہ مقطعہ جس کا جزوِ رئیس $ا_1 ب_2 ج_3 د_4$ .... ہے علامت $\Sigma \pm ا_1 ب_2 ج_3 د_4$ .... سے تعبیر ہو سکتا ہے۔

علامت $\Sigma \pm$ جو جزوِ رئیس کے ماقبل درج کی گئی ہے اس سے اُن تمام اجزائے ترکیبی کا حاصل جمع مراد ہے جو اس کے اعداد لاحقہ کو مختلف ترتیبوں سے بدلنے سے حاصل ہو سکتے ہیں جبکہ ہر جزوِ ترکیبی کے ماقبل مناسب علامت درج کی جائے۔

بعض اوقات مقطعہ کو اس کے جزوِ رئیس کے گرد خطوط وحدانی لکھنے سے اور بھی زیادہ مختصر شکل میں لکھ سکتے ہیں یعنی

($ا_1 ب_2 ج_3 د_4$ ....)، $\Sigma \pm ا_1 ب_2 ج_3 د_4$ .... کی مزید مختصر شکل ہے

**مثال۔** مقطعہ ذیل کی قیمت معلوم کرو:۔

$$\begin{vmatrix} ۳۸ & ۲۰ & ۱۱ & ۳۰ \\ ۹ & ۰ & ۳ & ۶ \\ ۳ & ۳۶ & ۲- & ۱۱ \\ ۲۲ & ۱۷ & ۶ & ۱۹ \end{vmatrix}$$

پہلے ستون سے ہر ایک جزو افرادی میں سے دوسرے ستون کے متناظر جزو افرادی کا دُگنا تفریق کرو، نیز چوتھے ستون کے ہر ایک جزو افرادی میں سے دوسرے ستون کے متناظر جزو افرادی کا تین گنا تفریق کرو، اس طرح سے ہمیں حاصل ہوتا ہے۔

$$\begin{vmatrix} ۵ & ۲۰ & ۱۱ & ۸ \\ ۰ & ۰ & ۳ & ۰ \\ ۹ & ۳۶ & ۲- & ۱۵ \\ ۴ & ۱۷ & ۱۹ & ۷ \end{vmatrix}$$

اور چونکہ دوسری قطار کے سب اجزائے افرادی سوائے ایک کے صفر ہیں۔
اس لئے مقطعہ بالا $= ۳ \times \begin{vmatrix} ۵ & ۲۰ & ۸ \\ ۹ & ۳۶ & ۱۵ \\ ۴ & ۱۷ & ۷ \end{vmatrix} = ۳ \times \begin{vmatrix} ۵ & ۲۰ & ۸ \\ ۵ & ۱۹ & ۸ \\ ۴ & ۱۷ & ۷ \end{vmatrix}$

$$= ۳ \times \begin{vmatrix} ۰ & ۱ & ۰ \\ ۵ & ۱۹ & ۸ \\ ۴ & ۱۷ & ۷ \end{vmatrix} = -۳ \begin{vmatrix} ۵ & ۸ \\ ۴ & ۷ \end{vmatrix} = ۹$$

**۵۰۵۔** ذیل کی مثالوں میں جو ترکیبیں استعمال کی گئی ہیں وہ بعض اوقات بڑی مفید ثابت ہوئی ہیں:

**مثال ۱۔** ثابت کرو کہ

$$\begin{vmatrix} ا & ب & ج & د \\ ب & ا & د & ج \\ ج & د & ا & ب \\ د & ج & ب & ا \end{vmatrix} = (ا + ب + ج + د)(ا - ب + ج - د)(ا - ب - ج + د)(ا + ب - ج - د)$$

سب قطاروں کو جمع کرنے سے ہم دیکھتے ہیں کہ (ا + ب + ج + د) مقطعہ مذکور کا ایک جزوِ ضربی ہے۔ پہلی اور تیسری قطاروں کو جمع کرنے اور حاصل جمع سے دوسری اور چوتھی قطاروں کے حاصل جمع کو تفریق کرنے سے ظاہر ہے کہ ا - ب + ج - د بھی ایک جزوِ ضربی ہے۔ اسی طرح سے یہ بھی بتایا جا سکتا ہے کہ ا - ب - ج + د اور ا + ب - ج - د بھی اجزائے ضربی ہیں۔ بقیہ جزوِ ضربی صرف عددی ہے اور $ا^{۴}$ والی رقموں کا مقابلہ کرنے سے ہم دیکھتے ہیں کہ یہ عددی جزوِ ضربی ا ہے؛ پس نتیجہ مطلوبہ آسانی سے حاصل ہو سکتا ہے۔

مثال ۲ - ثابت کرو کہ

$$\begin{vmatrix} ۱ & ۱ & ۱ & ۱ \\ ا & ب & ج & د \\ ا^{۲} & ب^{۲} & ج^{۲} & د^{۲} \\ ا^{۳} & ب^{۳} & ج^{۳} & د^{۳} \end{vmatrix} = (ا - ب)(ا - ج)(ا - د)(ب - ج)(ب - د)(ج - د)$$

اگر ا = ب تو پہلا اور دوسرا ستون متماثل ہو جاتے ہیں اور مقطعہ بالا صفر ہو جاتا ہے۔ پس (ا - ب) مقطعہ مذکور کا ایک جزوِ ضربی ہے (دیکھو دفعہ ۵۱۴)
اسی طرح باقی جملات (ا - ج)، (ا - د)، (ب - ج)، (ب - د)، (ج - د) میں سے ہر ایک جملہ جزوِ ضربی ہے، ان اجزائے ضربی کا حاصل ضرب چھ ابعاد کا ہے اور چونکہ مقطعہ زیرِ بحث بھی چھ ابعاد کا ہے اس لئے باقی جزوِ ضربی محض عددی ہوگا۔ نیز $ب\, ج^{۲}\, د^{۳}$ والی رقوم کا مقابلہ کرنے سے ظاہر ہے کہ یہ عددی جزوِ ضربی ا ہے۔ پس نتیجہ مطلوبہ حاصل ہوتا ہے

## امثلہ نمبری ۳۳ (ب)

ذیل کے مقطعات کی قیمتیں محسوب کرو۔

۱—
$$\begin{vmatrix} 1 & 1 & 1 & 1 \\ 1 & 2 & 3 & 4 \\ 1 & 3 & 6 & 10 \\ 1 & 4 & 10 & 20 \end{vmatrix}$$

۲—
$$\begin{vmatrix} 7 & 13 & 10 & 6 \\ 5 & 9 & 7 & 3 \\ 8 & 12 & 11 & 7 \\ 4 & 10 & 6 & 3 \end{vmatrix}$$

۳—
$$\begin{vmatrix} \text{ا} & 1 & 1 & 1 \\ 1 & \text{ا} & 1 & 1 \\ 1 & 1 & \text{ا} & 1 \\ 1 & 1 & 1 & \text{ا} \end{vmatrix}$$

۴—
$$\begin{vmatrix} 0 & 1 & 1 & 1 \\ 1 & \text{ب}+\text{ج} & \text{ا} & \text{ا} \\ 1 & \text{ب} & \text{ج}+\text{ا} & \text{ب} \\ 1 & \text{ج} & \text{ج} & \text{ا}+\text{ب} \end{vmatrix}$$

۵—
$$\begin{vmatrix} 3 & 2 & 1 & 4 \\ 15 & 29 & 2 & 14 \\ 16 & 19 & 3 & 17 \\ 33 & 29 & 8 & 38 \end{vmatrix}$$

۶—
$$\begin{vmatrix} 1+\text{ا} & 1 & 1 & 1 \\ 1 & 1+\text{ب} & 1 & 1 \\ 1 & 1 & 1+\text{ج} & 1 \\ 1 & 1 & 1 & 1+\text{د} \end{vmatrix}$$

۷—
$$\begin{vmatrix} 0 & \text{ل} & \text{م} & \text{ی} \\ \text{ل} & 0 & \text{ی} & \text{م} \\ \text{م} & \text{ی} & 0 & \text{ل} \\ \text{ی} & \text{م} & \text{ل} & 0 \end{vmatrix}$$

۸—
$$\begin{vmatrix} 0 & \text{ل} & \text{م} & \text{ی} \\ -\text{ل} & 0 & \text{ج} & \text{ب} \\ -\text{م} & -\text{ج} & 0 & \text{ا} \\ -\text{ی} & -\text{ب} & -\text{ا} & 0 \end{vmatrix}$$

۹—
$$\begin{vmatrix} \text{ا} & \text{ب} & \text{ج} & \text{د} \\ \text{ا} & \text{ا}+\text{ب} & \text{ا}+\text{ب}+\text{ج} & \text{ا}+\text{ب}+\text{ج}+\text{د} \\ \text{ا} & 2\text{ا}+\text{ب} & 3\text{ا}+2\text{ب}+\text{ج} & 4\text{ا}+3\text{ب}+2\text{ج}+\text{د} \\ \text{ا} & 3\text{ا}+\text{ب} & 6\text{ا}+3\text{ب}+\text{ج} & 10\text{ا}+6\text{ب}+3\text{ج}+\text{د} \end{vmatrix}$$

۱۰— اگر ۱ کا ایک جذر الکعب $\omega$ ہو تو ثابت کرو کہ

| ۱ ω ω² ω³ |
| ω ω² ω³ ۱ |
| ω² ω³ ۱ ω |
| ω³ ۱ ω ω² |

کا مربع =

| ۱ ۱ −۲ ۱ |
| ۱ ۱ ۱ −۲ |
| −۲ ۱ ۱ ۱ |
| ۱ −۲ ۱ ۱ |

اور اس سے حاصل کرو کہ دائیں جانب کے مقطعہ کی قیمت ۱۲ √−۳ ہے۔

۱۱۔ اگر (ف² − ب ج) لا + (ج ھ − ف گ) ا + (ب گ − ھ ف) ی = ۰

(ج ھ − ف گ) لا + (گ² − ج ا) ا + (ا ف − گ ھ) ی = ۰

(ب گ − ھ ف) لا + (ا ف − گ ھ) ا + (ھ² − ا ب) ی = ۰

تو ثابت کرو کہ

ا ب ج + ۲ ف گ ھ − ا ف² − ب گ² − ج ھ² = ۰

معادلات ذیل کو حل کرو۔

۱۲۔
| لا + ا + ی = ۱
| ا لا + ب ا + ج ی = ک
| ا² لا + ب² ا + ج² ی = ک²

۱۳۔
| ا لا + ب ا + ج ی = ک
| ا² لا + ب² ا + ج² ی = ک²
| ا³ لا + ب³ ا + ج³ ی = ک³

۱۴۔
| لا + ا + ی + ع = ۱
| ا لا − ب ا + ج ی + د ع = ک
| ا² لا + ب² ا + ج² ی + د² ع = ک²
| ا³ لا + ب³ ا + ج³ ی + د³ ع = ک³

۱۵۔ ثابت کرو کہ

| ب + ج − ا − د　　ب ج − ا د　　ب ج (ا + د) − ا د (ب + ج) |
| ج + ا − ب − د　　ج ا − ب د　　ج ا (ب + د) − ب د (ج + ا) |
| ا + ب − ج − د　　ا ب − ج د　　ا ب (ج + د) − ج د (ا + ب) |

= −۲ (ب − ج) (ج − ا) (ا − ب) (ا − د) (ب − د) (ج − د)

۱۶۔ ثابت کرو کہ

$$\begin{vmatrix} \text{ا}^2 & \text{ا}^2 - (\text{ب} - \text{ج})^2 & \text{ب ج} \\ \text{ب}^2 & \text{ب}^2 - (\text{ج} - \text{ا})^2 & \text{ج ا} \\ \text{ج}^2 & \text{ج}^2 - (\text{ا} - \text{ب})^2 & \text{ا ب} \end{vmatrix} = (\text{ب} - \text{ج})(\text{ج} - \text{ا})(\text{ا} - \text{ب})(\text{ا} + \text{ب} + \text{ج})(\text{ا}^2 + \text{ب}^2 + \text{ج}^2)$$

۱۷- ثابت کرو کہ

$$\begin{vmatrix} \text{ا} & \text{ب} & \text{ج} & \text{د} & \text{ع} & \text{ف} \\ \text{ف} & \text{ا} & \text{ب} & \text{ج} & \text{د} & \text{ع} \\ \text{ع} & \text{ف} & \text{ا} & \text{ب} & \text{ج} & \text{د} \\ \text{د} & \text{ع} & \text{ف} & \text{ا} & \text{ب} & \text{ج} \\ \text{ج} & \text{د} & \text{ع} & \text{ف} & \text{ا} & \text{ب} \\ \text{ب} & \text{ج} & \text{د} & \text{ع} & \text{ف} & \text{ا} \end{vmatrix} = \begin{vmatrix} \text{ا}' & \text{ب}' & \text{ج}' \\ \text{ج}' & \text{ا}' & \text{ب}' \\ \text{ب}' & \text{ج}' & \text{ا}' \end{vmatrix}$$

جہاں

$$\text{ا}' = \text{ا}^2 - \text{د}^2 + ۲\,\text{ج ع} - ۲\,\text{ب ف}$$
$$\text{ب}' = \text{ع}^2 - \text{ب}^2 + ۲\,\text{ا ج} - ۲\,\text{د ف}$$
$$\text{ج}' = \text{ج}^2 - \text{ف}^2 + ۲\,\text{ا ع} - ۲\,\text{ب د}$$

۱۸- اگر ایک مقطعہ ن ویں رتبہ کا ایسا ہو کہ اس کی پہلی، دوسری، تیسری ...... ن ویں قطاروں کے اجزائے فرادی بالترتیب پہلے، دوسرے، تیسرے ........ ن ویں مرتبہ کے اعداد متشکلہ ہوں تو ثابت کرو کہ مقطعہ کی قیمت ا کے مساوی ہے۔

# چونتیسواں باب

## متفرق مسائل و امثلہ

۵۰۶ - ہم اِس باب کے شروع میں صورت جبریہ کے قیام کے متعلق چند باتیں درج کریں گے اور اس اثناء میں چند دیگر اساسی کلیات کی نظر ثانی کریں گے جو پیشتر ازیں ثابت کئے جا چکے ہیں۔

۵۰۷ - جبریہ اصولوں کی بحث میں ہمیشہ تحلیلی طرز عمل سے کام لیا جاتا ہے شروع ہی سے ہم نئے نئے نام اور قواعد مندرج نہیں کرتے بلکہ مجرد اعداد کے حساب کے متعلق اپنی معلومات کی مدد سے پہلے چند ایسے عمل اور کلیات ثابت کرتے ہیں جنکی تصدیق ہر مخصوص صورت میں نہایت آسانی سے ہوسکتی ہے اِن اعمال کے عام نظریہ کو ہی درحقیقت جبر و مقابلہ سے موسوم کیا جاتا ہے۔ اِس اختلاف کی بنا پر جبر و مقابلہ کی بعض اوقات دو قسمیں قرار دی جاتی ہیں۔ حسابی جبر و مقابلہ اور علامتی جبر و مقابلہ۔ اول الذکر قسم میں پہلے ہم اپنی علامتوں کو وہ معنی دیتے ہیں جو ازروئے حساب بخوبی سمجھ میں آسکیں اور اِن سے اعمال کے اساسی قوانین مستنبط کرتے ہیں۔ آخر الذکر قسم میں ہم پہلے یہ مان لیتے ہیں کہ حسابی الجبرا کے قوانین تمام صورتوں میں درست ہیں خواہ اِن میں کی علامتوں کی نوعیت کچھ ہی ہو اور پھر یہ دریافت کرتے ہیں کہ اِن علامات کو کیا معنی پہنائے جائیں کہ یہ اُن قوانین کے ماتحت رہیں۔ پس جوں جوں ہم معمولی حساب کی حدود سے نکل کر اوپر چڑھتے جاتے ہیں نئے نئے نتیجے نکلتے آتے ہیں۔ نئے نئے الفاظ استعمال کرنے پڑتے ہیں اور علامتوں کو ایسے معنی دینے پڑتے ہیں جو ابتدائی تعریفات میں مضمر نہ تھے۔ نیز جس طریقہ سے الجبرا کے عام کلیات منضبط

ہوتے ہیں اُس کی رُو سے اِن کی عمومیت اور قیام کے متعلق ہمارے ذہن میں وثوق رہتا ہے خواہ وہ مقادیر جن پر اِن ضوابط کا اطلاق ہو از رُوئے حساب سمجھ میں نہ آسکیں۔

۵۰۸- اگر ہم اپنی توجہ کو محض علامات کی مثبت صحیح قیمتوں تک محدود رکھیں تو ذیل کے کلیات حساب کی ابتدائی تعریفات کی رُو سے بآسانی ثابت ہو سکتے ہیں۔

۱- قانونِ مبادلہ جسکو ہم ذیل کے الفاظ میں بیان کرتے ہیں۔

(۱) جمع اور تفریق کا عمل کسی ترتیب میں ہو سکتا ہے۔

مثلاً ا + ب - ج = ا - ج + ب = ب - ج + ا

(۲) ضرب اور تقسیم کا عمل کسی ترتیب میں ہو سکتا ہے۔

مثلاً ا × ب = ب × ا

ا × ب × ج = ب × ج × ا = ا × ج × ب وغیرہ

ا ب ÷ ج = ا × ب ÷ ج = (ا ÷ ج) × ب = (ب ÷ ج) × ا

۲- کلیۂ تقسیم جس کو ہم ذیل کے الفاظ میں بیان کرتے ہیں۔ ضرب یا تقسیم کے عمل جمع یا تفریق کے عملوں پر پھیلائے جا سکتے ہیں۔

(ا - ب + ج) م = ا م - ب م + ج م

(ا - ب)(ج - د) = ا ج - ا د - ب ج + ب د

[دیکھو ابتدائی الجبرا دفعات ۳۳ اور ۳۴]

اور چونکہ تقسیم کا عمل محض ضرب کے عمل کا اُلٹ ہے اِس لئے تقسیم کے متعلق کلیۂ تقسیم جداگانہ بحث کا محتاج نہیں۔

## ۳- کلیاتِ قوت نما

(۱) $ا^{م} \times ا^{ن} = ا^{م+ن}$

$ا^{م} \div ا^{ن} = ا^{م-ن}$

(۲) $(ا^{م})^{ن} = ا^{م ن}$

[دیکھو ابتدائی الجبرا دفعات ۲۳۳ تا ۲۳۵]

اِن قوانین کو جو اُوپر مندرج ہوئے نفس مضمون کی بنیاد سمجھنا چاہئے۔ اور یہ سب اِس مفروضہ کی بنا پر ثابت کئے گئے ہیں کہ استعمال شدہ رموز یا علامات مثبت صحیح عدد ہیں اور ان کا استعمال صرف ایسے اعمال تک محدود ہے جو از روئے حساب با معنی ہیں۔ اگر یہ مفروضہ ترک کر دیا جائے تو علامتی جبر و مقابلہ کی رو سے ہم مان لیتے ہیں کہ حسابی جبر و مقابلہ کے قوانین ہر صورت میں برقرار رہتے ہیں اور اس مفروضہ کی بنا پر جو معنی ان قوانین سے مستنبط ہوں ان کو درست تصور کرتے ہیں اس طرح سے اس امر کی توثیق ہو جاتی ہے کہ جبریہ اعمال کے قوانین ہر صورت میں درست ہیں اور ان کی وسیع اور عام صورت میں معمولی حساب کے قوانین کی مخصوص صورتیں بھی شامل ہیں۔

۵۰۹۔ **قانون مبادلہ** سے ہم خطوط وحدانی کے ادخال و اخراج کے قواعد مستنبط کرتے ہیں (دیکھو ابتدائی جبر و مقابلہ دفعات ۲۱، ۲۲) اور ان قواعد کی رو سے ہم قانونِ تقسیم کو بموجب دفعہ ۳۵ ثابت کرتے ہیں۔ مثلاً یہ ثابت کیا جا چکا ہے کہ

(ا - ب)(ج - د) = اج - اد - ب ج + ب د

جبکہ ا، ب، ج، د مثبت صحیح عدد ہیں اور ا بڑا ہے ب سے اور ج بڑا ہے د سے۔ اب اگر ان علامات پر سے تمام قیود اُٹھا دی جائیں تو یہ معلوم کرنا کہ اس صورت میں نتائج مذکورہ کے کیا معنی ہونگے علامتی جبر و مقابلہ سے متعلق ہے۔ پس ا = ۰ اور ج = ۰ رکھنے سے حاصل ہوتا ہے (- ب) × (- ج) = ب ج یعنی دو منفی مقداروں کا حاصلِ ضرب مثبت ہوتا ہے۔ نیز ب = ۰ اور ج = ۰ رکھنے سے ا × (- د) = - اد یعنی مختلف العلامت مقادیر کا حاصلِ ضرب منفی ہوتا ہے۔

اسی طرح کلیہ تقسیم کے نتیجہ سے ہمیں فوراً قانونِ علامات حاصل ہو جاتا ہے۔ اور آیندہ کے لئے قانونِ علامات بھی ہمارے مسلمہ اور اساسی قوانین میں سے شمار ہونے لگتا ہے۔

۵۱۰۔ جبریہ کسور کے خواص کو ثابت کرنے کے لئے جس طریقہ سے اساسی

قوانین سے کام لیا جاتا ہے اس کے متعلق طالب علم اگر چاہے تو ابتدائی الجبرا کے ابواب ۱۹، ۲۰ اور ۲۱ کا مطالعہ کر سکتا ہے۔ یہ معلوم ہوگا کہ جن رموز اور اعمال کو بظاہر کوئی راست یا ابتدائی مفہوم پہنانا ممکن نہیں ان کی تعبیر اس طور پر کی جاتی ہے کہ وہ حسابی جبر و مقابلہ کے قوانین کے مطابق ہو جائیں۔

۵۱۱۔ قوت نماؤں کے کلیہ پر ابتدائی جبر و مقابلہ کے تیسویں باب میں مفصل بحث کی جا چکی ہے جب م اور ن مثبت صحیح اعداد ہوں اور م > ن تو ہم براہ راست قوت نما کی تعریف سے ثابت کرتے ہیں کہ

$$ا^{م} \times ا^{ن} = ا^{م+ن}،\quad ا^{م} \div ا^{ن} = ا^{م-ن}،\quad (ا^{م})^{ن} = ا^{م ن}$$

اس کے بعد ہم مان لیتے ہیں کہ ان میں سے پہلا ضابطہ صحیح رہتا ہے جبکہ قوت نماؤں پر سے تمام قیود ہٹالی جائیں اور اس طرح پر ان رموز کے لئے جن پر ہماری ابتدائی تعریف کا اطلاق نہیں ہوتا ہم معنی اور مفہوم تجویز کرنے کی کوشش کرتے ہیں اس طرح سے $ا^{\frac{م}{ن}}$، $ا^{٠}$، $ا^{-ن}$ کے لئے جو مفہوم حاصل ہوتے ہیں وہ باقی کے دو قوانین کے عین مطابق ہیں، پس آئندہ کے لئے قوت نماؤں کے کلیہ کو پوری عمومیت اور کامل موافقت کے ساتھ استعمال کیا جا سکتا ہے۔

۵۱۲۔ باب ہشتم میں ہم نے علامت خ یا $\sqrt{-1}$ کی تعریف یوں کی تھی کہ یہ ربط $خ^{2} = -1$ کو پورا کرتا ہے۔ اس تعریف سے اور نیز خ کو جبر و مقابلہ کے عام ضوابط کے ماتحت لانے سے ہم ا + خ ب کی شکل کے جملوں کے خواص پر بحث کر سکتے ہیں۔ ا + خ ب کو جس میں حقیقی اور خیالی مقادیر ملی ہوتی ہیں بعض اوقات ملتف اعداد سے موسوم کرتے ہیں۔ دفعات ۹۲ تا ۱۰۵ کی رو سے دیکھا جا سکتا ہے کہ اگر ہم کسی ملتف عدد پر جمع تفریق، ضرب یا تقسیم کا عمل کریں تو جواب بالعموم خود ایک ملتف عدد ہوگا۔ نیز چونکہ کسی منطق تفاعل پر مندرجہ بالا اعمال کے سوا کوئی اور عمل نہیں کیا جاتا اس لئے ظاہر ہے کہ کسی ملتف عدد کا کوئی منطق تفاعل بھی ملتف عدد ہوتا ہے۔ $ا^{ل+خ م}$، لوگ (ل + خ م) وغیرہ کی شکل کے جملوں پر علم مثلث کے بغیر مفصل بحث نہیں کی جا سکتی۔ لیکن

ڈی ماپیور[1] کے مسئلہ سے بہ آسانی ثابت ہو سکتا ہے کہ ایسے تفاعل
ا + خ ب کی شکل کے ایک ملتف عدد میں تحویل ہو سکتے ہیں ۔
جملہ و^(لا + خ ما) زیادہ عام شکل کے جملہ ا^(لا + خ ما) میں شامل ہے لیکن اس پر بحث کرنے کا ایک اور طریقہ قابل توجہ ہے ۔
دفعہ ۲۲۰ میں ہم دیکھ چکے ہیں کہ اگر لا کوئی حقیقی مقدار ہو تو

و^لا = نہا (ا + لا/ن)^ن جبکہ ن مائل بہ لا متناہی ہو

مقدار و^(لا + خ ما) کی تعریف بھی حسب مساوات ذیل

و^(لا + خ ما) = نہا (ا + (لا + خ ما)/ن)^ن جب کہ ن لا متناہی پر سے ہو سکتی ہے۔

جس میں لا اور ما حقیقی مقداریں ہیں۔
ملتف اعداد کے نظریہ کی نشوونما پر شلملک[2] کی کتاب "ہینڈ بک آف الجبریکین انیلیسس" کے ابواب ۱۰، ۱۱ میں مفصل بحث کی گئی ہے ۔
۵۱۳ - ہم ان طریقوں کی توضیح کے لئے جو مساواتوں کے نظریہ میں اور کئی تماثلات کے ثابت کرنے میں مفید ثابت ہونگے چند مسائل اور امثلہ ذیل میں درج کرتے ہیں ۔
۵۱۴ - اگر لا کے کسی منطق صحیح تفاعل کو لا - ا پر تقسیم کیا جائے تو بتاؤ کہ باقی کیا بچے گی ۔
فرض کرو کہ ف (لا) لا کا کوئی منطق صحیح تفاعل ہے، ف (لا) کو لا - ا پر تقسیم کرو تاوقتیکہ ایسی باقی نکل آئے جس میں لا شامل نہ ہو ۔ فرض کرو کہ ق خارج قسمت اور ب باقی ہے ۔

تب ف (لا) = ق (لا - ا) + ب

چونکہ ب میں لا شامل نہیں ہے اس لئے اس کی قیمت میں کوئی تبدیلی نہ ہوگی خواہ ہم لا کو کوئی قیمت دیں، لا = ا رکھو تب

ف (ا) = ق × ۰ + ب

[1] De Moivre [2] Schlömilch

اب لا کی محدود قیمتوں کے لئے ق کی قیمت محدود ہوتی ہے

اس لئے ب = ف (ا)

**نتیجہ صریح**۔ اگر ف (لا) پورا تقسیم ہو جائے لا - ا پر تو ب = ۰۔
یعنی ف (ا) = ۰، پس اگر لا کا ایک منطق صحیح تفاعل صفر ہو جائے جبکہ لا = ا تو یہ لا - ا پر پورا تقسیم ہو جاتا ہے۔

۵۱۵۔ دفعۂ ماقبل کا مسئلہ اس قدر ضروری ہے کہ ہم اس کا ایک اور ثبوت ذیل میں درج کرتے ہیں، اس ثبوت میں مزید فائدہ یہ ہے کہ اثنائے عمل میں خارج قسمت کی شکل بھی حاصل کیجاتی ہے۔

فرض کرو کہ تفاعل ن ابعاد کا ہے اور

$$ف_۰ لا^{ن} + ف_۱ لا^{ن-۱} + ف_۲ لا^{ن-۲} + ف_۳ لا^{ن-۳} + \ldots\ldots + ف_ن$$

سے تعبیر ہوتا ہے، تب خارج قسمت (ن - ۱) ابعاد کا تفاعل ہوگا، اس کو

$$ق_۰ لا^{ن-۱} + ق_۱ لا^{ن-۲} + ق_۲ لا^{ن-۳} + \ldots\ldots ق_{ن-۱}$$

سے تعبیر کرو۔ اب اگر باقی جس میں لا شامل نہ ہو ب ہو تو ظاہر ہے کہ

$$ف_۰ لا^{ن} + ف_۱ لا^{ن-۱} + ف_۲ لا^{ن-۲} + ف_۳ لا^{ن-۳} + \ldots\ldots + ف_ن$$

$$= (لا - ا)\{ق_۰ لا^{ن-۱} + ق_۱ لا^{ن-۲} + ق_۲ لا^{ن-۳} + \ldots\ldots + ق_{ن-۱}\} + ب$$

ضرب دینے اور لا کی یکساں قوتوں کے سروں کو مساوی رکھنے سے

$$ق_۰ = ف_۰$$

$ق_۱ - اق_۰ = ف_۱$ یعنی $ق_۱ = اق_۰ + ف_۱$

$ق_۲ - اق_۱ = ف_۲$ یعنی $ق_۲ = اق_۱ + ف_۲$

$ق_۳ - اق_۲ = ف_۳$ یعنی $ق_۳ = اق_۲ + ف_۳$

..............................

ب − ا ق$_{ن-۱}$ = ف$_ن$ یعنی ب = ا ق$_{ن-۱}$ + ف$_ن$

اس سے ظاہر ہے کہ خارج قسمت کے متواتر سر اس طرح بنتے ہیں: خارج قسمت کی رقم ماقبل کے سر کو ا سے ضرب دو اور مقسوم میں اگلی رقم کا جو سر ہے اس کو اس حاصل ضرب میں جمع کر دو۔ خارج قسمت کی متواتر رقوم اور باقی کے بنانے کا عمل ذیل کی ترتیب سے واضح ہو سکتا ہے:-

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ف$_۰$ | ف$_۱$ | ف$_۲$ | ف$_۳$ | ف$_۴$ ...... | ف$_{ن-۱}$ | ف$_ن$ |
| | ا ق$_۰$ | ا ق$_۱$ | ا ق$_۲$ | ا ق$_۳$ | ا ق$_{ن-۲}$ | ا ق$_{ن-۱}$ |
| ق$_۰$ | ق$_۱$ | ق$_۲$ | ق$_۳$ | ق$_۴$ | ق$_{ن-۱}$ | ب |

پس ب = ا ق$_{ن-۱}$ + ف$_ن$ = ا (ا ق$_{ن-۲}$ + ف$_{ن-۱}$) + ف$_ن$ = ........

= ف$_۰$ ا$^{ن}$ + ف$_۱$ ا$^{ن-۱}$ + ف$_۲$ ا$^{ن-۲}$ + ........ + ف$_ن$

اگر مقسوم علیہ لا + ا ہو تو بھی یہ طریقہ استعمال ہو سکتا ہے لیکن اس صورت میں ضارب ا کی بجائے −ا ہوگا۔

مثال۔ اگر ۳ لا$^۷$ − لا$^۶$ + ۳۱ لا$^۴$ + ۲۱ لا + ۵ کو لا + ۲ پر تقسیم کیا جائے تو خارج قسمت اور باقی معلوم کرو۔

یہاں ضارب −۲ ہے، لہٰذا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۱− | ۰ | ۳۱ | ۰ | ۰ | ۲۱ | ۵ |
| | ۶− | ۱۴ | ۲۸− | ۶− | ۱۲ | ۲۴− | ۶ |
| ۳ | ۷− | ۱۴ | ۳ | ۶− | ۱۲ | ۳− | ۱۱ |

پس خارج قسمت ۳ لا$^۶$ − ۷ لا$^۵$ + ۱۴ لا$^۴$ + ۳ لا$^۳$ − ۶ لا$^۲$ + ۱۲ لا − ۳ ہے اور باقی ۱۱ ہے۔

۱۶۵ مشق ماقبل میں اختصار کی خاطر مختلف رقوم کے صرف سر درج کئے گئے ہیں اور

لا کی جن قوتوں کی رقمیں موجود نہیں اُن کے سروں کی بجائے صفر لکھے گئے ہیں **منفردہ سروں** کے استعمال کا یہ طریقہ اکثر اوقات ابتدائی جبریہ اعمال میں خاص طور پر جبکہ تفاعل منطق صحیح ہوں بہت سی زحمت بچانے کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے۔ ذیل میں ایک اور مثال درج کی جاتی ہے۔

**مثال**۔ ۳ لا^۵ - ۸ لا^۴ - ۵ لا^۳ + ۲۶ لا^۲ - ۳۳ لا + ۲۶ کو لا^۳ - ۲ لا^۲ - ۴ لا + ۸ پر تقسیم کرو۔

```
۱ + ۲ - ۴ - ۸ ) ۳ - ۸ - ۵ + ۲۶ - ۳۳ + ۲۶ ( ۳ - ۲ + ۳
                ۳ + ۶ - ۱۲ - ۲۴
                ---------------
                - ۲ + ۷ + ۲ - ۳۳
                - ۲ - ۴ - ۸ + ۱۶
                ---------------
                     ۳ - ۶ - ۱۷ + ۲۶
                     ۳ + ۶ - ۱۲ - ۲۴
                     ---------------
                          - ۵ + ۲
```

پس خارج قسمت ۳ لا^۲ - ۲ لا + ۳ ہے اور باقی - ۵ لا + ۲

یہ بات قابلِ غور ہے کہ مقسوم علیہ میں پہلی رقم کے سوائے باقی سب رقموں کی علامتیں بدل دی گئی ہیں، اِس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ عمل کی متواتر منزلوں پر ہم تفریق کے عمل کی بجائے جمع کا عمل کر سکتے ہیں۔

۱۷۵۔ ذیل کی ترتیب سے عمل اور بھی مختصر ہو جاتا ہے، اِس طریقہ کو ہارنر کا ترکیبی تقسیم کا طریقہ کہتے ہیں۔

```
۱   | ۳ - ۸ - ۵ + ۲۶ - ۳۳ + ۲۶
۲   |         ۶ - ۱۲ + ۲۴
۴   |     - ۴ - ۸ + ۱۶
- ۸ |         + ۶ + ۱۲ - ۲۴
    ---------------------------
      ۳ - ۲ + ۳ + ۰ - ۵ + ۲
```

[تشریح۔ انتصابی خط کے دائیں طرف کے اعداد کا ستون مقسوم علیہ کے سروں پر مشتمل ہے جن کی علامتوں کو سوائے پہلے سر کی علامت کے بدل دیا جاتا ہے۔ دوسری

اُفقی قطار بالترتیب ۲ ، ۴ ، − ۸ کو ۳ سے جو خارج قسمت کی پہلی رقم ہے ضرب دینے سے
حاصل کی جاتی ہے۔ پھر انتصابی خط کے بائیں طرف جو عددوں کا دوسرا ستون ہے
اس کو جمع کرتے ہیں۔ اس سے ہمیں ۲ ملتا ہے جو خارج قسمت کی دوسری رقم کا سر ہے
پھر اس محصلہ عدد ۲ کو انتصابی خط کے دائیں طرف کے اعداد (۲ ، ۴ ، − ۸) سے
ضرب دیکر تیسری اُفقی قطار حاصل کرتے ہیں ، اور تیسرے ستون کو جمع کرتے ہیں ،
جس سے ۳ حاصل ہوتا ہے جو خارج قسمت کی تیسری رقم کا سر ہے اور علیٰ ہذالقیاس
ستونوں کو جمع کرنے سے ہمیں باقی کی رقموں کے سر حاصل ہوتے ہیں]

**مثال**۔ $۶ ا^۵ + ۵ ا^۴ ب - ۸ ا^۳ ب^۲ - ۶ ا^۲ ب^۳ - ۶ ا ب^۴$ کو $۲ ا^۲ + ۳ ا ب - ب^۲$
پر تقسیم کرنے سے خارج قسمت کی چار رقمیں حاصل کرو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | ۶ − | ۶ − | ۸ − | ۵ + | ۶ | ۲ |
| | | ۳ + | ۰ + | ۹ − | | ۳ − |
| | ۲ − | ۰ + | ۶ | | | ۰ |
| ۱ − | ۰ + | ۳ | | | | ۱ |
| ۴ − ۰ + ۱۲ | | | | | | |
| ۴ − ۰ ۰ + ۱۱ + | ۴ − | ۰ + | ۱ − | ۲ − | ۳ | |

پس مطلوبہ خارج قسمت $۳ ا^۳ - ۲ ا^۲ ب - ب^۲ - ۴ ا^{-۲} ب^۳$ ہے اور باقی
$۱۱ ب^۵ - ۴ ا^{-۱} ب^۶$ ہے۔

یہاں ہم مسلسل ستونوں کی رقموں کو حسب سابق جمع کرتے ہیں لیکن ہر ایک مجموعہ کو
۲ پر جو مقسوم علیہ کی پہلی رقم کا سر ہے تقسیم کرتے ہیں ، جب خارج قسمت میں رقموں
کی مطلوبہ تعداد حاصل ہو جاتی ہے تو باقی ماندہ ستونوں کو محض جمع کرنے سے
باقی حاصل ہو جاتی ہے ، جہاں موخرالذکر ستونوں کے حاصل جمع کو مقسوم علیہ کی
پہلی رقم میں ۲ پر تقسیم نہیں کیا جاتا۔

طالب علم منفردہ سروں کے طریقہ سے تقسیم کا عمل کرکے اس نتیجہ کی آسانی
سے تصدیق کرسکتا ہے۔

۵۱۸۔ دفعہ ۵۱۴ کا اصول جبریہ متماثلات کے ثابت کرنے میں نہایت

کارآمد ہوتا ہے، لیکن اس کی کوئی مثال دینے سے پہلے ہم متشاکل اور متبادل تفاعیل کے متعلق چند امور کا ذکر کر دینا مناسب سمجھتے ہیں۔

اگر ایک تفاعل ایسا ہو کہ اس کے متغیرات کے کسی زوج کو ایک دوسرے سے بدلنے سے تفاعل مذکور میں کوئی تبدیلی واقع نہ ہو تو یہ تفاعل اپنے متغیرات کے لحاظ سے متشاکل کہلاتا ہے۔ مثلاً لا + ما + ی ، لا ما + ما ی + ی لا ، لا$^3$ + ما$^3$ + ی$^3$ - لا ما ی بالترتیب پہلے دوسرے تیسرے درجہ کے متشاکل تفاعل ہیں۔

یہ بات قابل غور ہے کہ درجۂ اول کا تفاعل متشاکل صرف م(لا + ما + ی) کی شکل کا ہو سکتا ہے جہاں م بے تعلق ہو لا، ما، ی سے۔

۵۱۹ - متشاکل تفاعیل کی تعریف سے ہی ظاہر ہے کہ وہ متشاکل جملوں کا مجموعہ، فرق، حاصل ضرب اور خارج قسمت سب متشاکل ہونگے۔ اس اصول کو ذہن میں رکھنے سے جبری عمل کی صحت کو جانچنے کے لئے بعض اوقات بڑی آسانی ہوتی ہے اور بعض صورتوں میں ہم طویل عملوں کی زحمت سے بچ جاتے ہیں۔

مثلاً ہم جانتے ہیں کہ (لا + ما + ی)$^3$ کی تفصیل درجۂ سوم کا ایک متجانس جملہ ہوگی اور اس لئے اس کی شکل لا$^3$ + ما$^3$ + ی$^3$ + ا (لا$^2$ ما + ما$^2$ ی + لا ما$^2$ + ما ی$^2$ + ی لا$^2$ + ی$^2$ لا) + ب لا ما ی ہوگی جہاں ا، ب ایسی مقادیر ہیں جو لا، ما، ی کے تابع نہیں ہیں۔

رکھو ی = ۰، تب ا = ۳ کیونکہ ا، (لا + ما)$^3$ کی تفصیل میں لا$^2$ ما کا سر ہے،
رکھو لا = ما = ی = ۱ تب ہمیں حاصل ہوتا ہے ۲۷ = ۳ + (۳ × ۶) + ب
یعنی ب = ۶

پس (لا + ما + ی)$^3$ = لا$^3$ + ما$^3$ + ی$^3$ + ۳ لا$^2$ ما + ۳ لا ما$^2$ + ۳ ما$^2$ ی + ۳ ی ما$^2$
+ ۳ ی$^2$ لا + ۳ ی لا$^2$ + ۶ لا ما ی

۵۲۰ - اگر ایک تفاعل ایسا ہو کہ اس کے متغیرات کے کسی زوج کو باہم بدلنے سے تفاعل کی علامت بدل جائے لیکن اس کی عددی قیمت نہ بدلے تو یہ

تفاعل اپنے متغیرات کے لحاظ سے متبادل کہلاتا ہے۔ مثلاً لا ۔ ا اور

ا$^2$(ب − ج) + ب$^2$(ج − ا) + ج$^2$(ا − ب)

متبادل تفاعل ہیں۔

یہ ظاہر ہے کہ کوئی خطی متبادل تفاعل ایسا نہیں ہو سکتا جس میں دو سے زیادہ متغیر ہوں۔ نیز یہ بھی ظاہر ہے کہ کسی متشاکل تفاعل اور متبادل تفاعل کا حاصلِ ضرب ایک متبادل تفاعل ہوتا ہے۔

۱۲۵ ۔ متشاکل اور متبادل تفاعل صرف ایک رقم لکھنے اور اس رقم کے ماقبل علامت $\Sigma$ جو حاصل جمع کا اختصار ہے ثبت کرنے سے تعبیر کئے جا سکتے ہیں۔ مثلاً $\Sigma$ ا سے مراد ان تمام رقوم کا حاصل جمع ہے جو ا کے نمونہ کی ہیں، $\Sigma$ اب سے مراد ان تمام رقوم کا حاصل جمع ہے جو اب کے نمونہ کی ہیں، وغیرہ وغیرہ۔ مثلاً اگر تفاعل میں چار حروف ا، ب، ج، د ہوں تو

$\Sigma$ ا = ا + ب + ج + د

$\Sigma$ اب = اب + اج + اد + ب ج + ب د + ج د

علیٰ ہذا القیاس

اسی طرح سے اگر کسی تفاعل میں تین حروف ا، ب، ج ہوں تو

$\Sigma$ ا$^2$(ب + ج) = ا$^2$(ب + ج) + ب$^2$(ج + ا) + ج$^2$(ا + ب)

اور　$\Sigma$ ا$^2$ب ج = ا$^2$ب ج + ب$^2$ج ا + ج$^2$ا ب　　وغیرہ وغیرہ

یہ بات قابلِ توجہ ہے کہ جب حروف کی تعداد تین ہو تو $\Sigma$ ا$^2$ب تین رقموں پر نہیں بلکہ چھ رقموں پر مشتمل ہے، یعنی

$\Sigma$ ا$^2$ب = ا$^2$ب + ا$^2$ج + ب$^2$ج + ب$^2$ا + ج$^2$ا + ج$^2$ب

علامت $\Sigma$ حروف کے دو یا زیادہ جٹوں کے لحاظ سے جمع کے عمل کو تعبیر کرنے کے لئے بھی استعمال ہو سکتی ہے۔ مثلاً

Σ ما ی (ب - ج) = ما ی (ب - ج) + ی لا (ج - ا) + لا ما (ا - ب)

۲۲۵ — مندرجہ بالا علامت کی مدد سے ہم متشاکل جملات کی قوتوں یا حاصل ضربوں کو نہایت مجمل شکل میں ظاہر کر سکتے ہیں ۔ مثلاً

(ا + ب + ج)^۳ = Σ ا^۳ + ۳ Σ ا^۲ ب + ۶ ا ب ج

(ا + ب + ج + د)^۳ = Σ ا^۳ + ۳ Σ ا^۲ ب + ۶ Σ ا ب ج

(ا + ب + ج)^۴ = Σ ا^۴ + ۴ Σ ا^۳ ب + ۶ Σ ا^۲ ب^۲ + ۱۲ Σ ا^۲ ب ج

Σ ا × Σ ا^۲ = Σ ا^۳ + Σ ا^۲ ب

**مثال ۱** ۔ ثابت کرو کہ

(ا + ب)^۵ - ا^۵ - ب^۵ = ۵ ا ب (ا + ب) (ا^۲ + ا ب + ب^۲)

دائیں طرف کے جملہ کو ج سے تعبیر کرو ۔ تب ج ، ا کا ایک ایسا تفاعل ہے جو ا = ۰ رکھنے سے معدوم ہو جاتا ہے ۔ پس ا ، ج کا ایک جزو ضربی ہے ، اسی طرح سے ب ، ج کا ایک اور جزوِ ضربی ہے ، نیز اگر ا = - ب رکھا جائے تو ج صفر ہو جاتا ہے لہٰذا (ا + ب) ایک جزوِ ضربی ہے ج کا ۔ اس لئے ج میں جملہ ا ب (ا + ب) بطور جزو ضربی شامل ہے ۔ باقی ماندہ جزوِ ضربی دو ابعاد کا ہوگا اور چونکہ یہ ا اور ب کے لحاظ سے متشاکل ہے اس لئے اس جزوِ ضربی کی شکل اَ ا^۲ + بَ ا ب + اَ ب^۲ ہوگی ۔
پس (ا + ب)^۵ - ا^۵ - ب^۵ = ا ب (ا + ب) (اَ ا^۲ + بَ ا ب + اَ ب^۲) ۔
جہاں اَ اور بَ منحصر نہیں ہیں ا اور ب پر ۔

ا = ۱ ، ب = ۱ رکھنے سے ۱۵ = ۲ اَ + بَ

ا = ۲ ، ب = - ۱ رکھنے سے ۱۵ = ۵ اَ - ۲ بَ

حل کرنے سے اَ = ۵ ، بَ = ۵ ، لہٰذا مطلوبہ نتیجہ فوراً حاصل ہو جاتا ہے ۔

**مثال ۲** ۔ (ب^۳ + ج^۳) (ب - ج) + (ج^۳ + ا^۳) (ج - ا) + (ا^۳ + ب^۳) (ا - ب) کے اجزائے ضربی معلوم کرو ۔

جملہ بالا کو ع سے تعبیر کرو ، تب ع ، ا کا ایک تفاعل ہے جو ا = ب رکھنے سے

معدوم ہو جاتا ہے؛ پس اس کا ایک جزو ضربی (ا - ب) ہے [دیکھو دفعہ ۵۱۴]
اسی طرح سے (ب - ج) اور (ج - ا) بھی اس کے اجزائے ضربی ہیں یا یوں ع میں (ب - ج)(ج - ا)(ا - ب) بطور جزو ضربی کے شامل ہوتا ہے۔
نیز چونکہ ع چوتھے درجہ کا ہے، اس لئے باقی جزو ضربی پہلے درجہ کا ہوگا اور چونکہ ع ایک متشاکل تفاعل ہے ا، ب، ج کا اس لئے آخر الذکر جزو ضربی م(ا + ب + ج) کی شکل کا ہوگا۔ [دیکھو دفعہ ۵۱۸]
∴ ع = م (ب - ج)(ج - ا)(ا - ب)(ا + ب + ج)۔ م کی قیمت معلوم کرنے کے لئے ہم ا، ب، ج کو کوئی ایسی قیمت دے سکتے ہیں جو ہمیں آسان ترین معلوم ہو؛ ا = ۱، ب = ۰، ج = ۲ رکھنے سے م = ۱ اور اس سے ہمیں مطلوبہ نتیجہ حاصل ہو جاتا ہے۔

**مثال ۳** ۔ ثابت کرو کہ۔

(لا + ما + ی)^۵ - لا^۵ - ما^۵ - ی^۵ = ۵ (ما + ی)(ی + لا)(لا + ما)(لا^۲ + ما^۲ + ی^۲ + لا ما + لا ی + ما ی)

دائیں جانب کے جملہ کو ع سے تعبیر کرو، تب ع معدوم ہو جاتا ہے جب ما = - ی، پس (ما + ی) ایک جزو ضربی ہے ع کا، اسی طرح سے (ی + لا) اور (لا + ما) بھی اجزائے ضربی ہیں۔
لہٰذا (لا + ما)(ما + ی)(ی + لا) جزو ضربی ہے ع کا، نیز چونکہ ع پانچویں درجہ کا جملہ ہے اس لئے باقی جزو ضربی دوسرے درجہ کا ہوگا اور چونکہ ع بلحاظ لا، ما، ی کے متشاکل ہے، اسلئے موخر الذکر جزو ضربی کی شکل یہ ہوگی۔

ا (لا^۲ + ما^۲ + ی^۲) + ب (لا ما + ما ی + ی لا)

لا = ما = ی = ۱ رکھنے سے ۱۰ = ا + ب

لا = ۲، ما = ۱، ی = ۰ رکھنے سے ۳۵ = ۵ ا + ۲ ب

حل کرنے سے ا = ب = ۵

پس مطلوبہ نتیجہ فوراً حاصل ہو جاتا ہے۔

۵۲۳ - حوالہ کے لئے ذیل میں ہم ایک فہرست ایسی مساواتِ متماثلہ کی درج کرتے ہیں جو جبریہ جملوں کی تحویل میں کارآمد ہوتی ہیں ان میں سے اکثر ابتدائی الجبرا کے باب ۲۹ میں درج کی جا چکی ہیں۔

$\Sigma$ ب ج (ب - ج) = - (ب - ج)(ج - ا)(ا - ب)

$\Sigma$ ا$^{2}$(ب - ج) = -(ب - ج)(ج - ا)(ا - ب)

$\Sigma$ ا(ب$^{2}$ - ج$^{2}$) = (ب - ج)(ج - ا)(ا - ب)

$\Sigma$ ا$^{3}$(ب - ج) = -(ب - ج)(ج - ا)(ا - ب)(ا + ب + ج)

ا$^{3}$ + ب$^{3}$ + ج$^{3}$ - ۳ ا ب ج = (ا + ب + ج)(ا$^{2}$ + ب$^{2}$ + ج$^{2}$ - ب ج - ج ا - ا ب)

آخری متماثلہ ذیل کی شکل میں بھی لکھی جا سکتی ہے:-

ا$^{3}$ + ب$^{3}$ + ج$^{3}$ - ۳ ا ب ج = $\frac{1}{2}$(ا + ب + ج){(ب - ج)$^{2}$ + (ج - ا)$^{2}$ + (ا - ب)$^{2}$}

(ب - ج)$^{3}$ + (ج - ا)$^{3}$ + (ا - ب)$^{3}$ = ۳(ب - ج)(ج - ا)(ا - ب)

(ا + ب + ج)$^{3}$ - ا$^{3}$ - ب$^{3}$ - ج$^{3}$ = ۳(ب + ج)(ج + ا)(ا + ب)

$\Sigma$ ب ج (ب + ج) + ۲ ا ب ج = (ب + ج)(ج + ا)(ا + ب)

$\Sigma$ ا$^{2}$(ب + ج) + ۲ ا ب ج = (ب + ج)(ج + ا)(ا + ب)

(ا + ب + ج)(ب ج + ج ا + ا ب) - ا ب ج = (ب + ج)(ج + ا)(ا + ب)

۲ ب$^{2}$ ج$^{2}$ + ۲ ج$^{2}$ ا$^{2}$ + ۲ ا$^{2}$ ب$^{2}$ - ا$^{4}$ - ب$^{4}$ - ج$^{4}$

= (ا + ب + ج)(ب + ج - ا)(ج + ا - ب)(ا + ب - ج)

## امثلہ نمبری ۴۳ (ا)

۱- معلوم کرو کہ ۳ لا$^{5}$ + ۱۱ لا$^{4}$ + ۹۰ لا$^{2}$ - ۱۹ لا + ۵۳ کو لا + ۵ پر تقسیم کرنے سے باقی کیا بچے گی۔

۲ - بتاؤ کہ ا اور ب کس مساوات سے مربوط ہوں کہ ۲ لا$^{۳}$ - ۷ لا$^{۲}$ + ا لا + ب پورا تقسیم ہو جائے لا - ۳ پر -

۳ - خارج قسمت اور باقی معلوم کرو جب، لا$^{۵}$ - ۵ لا$^{۴}$ + ۹ لا$^{۳}$ - ۶ لا$^{۲}$ - ۱۶ لا + ۱۳ کو لا$^{۲}$ - ۳ لا + ۲ پر تقسیم کیا جائے -

۴ - اگر لا$^{۵}$ - ۲ لا$^{۴}$ - ۴ لا$^{۳}$ + ۱۹ لا$^{۲}$ - ۳۱ لا + ۱۲ + ا کا ایک جزو ضربی لا$^{۳}$ - ۷ لا + ۵ ہو تو ا کی قیمت معلوم کرو -

۵ - $\frac{۱}{\text{لا}^{۴} - ۵\,\text{لا}^{۳} + ۷\,\text{لا}^{۲} + \text{لا} - ۸}$ کو لا کی نزولی قوتوں کے سلسلہ میں چار رقموں تک پھیلاؤ اور باقی معلوم کرو -

جملات ذیل کے اجزائے ضربی معلوم کرو:-

۶ - ا(ب - ج)$^{۳}$ + ب(ج - ا)$^{۳}$ + ج(ا - ب)$^{۳}$

۷ - ا$^{۳}$(ب$^{۲}$ - ج$^{۲}$) + ب$^{۳}$(ج$^{۲}$ - ا$^{۲}$) + ج$^{۳}$(ا$^{۲}$ - ب$^{۲}$)

۸ - (ا + ب + ج)$^{۳}$ - (ب + ج - ا)$^{۳}$ - (ج + ا - ب)$^{۳}$ - (ا + ب - ج)$^{۳}$

۹ - ا(ب - ج)$^{۲}$ + ب(ج - ا)$^{۲}$ + ج(ا - ب)$^{۲}$ + ۸ ا ب ج

۱۰ - ا(ب$^{۴}$ - ج$^{۴}$) + ب(ج$^{۴}$ - ا$^{۴}$) + ج(ا$^{۴}$ - ب$^{۴}$)

۱۱ - (ب ج + ج ا + ا ب)$^{۳}$ - ب$^{۳}$ ج$^{۳}$ - ج$^{۳}$ ا$^{۳}$ - ا$^{۳}$ ب$^{۳}$

۱۲ - (ا + ب + ج)$^{۴}$ - (ب + ج)$^{۴}$ - (ج + ا)$^{۴}$ - (ا + ب)$^{۴}$ + ا$^{۴}$ + ب$^{۴}$ + ج$^{۴}$

۱۳ - (ا + ب + ج)$^{۵}$ - (ب + ج - ا)$^{۵}$ - (ج + ا - ب)$^{۵}$ - (ا + ب - ج)$^{۵}$

۱۴ - (لا - ا)$^{۳}$(ب - ج)$^{۳}$ + (لا - ب)$^{۳}$(ج - ا)$^{۳}$ + (لا - ج)$^{۳}$(ا - ب)$^{۳}$

ذیل کی متماثلات کو ثابت کرو -

۱۵- Σ(ب + ج − ۲ا)^۳ = ۳(ب + ج − ۲ا)(ج + ا − ۲ب)(ا − ب + ۲ج)

۱۶- ا(ب − ج)^۲ / ((ج − ا)(ا − ب)) + ب(ج − ا)^۲ / ((ا − ب)(ب − ج)) + ج(ا − ب)^۲ / ((ب − ج)(ج − ا)) = ا + ب + ج

۱۷- ا^۲ / (ا + ب) + ب^۲ / (ب + ج) + ج^۲ / (ج + ا) + (ب − ج)(ج − ا)(ا − ب) / ((ب + ج)(ج + ا)(ا + ب)) = ۳

۱۸- Σا^۲(ب + ج) − Σا^۳ − ۲ابج = (ب + ج − ا)(ج + ا − ب)(ا + ب − ج)

۱۹- ا^۳(ب + ج) / ((ا − ب)(ا − ج)) + ب^۳(ج + ا) / ((ب − ج)(ب − ا)) + ج^۳(ا + ب) / ((ج − ا)(ج − ب)) = بج + جا + اب

۲۰- ۴Σ(ب − ج)(ب + ج − ۲ا)^۲ = ۹Σ(ب − ج)(ب + ج − ا)^۲

۲۱- (ما + ی)^۲(ی + لا)^۲(لا + ما)^۲ = Σلا^۴(ما + ی)^۲ + ۲(Σما ی)^۳ − ۲لا^۲ما^۲ی^۲

۲۲- Σ(اب − ج^۲)(اج − ب^۲) = (Σبج)(Σبج − Σا^۲)

۲۳- ابج(Σا)^۳ − (Σبج)^۳ = ابج Σا^۳ − Σب^۳ج^۳

= (ا^۲ − بج)(ب^۲ − جا)(ج^۲ − اب)

۲۴- Σ(ب − ج)(ب + ج − ۲ا)^۳ = ۰ اور اس سے مستنبط کرو کہ

Σ(بہ − جہ)(بہ + جہ − ۲عہ)^۳ = ۰

۲۵- (ب + ج)^۳ + (ج + ا)^۳ + (ا + ب)^۳ − ۳(ب + ج)(ج + ا)(ا + ب)

= ۲(ا^۳ + ب^۳ + ج^۳ − ۳ابج)

۲۶- اگر لا = ب + ج − ا، ما = ج + ا − ب اور ی = ا + ب − ج

تو ثابت کرو کہ

$$\text{لا}^{۳} + \text{ما}^{۳} + \text{ی}^{۳} - ۳\,\text{لا ما ی} = ۴\,(\text{ا}^{۳} + \text{ب}^{۳} + \text{ج}^{۳} - ۳\,\text{ا ب ج})$$

۲۷- ثابت کرو کہ $\text{ا}^{۳} + \text{ب}^{۳} + \text{ج}^{۳} - ۳\,\text{ا ب ج}$ کی قیمت میں کوئی فرق نہیں آتا اگر ہم ا، ب، ج کی بجائے بالترتیب س - ا، س - ب، س - ج رکھیں جہاں $۳\,\text{س} = ۲\,(\text{ا} + \text{ب} + \text{ج})$

جملات ذیل کی قیمتیں معلوم کرو:-

۲۸- $$\frac{\text{ا}}{(\text{ا}-\text{ب})(\text{ا}-\text{ج})(\text{لا}-\text{ا})} + \frac{\text{ب}}{(\text{ب}-\text{ج})(\text{ب}-\text{ا})(\text{لا}-\text{ب})} + \frac{\text{ج}}{(\text{ج}-\text{ا})(\text{ج}-\text{ب})(\text{لا}-\text{ج})}$$

۲۹- $$\frac{\text{ا}^{۲}-\text{ب}^{۲}-\text{ج}^{۲}}{(\text{ا}-\text{ب})(\text{ا}-\text{ج})} + \frac{\text{ب}^{۲}-\text{ج}^{۲}-\text{ا}^{۲}}{(\text{ب}-\text{ج})(\text{ب}-\text{ا})} + \frac{\text{ج}^{۲}-\text{ا}^{۲}-\text{ب}^{۲}}{(\text{ج}-\text{ا})(\text{ج}-\text{ب})}$$

۳۰- $$\frac{(\text{ا}+\text{ف})(\text{ا}+\text{ق})}{(\text{ا}-\text{ب})(\text{ا}-\text{ج})(\text{ا}+\text{لا})} + \frac{(\text{ب}+\text{ف})(\text{ب}+\text{ق})}{(\text{ب}-\text{ج})(\text{ب}-\text{ا})(\text{ب}+\text{لا})} + \frac{(\text{ج}+\text{ف})(\text{ج}+\text{ق})}{(\text{ج}-\text{ا})(\text{ج}-\text{ب})(\text{ج}+\text{لا})}$$

۳۱- $$\sum \frac{\text{ب ج د}}{(\text{ا}-\text{ب})(\text{ا}-\text{ج})(\text{ا}-\text{د})}$$

۳۲- $$\sum \frac{\text{ا}^{۲}}{(\text{ا}-\text{ب})(\text{ا}-\text{ج})(\text{ا}-\text{د})}$$

۳۳- اگر $\text{لا} + \text{ما} + \text{ی} = \text{س}$ اور $\text{لا ما ی} = \text{ف}^{۲}$ تو ثابت کرو کہ

$$\left(\frac{\text{ف}}{\text{ما س}} - \frac{\text{ما}}{\text{ف}}\right)\left(\frac{\text{ف}}{\text{ی س}} - \frac{\text{ی}}{\text{ف}}\right) + \left(\frac{\text{ف}}{\text{ی س}} - \frac{\text{ی}}{\text{ت}}\right)\left(\frac{\text{ف}}{\text{لا س}} - \frac{\text{لا}}{\text{ف}}\right)$$

$$+ \left(\frac{\text{ف}}{\text{لا س}} - \frac{\text{لا}}{\text{ف}}\right)\left(\frac{\text{ف}}{\text{ما س}} - \frac{\text{ما}}{\text{ف}}\right) = \frac{۴}{\text{س}}$$

## متفرق متماثلات

۵۲۴- بہت سی متماثلات ۱ کے جذر الکعبوں کے خواص کے استعمال سے نہایت آسانی سے ثابت کی جاسکتی ہیں۔ اِن جذروں کو حسب معمول ۱، $\omega$، $\omega^{۲}$ سے تعبیر کیا جائیگا۔

**مثال۔** ثابت کرو کہ

(لا + ما)$^{7}$ − لا$^{7}$ − ما$^{7}$ = ۷ لا ما (لا + ما)(لا$^{2}$ + لا ما + ما$^{2}$)$^{2}$

دائیں طرف کا جملہ ع معدوم ہو جاتا ہے اگر لا = ۰، ما = ۰، لا + ما = ۰، لہذا لا ما (لا + ما) اس کا جزو ضربی ہے۔

لا = سہ ما رکھنے سے

ع = {(۱ + سہ)$^{7}$ − سہ$^{7}$ − ۱} ما$^{7}$ = {(− سہ$^{2}$)$^{7}$ − سہ$^{7}$ − ۱} ما$^{7}$

= (− سہ$^{2}$ − سہ − ۱) ما$^{7}$ = ۰

پس ظاہر ہے کہ ع میں ایک جزو ضربی (لا − سہ ما) شامل ہے، اسی طرح سے ہم ثابت کر سکتے ہیں کہ اس میں لا − سہ$^{2}$ ما بطور جزو ضربی شامل ہے، اس لئے ع، (لا − سہ ما)(لا − سہ$^{2}$ ما) پر تقسیم ہو سکتا ہے یعنی لا$^{2}$ + لا ما + ما$^{2}$ پر تقسیم ہو سکتا ہے۔

مزید براں چونکہ ع سات ابعاد کا جملہ ہے اور لا ما (لا + ما)(لا$^{2}$ + لا ما + ما$^{2}$) پانچ ابعاد کا ہے، اس لئے باقی جزو ضربی ا (لا$^{2}$ + ما$^{2}$) + ب لا ما کی شکل کا ہوگا۔ یعنی

(لا + ما)$^{7}$ − لا$^{7}$ − ما$^{7}$ = لا ما (لا + ما)(لا$^{2}$ + لا ما + ما$^{2}$)(ا لا$^{2}$ + ب لا ما + ا ما$^{2}$)

لا = ۱، ما = ۱ رکھنے سے ۲۱ = ۲ ا + ب

لا = ۲، ما = −۱ رکھنے سے ۲۱ = ۵ ا − ۲ ب

حل کرنے سے ا = ۷، ب = ۷

∴ (لا + ما)$^{7}$ − لا$^{7}$ − ما$^{7}$ = ۷ لا ما (لا + ما)(لا$^{2}$ + لا ما + ما$^{2}$)$^{2}$

**۵۲۵۔** ابتدائی الجبرا سے ہم جانتے ہیں کہ

ا$^{3}$ + ب$^{3}$ + ج$^{3}$ − ۳ ا ب ج = (ا + ب + ج)(ا$^{2}$ + ب$^{2}$ + ج$^{2}$ − ا ب − ب ج − ج ا)

نیز دفعہ ۱۱۰ مشق ۳ کی رو سے ہمیں معلوم ہے کہ

ا$^{2}$ + ب$^{2}$ + ج$^{2}$ − ا ب − ب ج − ج ا = (ا + سہ ب + سہ$^{2}$ ج)(ا + سہ$^{2}$ ب + سہ ج)

پس جملہ ا$^{3}$ + ب$^{3}$ + ج$^{3}$ − ۳ ا ب ج تین خطی اجزائے ضربی میں تحلیل کیا جا سکتا ہے۔

ا$^{3}$ + ب$^{3}$ + ج$^{3}$ − ۳ ا ب ج = (ا + ب + ج)(ا + سہ ب + سہ$^{2}$ ج)(ا + سہ$^{2}$ ب + سہ ج)

**مثال۔** ثابت کرو کہ

ا$^3$ + ب$^3$ + ج$^3$ − ۳ ا ب ج، اور لا$^3$ + ما$^3$ + ی$^3$ − ۳ لا ما ی کے حاصل ضرب کو
لا$^3$ + ما$^3$ + ے$^3$ − ۳ لا ما ے کی شکل میں لکھا جا سکتا ہے

حاصل ضرب مذکور = (ا + ب + ج)(ا + سہ ب + سہ$^2$ ج)(ا + سہ$^2$ ب + سہ ج)
× (لا + ما + ی)(لا + سہ ما + سہ$^2$ ی)(لا + سہ$^2$ ما + سہ ی)

ان چھ اجزائے ضربی میں سے دو دو کے زوج
(ا + ب + ج)(لا + ما + ی)،
(ا + سہ ب + سہ$^2$ ج)(لا + سہ$^2$ ما + سہ ی) اور (ا + سہ$^2$ ب + سہ ج)(لا + سہ ما + سہ$^2$ ی)

لینے سے ہمیں ذیل کے تین جزوی حاصل ضرب حاصل ہوتے ہیں:-
(لا + ما + ے)، (لا + سہ ما + سہ$^2$ ے)، (لا + سہ$^2$ ما + سہ ے)
جہاں لا = ا لا + ب ما + ج ی ، ما = ب لا + ج ما + ا ی
ے = ج لا + ا ما + ب ی

پس پورا حاصل ضرب = (لا + ما + ے)(لا + سہ ما + سہ$^2$ ے)(لا + سہ$^2$ ما + سہ ے)
= لا$^3$ + ما$^3$ + ے$^3$ − ۳ لا ما ے

۵۲۶ ـ اُن جملات کی قیمتیں معلوم کرنے کے لئے جن میں مقادیر ا، ب، ج شامل ہوں جبکہ یہ مقادیر مساوات ا + ب + ج = ۰ سے مربوط ہوں ہم ذیل کے اندراجات سے کام لے سکتے ہیں:-

ا = ھ + ک، ب = سہ ھ + سہ$^2$ ک، ج = سہ$^2$ ھ + سہ ک

لیکن اگر ا، ب اور ج متشاکل طور پر شامل ہوں تو ذیل کی مثال کا طریقہ قابل ترجیح ہوتا ہے:-

اگر ا + ب + ج = ۰ تو ثابت کرو کہ

۶ (ا$^5$ + ب$^5$ + ج$^5$) = ۵ (ا$^3$ + ب$^3$ + ج$^3$)(ا$^2$ + ب$^2$ + ج$^2$)

یہ مساوات متماثلاً درست ہے (۱ + ا لا)(۱ + ب لا)(۱ + ج لا)

$$= \text{۱} + \text{ف}\,\text{لا} + \text{ق}\,\text{لا}^{\text{۲}} + \text{ر}\,\text{لا}^{\text{۳}}$$

جہاں $\text{ف} = \text{ا} + \text{ب} + \text{ج}$ ، $\text{ق} = \text{اب} + \text{ب ج} + \text{ج ا}$ ، $\text{ر} = \text{ا ب ج}$

پس شرطِ مفروضہ یعنی $\text{ا} + \text{ب} + \text{ج} = \text{۰}$ کو استعمال کرنے سے

$$(\text{۱} + \text{ا}\,\text{لا})(\text{۱} + \text{ب}\,\text{لا})(\text{۱} + \text{ج}\,\text{لا}) = \text{۱} + \text{ق}\,\text{لا}^{\text{۲}} + \text{ر}\,\text{لا}^{\text{۳}}$$

دونوں جانب لوگارتم لینے اور $\text{لا}^{\text{ن}}$ کے سروں کو مساوی کرنے سے

$$\frac{(-\text{۱})^{\text{ن}-\text{۱}}}{\text{ن}}\left(\text{ا}^{\text{ن}} + \text{ب}^{\text{ن}} + \text{ج}^{\text{ن}}\right) = \text{لا}^{\text{ن}}\ \text{کا سر لوک}(\text{۱} + \text{ق}\,\text{لا}^{\text{۲}} + \text{ر}\,\text{لا}^{\text{۳}})\ \text{کی تفصیل میں}$$

$$= \text{لا}^{\text{ن}}\ \text{کا سر}\left[(\text{ق}\,\text{لا}^{\text{۲}} + \text{ر}\,\text{لا}^{\text{۳}}) - \frac{\text{۱}}{\text{۲}}(\text{ق}\,\text{لا}^{\text{۲}} + \text{ر}\,\text{لا}^{\text{۳}})^{\text{۲}} + \frac{\text{۱}}{\text{۳}}(\text{ق}\,\text{لا}^{\text{۲}} + \text{ر}\,\text{لا}^{\text{۳}})^{\text{۳}} - \cdots\cdots\right]\ \text{میں}$$

$\text{ن} = \text{۲}$ ، $\text{۳}$ ، $\text{۵}$ رکھنے سے حاصل ہوتا ہے۔

$$-\frac{\text{ا}^{\text{۲}} + \text{ب}^{\text{۲}} + \text{ج}^{\text{۲}}}{\text{۲}} = \text{ق} ،\quad \frac{\text{ا}^{\text{۳}} + \text{ب}^{\text{۳}} + \text{ج}^{\text{۳}}}{\text{۳}} = \text{ر} ،\quad \frac{\text{ا}^{\text{۵}} + \text{ب}^{\text{۵}} + \text{ج}^{\text{۵}}}{\text{۵}} = -\text{ق}\,\text{ر}$$

جس سے
$$\frac{\text{ا}^{\text{۵}} + \text{ب}^{\text{۵}} + \text{ج}^{\text{۵}}}{\text{۵}} = \frac{\text{ا}^{\text{۳}} + \text{ب}^{\text{۳}} + \text{ج}^{\text{۳}}}{\text{۳}} \times \frac{\text{ا}^{\text{۲}} + \text{ب}^{\text{۲}} + \text{ج}^{\text{۲}}}{\text{۲}}$$

اور مطلوبہ نتیجہ فوراً حاصل ہو جاتا ہے۔

اگر $\text{ا} = \text{بہ} - \text{جہ}$ ، $\text{ب} = \text{جہ} - \text{عہ}$ ، $\text{ج} = \text{عہ} - \text{بہ}$ تو شرطِ مذکورۂ بالا پوری ہوتی ہے۔

پس عہ، بہ اور جہ کی تمام قیمتوں کے لئے ذیل کی مساوات متماثل طور پر صحیح ہے۔

$$\text{۶}\left\{(\text{بہ} - \text{جہ})^{\text{۵}} + (\text{جہ} - \text{عہ})^{\text{۵}} + (\text{عہ} - \text{بہ})^{\text{۵}}\right\}$$

$$= \text{۵}\left\{(\text{بہ} - \text{جہ})^{\text{۳}} + (\text{جہ} - \text{عہ})^{\text{۳}} + (\text{عہ} - \text{بہ})^{\text{۳}}\right\}\left\{(\text{بہ} - \text{جہ})^{\text{۲}} + (\text{جہ} - \text{عہ})^{\text{۲}} + (\text{عہ} - \text{بہ})^{\text{۲}}\right\}$$

یعنی
$$(\text{بہ} - \text{جہ})^{\text{۵}} + (\text{جہ} - \text{عہ})^{\text{۵}} + (\text{عہ} - \text{بہ})^{\text{۵}} = \text{۵}(\text{بہ} - \text{جہ})(\text{جہ} - \text{عہ})(\text{عہ} - \text{بہ})$$

$$(\text{عہ}^{\text{۲}} + \text{بہ}^{\text{۲}} + \text{جہ}^{\text{۲}} - \text{بہ}\,\text{جہ} - \text{جہ}\,\text{عہ} - \text{عہ}\,\text{بہ})$$

دفعہ ۲۲۵ مشق ۳ سے مقابلہ کرو۔

# امثلہ ۴۳ (ب)

۱۔ اگر (ا + ب + ج)^۳ = ا^۳ + ب^۳ + ج^۳ تو ثابت کرو کہ (ا + ب + ج)^{۲ن+۱}
= ا^{۲ن+۱} + ب^{۲ن+۱} + ج^{۲ن+۱} جہاں ن کوئی مثبت صحیح عدد ہے۔

۲۔ ثابت کرو کہ (ا + سہ ب + سہ^۲ ج)^۳ + (ا + سہ^۲ ب + سہ ج)^۳
= (۲ا - ب - ج)(۲ب - ج - ا)(۲ج - ا - ب)

۳۔ ثابت کرو کہ اگر ن کوئی طاق مثبت صحیح عدد ہو جو ۳ کا کوئی ضعف نہ ہو تو (لا + ما)^ن - لا^ن - ما^ن
تقسیم ہو سکتا ہے لا ما (لا^۲ + لا ما + ما^۲) پر

۴۔ ثابت کرو کہ ا^۳(ب ی - ج ما)^۳ + ب^۳(ج لا - ا ی)^۳ + ج^۳(ا ما - ب لا)^۳
= ۳ا ب ج (ب ی - ج ما)(ج لا - ا ی)(ا ما - ب لا)

۵۔ اس جملہ کی قیمت معلوم کرو۔

(ب - ج)(ج - ا)(ا - ب) + (ب - سہ ج)(ج - سہ ا)(ا - سہ ب) + (ب - سہ^۲ ج)
(ج - سہ^۲ ا)(ا - سہ^۲ ب)

۶۔ ثابت کرو کہ (ا^۲ + ب^۲ + ج^۲ - ب ج - ج ا - ا ب)(لا^۲ + ما^۲ + ی^۲ - ما ی - ی لا - لا ما) کو
لا^۲ + ما^۲ + سے^۲ - لا ما - ما سے - لا سے کی شکل میں لایا جا سکتا ہے۔

۷۔ ثابت کرو کہ (ا^۲ + ا ب + ب^۲)(لا^۲ + لا ما + ما^۲) کو
لا^۲ + لا ما + ما^۲ کی شکل میں لایا جا سکتا ہے۔ لا، ما کی قیمتیں معلوم کرو۔

ثابت کرو کہ

۸۔ Σ(ا^۲ + ۲ب ج)^۳ - ۳(ا^۲ + ۲ب ج)(ب^۲ + ۲ج ا)(ج^۲ + ۲ا ب)
= (ا^۳ + ب^۳ + ج^۳ - ۳ا ب ج)^۲

۹۔ Σ(ا^۲ - ب ج)^۳ - ۳(ا^۲ - ب ج)(ب^۲ - ج ا)(ج^۲ - ا ب)
= (ا^۳ + ب^۳ + ج^۳ - ۳ا ب ج)^۲

۱۰۔ (ا^۲ + ب^۲ + ج^۲)^۳ + ۲(ب ج + ج ا + ا ب)^۳ - ۳(ا^۲ + ب^۲ + ج^۲)(ب ج + ج ا + ا ب)^۲
= (ا^۳ + ب^۳ + ج^۳ - ۳ا ب ج)^۲

اگر $\text{ا}+\text{ب}+\text{ج}=0$ تو سوالات ۱۱ تا ۱۷ کی متماثلات ثابت کرو۔

۱۱۔ $2(\text{ا}^4+\text{ب}^4+\text{ج}^4)=(\text{ا}^2+\text{ب}^2+\text{ج}^2)^2$

۱۲۔ $\text{ا}^5+\text{ب}^5+\text{ج}^5=-5\,\text{ا}\,\text{ب}\,\text{ج}\,(\text{ب}\text{ج}+\text{ج}\text{ا}+\text{ا}\text{ب})$

۱۳۔ $\text{ا}^6+\text{ب}^6+\text{ج}^6=3\,\text{ا}^2\text{ب}^2\text{ج}^2-2(\text{ب}\text{ج}+\text{ج}\text{ا}+\text{ا}\text{ب})^3$

۱۴۔ $3(\text{ا}^2+\text{ب}^2+\text{ج}^2)(\text{ا}^5+\text{ب}^5+\text{ج}^5)=5(\text{ا}^3+\text{ب}^3+\text{ج}^3)(\text{ا}^4+\text{ب}^4+\text{ج}^4)$

۱۵۔ $$\frac{\text{ا}^7+\text{ب}^7+\text{ج}^7}{7}=\frac{\text{ا}^5+\text{ب}^5+\text{ج}^5}{5}\times\frac{\text{ا}^2+\text{ب}^2+\text{ج}^2}{2}$$

۱۶۔ $$\left(\frac{\text{ب}-\text{ج}}{\text{ا}}+\frac{\text{ج}-\text{ا}}{\text{ب}}+\frac{\text{ا}-\text{ب}}{\text{ج}}\right)\left(\frac{\text{ا}}{\text{ب}-\text{ج}}+\frac{\text{ب}}{\text{ج}-\text{ا}}+\frac{\text{ج}}{\text{ا}-\text{ب}}\right)=9$$

۱۷۔ $$(\text{ب}^2\text{ج}+\text{ج}^2\text{ا}+\text{ا}^2\text{ب}-3\,\text{ا}\text{ب}\text{ج})(\text{ب}\text{ج}^2+\text{ج}\text{ا}^2+\text{ا}\text{ب}^2-3\,\text{ا}\text{ب}\text{ج})$$
$$=(\text{ب}\text{ج}+\text{ج}\text{ا}+\text{ا}\text{ب})^3+27\,\text{ا}^2\text{ب}^2\text{ج}^2$$

۱۸۔ $$25\{(\text{ما}-\text{ی})^7+(\text{ی}-\text{لا})^7+(\text{لا}-\text{ما})^7\}\{(\text{ما}-\text{ی})^3+(\text{ی}-\text{لا})^3+(\text{لا}-\text{ما})^3\}$$
$$=21\{(\text{ما}-\text{ی})^5+(\text{ی}-\text{لا})^5+(\text{لا}-\text{ما})^5\}^2$$

۱۹۔ $$\{(\text{ما}-\text{ی})^2+(\text{ی}-\text{لا})^2+(\text{لا}-\text{ما})^2\}^3-54(\text{ما}-\text{ی})^2(\text{ی}-\text{لا})^2(\text{لا}-\text{ما})^2$$
$$=2(\text{ما}+\text{ی}-2\,\text{لا})^2(\text{ی}+\text{لا}-2\,\text{ما})^2(\text{لا}+\text{ما}-2\,\text{ی})^2$$

۲۰۔ $$(\text{ب}-\text{ج})^6+(\text{ج}-\text{ا})^6+(\text{ا}-\text{ب})^6-3(\text{ب}-\text{ج})^2(\text{ج}-\text{ا})^2(\text{ا}-\text{ب})^2$$
$$=2(\text{ا}^2+\text{ب}^2+\text{ج}^2-\text{ب}\text{ج}-\text{ج}\text{ا}-\text{ا}\text{ب})^3$$

۲۱۔ $$(\text{ب}-\text{ج})^7+(\text{ج}-\text{ا})^7+(\text{ا}-\text{ب})^7$$
$$=7(\text{ب}-\text{ج})(\text{ج}-\text{ا})(\text{ا}-\text{ب})(\text{ا}^2+\text{ب}^2+\text{ج}^2-\text{ب}\text{ج}-\text{ج}\text{ا}-\text{ا}\text{ب})^2$$

۲۲۔ اگر $\text{ا}+\text{ب}+\text{ج}=0$ اور $\text{لا}+\text{ما}+\text{ی}=0$ تو ثابت کرو کہ

$$۴\,(ا\,لا + ب\,ما + ج\,ی)^{۳} - ۳\,(ا\,لا + ب\,ما + ج\,ی)(ا^{۲} + ب^{۲} + ج^{۲})(لا^{۲} + ما^{۲} + ی^{۲})$$

$$- ۲\,(ب - ج)(ج - ا)(ا - ب)(ما - ی)(ی - لا)(لا - ما) = ۵۴\,ا\,ب\,ج\,لا\,ما\,ی$$

۲۳ ـ اگر $ا + ب + ج + د = ۰$ تو ثابت کرو کہ

$$\frac{ا^{۵} + ب^{۵} + ج^{۵} - د^{۵}}{۵} = \frac{ا^{۳} + ب^{۳} + ج^{۳} + د^{۳}}{۳} \times \frac{ا^{۲} + ب^{۲} + ج^{۲} + د^{۲}}{۲}$$

۲۴ ـ $(ا^{۳} + ب^{۳} + ج^{۳} + د^{۳})^{۲} = ۹\,(ب\,ج\,د + ج\,د\,ا + د\,ا\,ب + ا\,ب\,ج)^{۲}$

$$= ۹\,(ب\,ج - ا\,د)(ج\,ا - ب\,د)(ا\,ب - ج\,د)$$

۲۵ ـ اگر $۲\,س_{۱} = ا + ب + ج$ اور $۲\,س_{۲}^{۲} = ا^{۲} + ب^{۲} + ج^{۲}$ تو ثابت کرو کہ

$$\sum (س_{۱} - ب)(س_{۱} - ج)(س_{۲}^{۲} - ا^{۲}) + ۵\,ا\,ب\,ج\,س_{۱} = (س_{۱}^{۲} - س_{۲}^{۲})(۴\,س_{۱}^{۲} + س_{۲}^{۲})$$

۲۶ ـ ثابت کرو کہ $(لا^{۳} + ۶\,لا^{۲}\,ما + ۳\,لا\,ما^{۲} - ما^{۳})^{۳} + (ما^{۳} + ۶\,لا\,ما^{۲} + ۳\,لا^{۲}\,ما - لا^{۳})^{۳}$

$$= ۲۷\,لا\,ما\,(لا + ما)(لا^{۲} + لا\,ما + ما^{۲})^{۳}$$

۲۷ ـ ثابت کرو کہ

$$\sum \frac{ا^{۵}}{(ا - ب)(ا - ج)(ا - د)}$$

$$= ا^{۲} + ب^{۲} + ج^{۲} + د^{۲} + ا\,ب + ا\,ج + ا\,د + ب\,ج + ب\,د + ج\,د$$

۲۸ ـ ذیل کے جملہ کو اجزائے ضربی میں تحلیل کرو:

$$۲\,ا^{۲}\,ب^{۲}\,ج^{۲} + (ا^{۳} + ب^{۳} + ج^{۳})\,ا\,ب\,ج + ب^{۳}\,ج^{۳} + ج^{۳}\,ا^{۳} + ا^{۳}\,ب^{۳}$$

## اسقاط

۵۲۶ ـ باب سی و سوم میں ہم دیکھ چکے ہیں کہ خطی مساواتوں کے ایک نظام کا حاصل اسقاط فوراً ایک مقطعہ کی شکل میں لایا جا سکتا ہے۔ عمل اسقاط کے اُن عام طریقوں پر جن کا اطلاق ہر درجہ کی مساواتوں پر ہو سکتا ہے مساواتوں کے نظریہ کی کتابوں میں مفصل بحث کی گئی ہے۔ طالب علم

کو چاہیئے کہ بالخصوص ڈاکٹر سالمن کی کتاب Lessons Introductory to the Modern Higher Algebra کے ابواب چہارم و ششم کا اور برن سائیڈ اور پنٹن کے نظریۂ مساوات باب ہشتم کا مطالعہ کرے۔

اگرچہ یہ طریقے نظری طور پر بالکل مکمل ہیں مگر عملی طور پر ہمیشہ سہولت بخش ثابت نہیں ہوتے۔ اس لئے ہم پہلے عمل اسقاط کے عام نظریہ کی مجمل تشریح کرینگے اور پھر اُن قاعدوں کی توضیح کے لئے جو عملی طور پر زیادہ مفید ہیں چند مثالیں حل کریں گے۔

۵۲۸ — پہلے دو مساواتوں میں سے ایک نامعلوم مقدار کے اسقاط پر غور کرو۔

فرض کرو کہ مساواتیں ف(لا) = ۰ اور فہ(لا) = ۰ ہیں۔ نیز فرض کرو کہ اگر ممکن ہو تو یہ مساواتیں ایسی شکل میں تحویل کر دی گئی ہیں جس میں ف(لا) اور فہ(لا) دونوں لا کے منطق صحیح تفاعل ہیں۔ چونکہ یہ دونوں تفاعل ایک ساتھ معدوم ہو سکتے ہیں اس لئے لا کی کوئی نہ کوئی ایسی قیمت ضرور ہوگی جو دونوں مساواتوں کو پورا کرے۔ پس حاصل اسقاط اُس شرط کو تعبیر کرتا ہے جو ان مساواتوں کے معدوں میں ہونی چاہیئے تاکہ ان مساواتوں کی ایک اصل مشترک ہو۔

فرض کرو کہ لا = عہ، لا = بہ، لا = جہ ...... مساوات ف(لا) = ۰ کی اصلیں ہیں، تب مقادیر فہ(عہ)، فہ(بہ)، فہ(جہ) ...... میں سے کم از کم ایک مقدار ضرور صفر کے مساوی ہوگی پس حاصل اسقاط مطلوبہ

فہ(عہ) فہ(بہ) فہ(جہ) ...... = ۰ ہے

دائیں طرف کا جملہ مساوات ف(لا) = ۰ کی اصلوں کا ایک متشاکل تفاعل ہے اور اس کی قیمت معلوم کرنے کے طریقے نظریۂ مساوات کی کتابوں میں درج ہیں۔

۵۲۹ — اب ہم عمل اسقاط کے تین عام طریقوں کی تشریح کرینگے۔ ہمارے مقاصد کے لئے صرف ایک آسان مثال حل کرنا کافی ہے لیکن ہم دیکھینگے کہ ہر صورت میں اس عمل کا اطلاق ہر درجہ کی مساوات پر ہو سکتا ہے۔

ذیل کی مثال میں جو اصول تمثیلاً بیان کیا گیا ہے اُس کو ٹیسلر نے دریافت کیا تھا۔

**مثال**۔ ذیل کی مساواتوں میں سے لا کو ساقط کرو

ا لا³ + ب لا² + ج لا + د = ۰ ، ف لا² + گ لا + ھ = ۰

فرض کرو کہ

دونوں مساواتوں کی مشترک اصل کے جواب میں جزوِ ضربی لا + ک ہے اور فرض کرو کہ

ا لا³ + ب لا² + ج لا + د = (لا + ک) (ا لا² + ل لا + م)

اور　ف لا² + گ لا + ھ = (لا + ک) (ف لا + ن)

جہاں ک، ل، م، ن نا معلوم مقداریں ہیں۔

اِن مساواتوں سے متماثل طور پر

(ا لا³ + ب لا² + ج لا + د) (ف لا + ن) = (ا لا² + ل لا + م) (ف لا² + گ لا + ھ)

لا کی یکساں قوتوں کے سروں کو مساوی کرنے سے

ف ل − ان + اگ − ب ف = ۰

گ ل + ف م − ب ن + ا ھ − ج ف = ۰

ھ ل + گ م − ج ن − د ف = ۰

ھ م − د ن = ۰

اِن مساواتوں میں سے ل، م، ن کو ساقط کرنے سے ذیل کا مقطعہ حاصل ہوتا ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ف | ۰ | ا | اگ − ب ف |
| گ | ف | ب | اھ − ج ف |
| ھ | گ | ج | − د ف |
| ۰ | ھ | د | ۰ |

= ۰

۵۳۰ - مُعادلات ف (لا) = ۰ اور فہ (لا) = ۰ کا حاصل اسقاط سِل وسٹر (Sylvester) کے افتراقی طریقۂ اسقاط سے ایک مقطعہ کی شکل میں بآسانی معلوم ہوسکتا ہے۔ ہم گزشتہ مثال ہی کو حل کرینگے۔

**مثال**۔ مساواتات ا لا$^3$ + ب لا$^2$ + ج لا + د = ۰

ف لا$^2$ + گ لا + ھ = ۰

میں سے لا کو ساقط کرو۔

پہلی مساوات کو لا سے اور دوسری مساوات کو بالترتیب لا اور لا$^2$ سے ضرب دو۔ اس طرح سے ہیں پانچ مساواتیں حاصل ہونگی جن میں سے ہم چار مقادیر لا$^4$، لا$^3$، لا$^2$ اور لا کو ساقط کرسکتے ہیں جن کو مختلف متغیر خیال کیا جاسکتا ہے۔ یہ مساواتیں حسب ذیل ہیں:-

ا لا$^3$ + ب لا$^2$ + ج لا + د = ۰

ا لا$^4$ + ب لا$^3$ + ج لا$^2$ + د لا = ۰

ف لا$^2$ + گ لا + ھ = ۰

ف لا$^3$ + گ لا$^2$ + ھ لا = ۰

ف لا$^4$ + گ لا$^3$ + ھ لا = ۰

پس حاصل اسقاط مطلوبہ یہ ہے:-

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| د | ج | ب | ا | ۰ |
| ۰ | د | ج | ب | ا |
| ھ | گ | ف | ۰ | ۰ |
| ۰ | ھ | گ | ف | ۰ |
| ۰ | ۰ | ھ | گ | ف |

= ۰

۵۳۱ - ذیل میں جو طریقہ مندرج کیا گیا ہے اسکا اصول بیزاؤٹ (Bezout) نے دریافت کیا تھا۔ اس طریقہ سے ہم حاصلِ اسقاط کو گزشتہ طریقوں کی نسبت مقابلۃً چھوٹے درجہ کے مقطعہ میں ظاہر کرسکتے ہیں، اس لحاظ سے یہ طریقہ گزشتہ دفعہ کے دونوں طریقوں پر فوقیت رکھتا

ہے، ہم پھر وہی مثال لینگے جو پہلے حل کی گئی ہے اور عمل اسقاط کے لئے کوشی کا طریق عمل درج کریں گے۔

**مثال**۔ معادلات ا لا^۳ + ب لا^۲ + ج لا + د = ۰

اور　ف لا^۲ + گ لا + ھ = ۰

میں سے لا کو ساقط کرو۔

ان مساواتوں سے $\frac{ا}{ف} = \frac{ب لا^۲ + ج لا + د}{گ لا^۲ + ھ لا}$

$\frac{ا لا + ب}{ف لا + گ} = \frac{ج لا + د}{ھ لا}$

جس سے (ا گ - ب ف) لا^۲ + (ا ھ - ج ف) لا - د ف = ۰

اور　(ا ھ - ج ف) لا^۲ + (ب ھ - ج گ - د ف) لا - د گ = ۰

ان دونوں مساواتوں کو ف لا^۲ + گ لا + ھ = ۰ کے ساتھ ملانے سے اور لا^۲ اور لا کو مختلف متغیر خیال کرنے سے

$$\begin{vmatrix} ف & گ & ھ \\ ا گ - ب ف & ا ھ - ج ف & - د ف \\ ا ھ - ج ف & ب ھ - ج گ - د ف & - د گ \end{vmatrix} = ۰$$

۵۳۲۔ اگر ہمارے پاس دو مساواتیں فہ(لا، ما) = ۰ اور فہ۲(لا، ما) = ۰ کی شکل کی ہوں تو ہم ما کو گزشتہ طریقوں میں سے کسی ایک طریقہ سے ساقط کر سکتے ہیں۔ اس صورت میں حاصل اسقاط لا کا ایک تفاعل ہوگا۔

اگر ہمارے پاس تین مساواتیں ان شکلوں

فہ(لا، ما، ی) = ۰، فہ۲(لا، ما، ی) = ۰، فہ۳(لا، ما، ی) = ۰

کی ہوں تو پہلی اور دوسری مساواتوں سے ی کو ساقط کرنے سے اور پھر دوسری اور تیسری مساواتوں سے ی کو ساقط کرنے سے ہمیں دو مساواتیں اس شکل

س۱(لا ، ما) = ۰ اور س۲(لا ، ما) = ۰

کی ملتی ہیں۔ اگر ہم ان مساواتوں سے ما کو ساقط کریں تو ہمیں ایک حاصل
ف (لا) = ۰ کی شکل کا ملیگا۔

اس قسم کے استدلال سے ثابت کیا جاسکتا ہے کہ ہم ن + ۱
مساواتوں میں سے ن متغیروں کو ساقط کر سکتے ہیں۔

۳۳۵۔ عمل اسقاط کے متعلق جو عام طریقے اوپر بیان ہوئے اُن سے اکثر
اوقات استفادہ کیا جاسکتا ہے۔ لیکن اس طرح سے جو حاصل اسقاط ملینگے
وہ شاذ و نادر ہی سادہ ترین شکل میں ہونگے۔ اکثر اوقات مساواتوں کو
دیکھنے سے ہی خود بخود اسقاط کے کسی خاص طریقہ کا پتا چل جاتا ہے
اس کی تشریح ذیل میں کی جاتی ہے:۔

مثال ۱۔ ذیل کی مساواتوں

ل لا + م ما = ا ، م لا - ل ما = ب ، ل$^{2}$ + م$^{2}$ = ۱

سے ل اور م کو ساقط کرو۔

پہلی دو مساواتوں کا مربع لینے اور جمع کرنے سے

ل$^{2}$ لا$^{2}$ + م$^{2}$ لا$^{2}$ + م$^{2}$ ما$^{2}$ + ل$^{2}$ ما$^{2}$ = ا$^{2}$ + ب$^{2}$

یعنی (ل$^{2}$ + م$^{2}$)(لا$^{2}$ + ما$^{2}$) = ا$^{2}$ + ب$^{2}$

پس حاصل اسقاط مطلوبہ لا$^{2}$ + ما$^{2}$ = ا$^{2}$ + ب$^{2}$

اگر ل = جم ط اور م = جیب ط تو تیسری مساوات متماثل طور پر پوری ہوتی ہے

یعنی لا جم ط + ما جیب ط = ا ، لا جیب ط - ما جم ط = ب کا حاصل اسقاط

لا$^{2}$ + ما$^{2}$ = ا$^{2}$ + ب$^{2}$ ہے۔

مثال ۲۔ مساوات ما$^{2}$ + ی$^{2}$ = ا ما ی ، ی$^{2}$ + لا$^{2}$ = ب ی لا ، لا$^{2}$ + ما$^{2}$ = ج لا ما
سے لا ، ما ، ی ساقط کرو۔

ان مساواتوں سے $\frac{\text{ما}}{\text{ی}} + \frac{\text{ی}}{\text{ما}} = \text{ا}$، $\frac{\text{ی}}{\text{لا}} + \frac{\text{لا}}{\text{ی}} = \text{ب}$، $\frac{\text{لا}}{\text{ما}} + \frac{\text{ما}}{\text{لا}} = \text{ج}$

ان تینوں مساواتوں کو ضرب دینے سے ہمیں حاصل ہوتا ہے:۔

$$۲ + \frac{\text{ما}^۲}{\text{ی}^۲} + \frac{\text{ی}^۲}{\text{ما}^۲} + \frac{\text{ی}^۲}{\text{لا}^۲} + \frac{\text{لا}^۲}{\text{ی}^۲} + \frac{\text{لا}^۲}{\text{ما}^۲} + \frac{\text{ما}^۲}{\text{لا}^۲} = \text{ا ب ج}$$

پس $۲ + (\text{ا}^۲ - ۲) + (\text{ب}^۲ - ۲) + (\text{ج}^۲ - ۲) = \text{ا ب ج}$

$$\therefore \text{ا}^۲ + \text{ب}^۲ + \text{ج}^۲ - ۴ = \text{ا ب ج}$$

مثال ۳۔ معادلات $\text{لا}^۲ - \text{ما}^۲ = \text{ف لا} - \text{ق ما}$ ، $۴\,\text{لا ما} = \text{ق لا} + \text{ف ما}$ ، $\text{لا}^۲ + \text{ما}^۲ = ۱$ سے لا، ما کو ساقط کرو۔

پہلی مساوات کو لا سے اور دوسری کو ما سے ضرب دینے اور جمع کرنے سے

$$\text{لا}^۳ + ۳\,\text{لا ما}^۲ = \text{ف}\,(\text{لا}^۲ + \text{ما}^۲)$$

اس لئے تیسری مساوات سے

$$\text{ف} = \text{لا}^۳ + ۳\,\text{لا ما}^۲$$

اسی طرح سے $\text{ق} = ۳\,\text{لا}^۲\,\text{ما} + \text{ما}^۳$

پس $\text{ف} + \text{ق} = (\text{لا} + \text{ما})^۳$ اور $\text{ف} - \text{ق} = (\text{لا} - \text{ما})^۳$

$$\therefore (\text{ف} + \text{ق})^{\frac{۲}{۳}} + (\text{ف} - \text{ق})^{\frac{۲}{۳}} = (\text{لا} + \text{ما})^۲ + (\text{لا} - \text{ما})^۲$$

$$= ۲\,(\text{لا}^۲ + \text{ما}^۲)$$

$$\therefore (\text{ف} + \text{ق})^{\frac{۲}{۳}} + (\text{ف} - \text{ق})^{\frac{۲}{۳}} = ۲$$

مثال ۴۔ معادلات $\frac{\text{ما}}{\text{ی}} - \frac{\text{ی}}{\text{ما}} = \text{ا}$، $\frac{\text{ی}}{\text{لا}} - \frac{\text{لا}}{\text{ی}} = \text{ب}$، $\frac{\text{لا}}{\text{ما}} - \frac{\text{ما}}{\text{لا}} = \text{ج}$ سے لا، ما، ی کو ساقط کرو۔

ان مساواتوں سے
$$\text{ا} + \text{ب} + \text{ج} = \frac{\text{لا}(\text{ما}^2 - \text{ی}^2) + \text{ما}(\text{ی}^2 - \text{لا}^2) + \text{ی}(\text{لا}^2 - \text{ما}^2)}{\text{لا ما ی}}$$
$$= \frac{(\text{ما} - \text{ی})(\text{ی} - \text{لا})(\text{لا} - \text{ما})}{\text{لا ما ی}}$$

اگر ہم لا کی علامت بدلیں تو ب اور ج کی علامتیں بدل جاتی ہیں لیکن ا کی علامت نہیں بدلتی۔

پس
$$\text{ا} - \text{ب} - \text{ج} = \frac{(\text{ما} - \text{ی})(\text{ی} + \text{لا})(\text{لا} + \text{ما})}{\text{لا ما ی}}$$

اسی طرح سے
$$\text{ب} - \text{ج} - \text{ا} = \frac{(\text{ما} + \text{ی})(\text{ی} - \text{لا})(\text{لا} + \text{ما})}{\text{لا ما ی}}$$

اور
$$\text{ج} - \text{ا} - \text{ب} = \frac{(\text{ما} + \text{ی})(\text{ی} + \text{لا})(\text{لا} - \text{ما})}{\text{لا ما ی}}$$

$$\therefore (\text{ا}+\text{ب}+\text{ج})(\text{ب}+\text{ج}-\text{ا})(\text{ج}+\text{ا}-\text{ب})(\text{ا}+\text{ب}-\text{ج})$$
$$= -\frac{(\text{ما}^2-\text{ی}^2)^2(\text{ی}^2-\text{لا}^2)^2(\text{لا}^2-\text{ما}^2)^2}{\text{لا}^2\,\text{ما}^2\,\text{ی}^2}$$
$$= -\left(\frac{\text{ما}}{\text{ی}} - \frac{\text{ی}}{\text{ما}}\right)^2\left(\frac{\text{ی}}{\text{لا}} - \frac{\text{لا}}{\text{ی}}\right)^2\left(\frac{\text{لا}}{\text{ما}} - \frac{\text{ما}}{\text{لا}}\right)^2 = -\text{ا}^2\,\text{ب}^2\,\text{ج}^2$$
$$\therefore 2\,\text{ب}^2\text{ج}^2 + 2\,\text{ج}^2\text{ا}^2 + 2\,\text{ا}^2\text{ب}^2 - \text{ا}^4 - \text{ب}^4 - \text{ج}^4 + \text{ا}^2\text{ب}^2\text{ج}^2 = 0$$

## امثلہ ۴۳ (ج)

۱۔ مساوات $\text{م}^2\text{لا} - \text{م ما} + \text{ا} = 0$، $\text{م ما} + \text{لا} = 0$ سے م کو ساقط کرو۔

۲۔ مساوات $\text{م}^2\text{لا} - \text{م ما} + \text{ا} = 0$، $\text{ن}^2\text{لا} - \text{ن ما} + \text{ا} = 0$، $\text{م ن} + 1 = 0$ میں سے م اور ن کو ساقط کرو۔

۳۔ مساوات $\text{م لا} - \text{ن ما} = \text{ا}(\text{م}^2 - \text{ن}^2)$، $\text{ن لا} + \text{م ما} = 2\,\text{ا م ن}$، $\text{م}^2 + \text{ن}^2 = 1$ میں سے م اور ن کو ساقط کرو۔

۴۔ معادلات ف + ق + ر = ۰، ا(ق ر + ر ف + ف ق) = ۲ ا ۔ لا
ا ف ق ر = ما ، ق ر = ۔ ۱
میں سے ف، ق، ر کو ساقط کرو۔

۵۔ معادلات ا لا۲ ۔ ۲ ا۲ لا + ۱ = ۰ ، ا۲ + لا۲ ۔ ۳ ا لا = ۰ میں سے لا کو ساقط کرو۔

۶۔ معادلات ما + م لا = ا (۱ + م)، م ما ۔ لا = ا (۱ ۔ م) میں سے م کو ساقط کرو۔

۷۔ معادلات ما ی = ا۲ ، ی لا = ب۲ ، لا ما = ج۲ ، لا۲ + ما۲ + ی۲ = د۲ میں سے لا، ما، ی کو ساقط کرو۔

۸۔ معادلات لا (ف + ق) = ما ، (ف ۔ ق) = ک (۱ + ف ق)
لا ف ق = ا میں سے ف، ق کو ساقط کرو۔

۹۔ معادلات لا ۔ ما = ا ، لا۲ ۔ ما۲ = ب۲ ، لا۳ ۔ ما۳ = ج۳ میں سے لا، ما کو ساقط کرو۔

۱۰۔ مساواتات لا + ما = ا ، لا۲ + ما۲ = ب۲ ، لا۴ + ما۴ = ج۴ میں سے لا، ما کو ساقط کرو۔

۱۱۔ معادلات ذیل لا = ب ما + ج ی + د ی ، ما = ج ی + د ی + ا لا
ی = د ی + ا لا + ب ما ، ی = ا لا + ب ما + ج ی میں سے لا، ما، ی، ی کو ساقط کرو۔

۱۲۔ معادلات ذیل لا + ما + ی = ۰ ، لا۲ + ما۲ + ی۲ = ا۲
لا۳ + ما۳ + ی۳ = ب۳ ، لا۵ + ما۵ + ی۵ = ج۵
میں سے لا، ما، ی کو ساقط کرو۔

۱۳۔ معادلات ذیل میں سے لا، ما، ی کو ساقط کرو۔

لا/ما + ما/ی + ی/لا = ا ، ی/ما + ما/لا + لا/ی = ب ، (لا/ما + ما/ی)(ما/ی + ی/لا)(ی/لا + لا/ما) = ج

۱۴۔ مساواتات ذیل میں سے لا، ما، ی کو ساقط کرو۔

$$\frac{لا^2(ما+ی)}{ا^3} = \frac{ما^2(ی+لا)}{ب^3} = \frac{ی^2(لا+ما)}{ج^3} = \frac{لا\ ما\ ی}{ا\ ب\ ج} = ۱$$

۱۵۔ مساواتات $۴(لا^2+ما^2) = الا + ب ما$، $۲(لا^2-ما^2) = الا - ب ما$، $لا ما = ج^2$ میں سے لا، ما کو ساقط کرو۔

۱۶۔ مساواتات ذیل میں لا، ما، ی کو ساقط کرو

$(ما+ی)^2 = ۴ ا^2 ما ی$، $(ی+لا)^2 = ۴ ب^2 ی لا$، $(لا+ما)^2 = ۴ ج^2 لا ما$

۱۷۔ معادلات ذیل $(لا+ما-ی)(لا-ما+ی) = ا ما ی$، $(ما+ی-لا)(ما-ی+لا) = ب ی لا$، $(ی+لا-ما)(ی-لا+ما) = ج لا ما$ میں سے لا، ما، ی کو ساقط کرو۔

۱۸۔ معادلات ذیل $لا^2 ما = ا$، $لا(لا+ما) = ب$، $۲لا+ما = ج$ میں سے لا، ما کو ساقط کرو۔

۱۹۔ ثابت کرو کہ $الا^2+ب ما^2+ج ی^2 = الا+ب ما+ج ی = ما ی+ی لا+لا ما = ۰$ کا حاصل اسقاط $(ا+ب+ج)^3 - ۴(ب+ج)(ج+ا)(ا+ب) + ۵ ا ب ج = ۰$ ہے۔

۲۰۔ معادلات $الا^2+ب ما^2 = الا+ب ما = \frac{لا ما}{لا+ما} = ج$ میں سے لا، ما کو ساقط کرو۔

۲۱۔ ثابت کرو کہ $الا+ما ی = ب ج$، $ب ما+ی لا = ج ا$، $ج ی+لا ما = ا ب$ اور $لا ما ی = ا ب ج$ کا حاصل اسقاط $ب^3 ج^3 + ج^3 ا^3 + ا^3 ب^3 = ۵ ا^2 ب^2 ج^2$ ہے

۲۲۔ $لا^2+ما^2+ی^2 = لا+ما+ی = ۱$ اور $\frac{ا}{لا}(لا-ف) = \frac{ب}{ما}(ما-ق) = \frac{ج}{ی}(ی-ر)$ سے لا، ما، ی کو ساقط کرو۔

۲۳۔ بیزاؤٹ (Bezout) کے طریقہ کو استعمال کر کے معادلات $الا^3+ب لا^2 ما+ج لا ما^2+د ما^3 = ۰$ اور $\bar{ا}لا^3+\bar{ب}لا^2 ما+\bar{ج}لا ما^2+\bar{د}ما^3 = ۰$ میں سے لا، ما کو ساقط کرو۔

# پینتیسواں باب

## نظریۂ معادلات

۵۳۴ - باب ۳۰ میں ہم مساوات درجۂ دوم کے سروں اور اصلوں کے چند باہمی روابط ثابت کر چکے ہیں - یہاں ہم پہلے ن ویں درجہ کی مساواتوں کی صورت میں اسی قسم کے روابط معلوم کرینگے اور پھر مساواتوں کے عام نظریہ کے چند ابتدائی خواص پر بحث کرینگے -

۵۳۵ - فرض کرو کہ فہ. لا^ن + فہ۱ لا^ن-۱ + فہ۲ لا^ن-۲ + ...... + فہ ن-۱ لا + فہ ن ، لا کا ایک ن ابعاد کا منطق صحیح تفاعل ہے ، اس کو ف(لا) سے تعبیر کرو ، تب ف(لا) = ۰ ن ویں درجہ کی منطق صحیح مساوات کا ایک عام نمونہ ہے - اس کی سب رقموں کو فہ. پر تقسیم کرنے سے ہم دیکھتے ہیں کہ عمومیت میں کسی طرح حارج ہوئے بغیر مساوات

لا^ن + فہ۱ لا^ن-۱ + فہ۲ لا^ن-۲ + ............ + فہ ن-۱ لا + فہ ن = ۰

کو کسی درجہ کی ایک منطق صحیح مساوات کے نمونہ کے طور پر لیا جا سکتا ہے - اگر اس کے برعکس نہ بیان کیا گیا ہو تو سروں فہ۱ ، فہ۲ ، .... فہ ن کو ہمیشہ منطق تصور کیا جائیگا -

۵۳۶ - لا کی کوئی قیمت جس سے ف(لا) صفر ہو جائے مساوات ف(لا) = ۰ کی اصل کہلاتی ہے -

دفعہ ۵۱۴ میں یہ ثابت کیا جا چکا ہے کہ جب ف(لا) کو لا - ا پر تقسیم کیا جائے تو باقی ف(ا) بچتی ہے ، پس اگر ف(لا) ، لا - ا پر پورا تقسیم ہو جائے اور باقی کچھ نہ بچے تو مساوات ف(لا) = ۰ کی ایک اصل ا ہوگی -

۵۳۷ - ہم یہاں یہ تسلیم کر لیں گے کہ ف(لا) = ۰ کی شکل کی ہر ایک مساوات کی ایک اصل ضرور ہے - خواہ یہ اصل حقیقی ہو یا خیالی - اس مسئلہ کا ثبوت نظریۂ

معادلات کی کتابوں میں مل سکتا ہے اور کتاب ہذا کی حدود سے باہر ہے۔

۳۸۵۔ ن ویں درجہ کی ہر مساوات کی ن اصلیں ہوتی ہیں اس سے زیادہ نہیں ہوسکتیں۔

مساوات مفروضہ کو ف (لا) = ۰ سے تعبیر کرو جہاں

$$ف(لا) = ف_۰لا^ن + ف_۱لا^{ن-۱} + ف_۲لا^{ن-۲} + \ldots\ldots + ف_ن$$

اب مساوات ف (لا) = ۰ کی ایک اصل (خیالی یا حقیقی) ہے، فرض کرو کہ یہ اصل $ا_۱$ ہے، تب ف (لا) پورا تقسیم ہوسکتا ہے لا ۔ $ا_۱$ پر، یعنی

$$ف(لا) = (لا - ا_۱)\ ف_۱(لا)$$

جہاں $ف_۱$(لا)، ن ۔ ۱ ویں ابعاد کا ایک منطق صحیح تفاعل ہے، اب پھر مساوات $ف_۱$(لا) = ۰ کی ایک حقیقی یا خیالی اصل ہے، اس اصل کو $ا_۲$ سے تعبیر کرو، تب $ف_۱$(لا) لا ۔ $ا_۲$ پر پورا تقسیم ہو جائیگا۔ یعنی

$$ف_۱(لا) = (لا - ا_۲)\ ف_۲(لا)$$

جہاں $ف_۲$(لا)، ن ۔ ۲، ابعاد کا ایک منطق صحیح تفاعل ہے

$$لہذا\ ف(لا) = (لا - ا_۱)(لا - ا_۲)\ ف_۲(لا)$$

اسی طرح سے ہمیں دفعہ ۳۰۹ کی مانند حاصل ہوتا ہے:

$$ف(لا) = ف_۰(لا - ا_۱)(لا - ا_۲)\ldots\ldots\ldots\ldots(لا - ا_ن)$$

پس مساوات ف (لا) = ۰ کی ن اصلیں ہیں کیونکہ ف (لا) معدوم ہو جاتا ہے جبکہ لا کی قیمت $ا_۱$، $ا_۲$، $ا_۳$، ...... ان میں سے کسی ایک کے مساوی ہو۔ نیز مساواتِ بالا کی اصلیں ن سے زیادہ نہیں ہوسکتیں کیونکہ اگر مقادیر $ا_۱$، $ا_۲$، $ا_۳$.... ان کے علاوہ لا کی کوئی اور قیمت ہو تو بائیں جانب کے

سب اجزائے ضربی میں سے کوئی بھی صفر نہیں ہوگا اور اس لئے لا کی اس قیمت کے لئے ف (لا) صفر نہیں ہوگا۔

اوپر کی تحقیقات میں ممکن ہے کہ مقادیر $ا_۱$، $ا_۲$، $ا_۳$ ..... ان میں سے بعض باہم مساوی ہوں، تاہم اس صورت میں بھی ہم یہی سمجھیں گے کہ مساوات کی ن اصلیں ہیں اگرچہ یہ سب اصلیں مختلف نہیں ہیں۔

۵۴۹۔ کسی مساوات کی اصلوں اور سروں کے باہمی روابط کی تحقیق کرو۔

فرض کرو کہ مساوات $لا^ن + ف_۱ لا^{ن-۱} + ف_۲ لا^{ن-۲} + ...... + ف_{ن-۱} لا + ف_ن = ۰$

ہے اور اس کی اصلیں ا، ب، ج، ..... ک ہیں تب ہمیں متماثل طور پر حاصل ہوتا ہے:

$$لا^ن + ف_۱ لا^{ن-۱} + ف_۲ لا^{ن-۲} + ..... + ف_{ن-۱} لا + ف_ن = (لا - ا)(لا - ب)(لا - ج) .... (لا - ک)$$

پس دفعہ ۷۹ احصہ اوّل کی ترقیم کے موافق

$$لا^ن + ف_۱ لا^{ن-۱} + ف_۲ لا^{ن-۲} + ........ + ف_{ن-۱} لا + ف_ن$$

$$= لا^ن - ص_۱ لا^{ن-۱} + ص_۲ لا^{ن-۲} - ص_۳ لا^{ن-۳} + .... (-۱)^{ن-۱} ص_{ن-۱} لا + (-۱)^ن ص_ن$$

اس مساوات متماثلہ میں لا کی یکساں قوتوں کے سروں کو مساوی کرنے سے

$- ف_۱ = ص_۱ =$ اصلوں کا مجموعہ

$ف_۲ = ص_۲ =$ اصلوں کے حاصل ضربوں کا مجموعہ دو دو اصلوں کو اکٹھا لینے سے

$- ف_۳ = ص_۳ =$ اصلوں کے حاصل ضربوں کا مجموعہ تین تین اصلوں کو اکٹھا لینے سے

.. .. .. .. .. .. .. .. .. .. ..

$(-۱)^ن ف_ن = ص_ن =$ اصلوں کا حاصل ضرب

اگر $لا^ن$ کا سر ف ہو تو ہر ایک رقم کو ف پر تقسیم کرنے سے مساوات بالا ہو جاتی ہے :

$$لا^{ن} + \frac{ف_1}{ف_0} لا^{ن-1} + \frac{ف_2}{ف_0} لا^{ن-2} + \dots\dots + \frac{ف_{ن-1}}{ف_0} لا + \frac{ف_ن}{ف_0} = 0$$

اور دفعہ ۵۲۱ کی ترقیم کی رو سے

$$\Sigma ا = -\frac{ف_1}{ف_0} ،\ \Sigma اب = \frac{ف_2}{ف_0} ،\ \Sigma ابج = -\frac{ف_3}{ف_0} ، \dots\dots$$

$$اب ج \dots\dots ک = (-1)^{ن} \frac{ف_ن}{ف_0}$$

**مثال ۱-** ذیل کی مساواتوں کو حل کرو -

$$لا + ا ما + ا^{2} ی = ا^{3} ،\ لا + ب ما + ب^{2} ی = ب^{3} ،\ لا + ج ما + ج^{2} ی = ج^{3}$$

ان مساواتوں سے ہم دیکھتے ہیں کہ ا، ب، ج مقدار ت کی قیمتیں ہیں جو کہ مساوات

$$ت^{3} - ی ت^{2} - ما ت - لا = 0$$

کو پورا کرتی ہیں -

اسلئے $ی = ا + ب + ج$ ، $ما = -(ب ج + ج ا + ا ب)$ ، $لا = ا ب ج$

**مثال ۲-** اگر مساوات $لا^{3} + ف_1 لا^{2} + ف_2 لا + ف_3 = 0$ کی اصلیں ا، ب، ج ہوں تو ایک مساوات بناؤ جسکی اصلیں $ا^{2}$، $ب^{2}$، $ج^{2}$ ہوں -

مساوات مطلوبہ یہ ہے $(ما - ا^{2})(ما - ب^{2})(ما - ج^{2}) = 0$

یا $(لا^{2} - ا^{2})(لا^{2} - ب^{2})(لا^{2} - ج^{2}) = 0$ اگر $ما = لا^{2}$

یعنی $(لا - ا)(لا - ب)(لا - ج)(لا + ا)(لا + ب)(لا + ج) = 0$

لیکن $(لا - ا)(لا - ب)(لا - ج) = لا^{3} + ف_1 لا^{2} + ف_2 لا + ف_3$

اسلئے $(لا + ا)(لا + ب)(لا + ج) = لا^{3} - ف_1 لا^{2} + ف_2 لا - ف_3$

پس مساوات مطلوبہ یہ ہے :-

$$(لا^{3} + فہ_{1} لا^{2} + فہ_{2} لا + فہ_{3})(لا^{3} - فہ_{1} لا^{2} + فہ_{2} لا - فہ_{3}) = 0$$

یا $$(لا^{3} + فہ_{2} لا)^{2} - (فہ_{1} لا^{2} + فہ_{3})^{2} = 0$$

یا $$لا^{6} + (2 فہ_{2} - فہ_{1}^{2}) لا^{4} + (فہ_{2}^{2} - 2 فہ_{1} فہ_{3}) لا^{2} - فہ_{3}^{2} = 0$$

اور اگر ہم $لا^{2}$ کی بجائے ما رکھیں تو

$$ما^{3} + (2 فہ_{2} - فہ_{1}^{2}) ما^{2} + (فہ_{2}^{2} - 2 فہ_{1} فہ_{3}) ما - فہ_{3}^{2} = 0$$

۵۴۰ - شاید طالب علم یہ خیال کرے کہ دفعۂ ماقبل کے روابط ہر مفروضہ مساوات کے حل کرنے میں مدد دے سکتے ہیں کیونکہ روابط کی تعداد اصلوں کی تعداد کے مساوی ہے۔ ذرا سا غور کرنے سے معلوم ہو جائیگا کہ دراصل ایسا نہیں ہے۔ فرض کرو کہ ہم پہلے مقادیر ا، ب، ج، ..... ک میں سے ن - ۱ مقادیر کو ساقط کرتے ہیں اور اس طرح سے باقیماندہ ایک مقدار کی قیمت معلوم کرنے کے لیے ایک مساوات حاصل کرتے ہیں۔ تب چونکہ یہ مقادیر ہر مساوات میں متماثل طور پر شامل ہوتی ہیں، اس لئے ظاہر ہے کہ محصلہ مساوات میں ہر صورت میں عارو ھی ہونگے۔
اس لئے یہ مساوات دراصل ابتدائی مساوات ہی ہو گی جبکہ اصلوں ا، ب، ج ......، ک میں سے کسی ایک اصل کو لا کی بجائے لکھا جائے ہم مثال کے طور پر مساوات ذیل پر غور کرتے ہیں:-

$$لا^{3} + فہ_{1} لا^{2} + فہ_{2} لا + فہ_{3} = 0$$

فرض کرو کہ اس کی اصلیں ا، ب، ج ہیں، تب

$$ا + ب + ج = - فہ_{1}$$

$$اب + اج + بج = فہ_{2}$$

$$اب ج = - فہ_{3}$$

اِن مساواتوں کو بالترتیب ا$^{۲}$، -ا، ۱ سے ضرب دو اور جمع کرو۔

تب　ا$^{۳}$ = - ف۱ ا$^{۲}$ - ف۲ ا - ف۳

یعنی　ا$^{۳}$ + ف۱ ا$^{۲}$ - ف۲ ا + ف۳ = ۰

اور یہ ابتدائی مساوات ہی ہے جس میں لا کے بجائے ا لکھا گیا ہے۔
اسقاط کا مندرجہ بالا طریقہ بالکل عام ہے اور ہر درجہ کی مساوات پر اس کا اطلاق ہو سکتا ہے

۴۱۵۔ اگر ایک مساوات کی دو یا زیادہ اصلیں کسی مخصوص ربط کے ذریعہ مربوط ہوں تو دفعہ ۳۹۵ کے خواص کی مدد سے ہم بعض اوقات مکمل حل معلوم کر سکتے ہیں۔

**مثال ۱۔** مساوات ۴ لا$^{۳}$ - ۲۴ لا$^{۲}$ + ۲۳ لا + ۱۸ = ۰ کے حل معلوم کرو جبکہ اس کی اصلیں سلسلہ حسابیہ میں ہوں۔

اصلوں کو ا - ب، ا، ا + ب سے تعبیر کرو، تب اصلوں کا مجموعہ ۳ا ہے، اصلوں کا حاصل ضرب دو دو اصلوں کو اکٹھا لینے سے ۳ا$^{۲}$ - ب$^{۲}$ ہے اور اصلوں کا حاصل ضرب ا(ا$^{۲}$ - ب$^{۲}$) ہے، پس ہمیں ذیل کی مساواتیں حاصل ہوتی ہیں:-

۳ا = ۶ ، ۳ا$^{۲}$ - ب$^{۲}$ = $\frac{۲۳}{۴}$ ، ا(ا$^{۲}$ - ب$^{۲}$) = - $\frac{۹}{۲}$

پہلی مساوات سے ہمیں حاصل ہوتا ہے ا = ۲، دوسری سے ب = ± $\frac{۵}{۲}$ اور چونکہ یہ قیمتیں تیسری مساوات کو پورا کرتی ہیں، اس لئے یہ مساواتیں باہم مطابق ہیں
پس مطلوبہ اصلیں - $\frac{۱}{۲}$ ، ۲ ، $\frac{۹}{۲}$ ہیں۔

**مثال ۲۔** مساوات ۲۴ لا$^{۳}$ - ۱۴ لا$^{۲}$ - ۶۳ لا + ۴۵ = ۰ کو حل کرو جبکہ اس کی ایک اصل دوسری سے دو چند ہو۔

اصلوں کو ا، ۲ا، ب سے تعبیر کرو، تب ظاہر ہے کہ

۳ا + ب = $\frac{۷}{۱۲}$ ، ۲ا$^{۲}$ + ۳اب = - $\frac{۲۱}{۸}$ ، ۲ا$^{۲}$ب = - $\frac{۱۵}{۸}$

پہلی دو مساواتوں سے حاصل ہوتا ہے:-

$$۸ ا^۲ - ۲ ا - ۳ = ۰$$

$$\therefore ا = \frac{۳}{۴} \text{ یا } -\frac{۱}{۲} \text{ اور } ب = -\frac{۵}{۳} \text{ یا } \frac{۲۵}{۱۲}$$

آزمائش سے معلوم ہوگا کہ قیمتیں $ا = -\frac{۱}{۲}$ ، $ب = \frac{۲۵}{۱۲}$ تیسری مساوات $۲ ا^۲ ب = -\frac{۵}{۸}$ کو پورا نہیں کرتیں، اس لئے ہمارے پاس صرف یہ دو قیمتیں

$$ا = \frac{۳}{۴} \text{ اور } ب = -\frac{۵}{۳}$$

رہ جاتی ہیں۔ لہذا مطلوبہ اصلیں $\frac{۳}{۴}$ ، $\frac{۳}{۴}$ ، $-\frac{۵}{۳}$ ہیں۔

۴۲۵۔ اگرچہ یہ ممکن ہے کہ ہم دفعہ ۴۲۳ کے روابط سے کسی مساوات کی اصلیں معلوم نہ کرسکیں لیکن ہم ان روابط کو اصلوں کے متشاکل تفاعلوں کی قیمتیں معلوم کرنے میں استعمال کرسکتے ہیں۔

**مثال ۱۔** مساوات $لا^۳ - ف لا^۲ + ق لا - ر = ۰$ کی اصلوں کے مربعوں اور مکعبوں کے حاصل جمع معلوم کرو۔

فرض کرو کہ اصلیں ا ، ب اور ج ہیں، تب

$$ا + ب + ج = ف \quad \text{اور} \quad ب ج + ج ا + ا ب = ق$$

$$\text{اب } ا^۲ + ب^۲ + ج^۲ = (ا + ب + ج)^۲ - ۲(ب ج + ج ا + ا ب)$$

$$= ف^۲ - ۲ ق$$

نیز مساوات مفروضہ میں لا کی بجائے بالترتیب ا ، ب ، ج لکھنے اور جمع کرنے سے

$$ا^۳ + ب^۳ + ج^۳ - ف(ا^۲ + ب^۲ + ج^۲) + ق(ا + ب + ج) - ۳ ر = ۰$$

$$\therefore ا^۳ + ب^۳ + ج^۳ = ف(ف^۲ - ۲ ق) - ف ق + ۳ ر$$

$$= ف^۳ - ۳ ف ق + ۳ ر$$

**مثال ۲۔** اگر مساوات $لا^۴ + ف لا^۳ + ق لا^۲ + ر لا + س = ۰$ کی اصلیں ا ، ب ، ج ، د ہوں تو $\sum ا^۲ ب$ کی قیمت معلوم کرو

یہاں $ا + ب + ج + د = - ف$ (۱)

$$ا ب + ا ج + ا د + ب ج + ب د + ج د = ق \quad (۲)$$

$$ا ب ج + ا ب د + ا ج د + ب ج د = - ر \quad (۳)$$

ان مساواتوں سے $- ف ق = \sum ا^۲ ب + ۳(ا ب ج + ا ب د + ا ج د + ب ج د)$

= Σ ا$^{۲}$ ب - ۳ ر

∴ Σ ا$^{۲}$ ب = ۳ ر - ف ق

# امثلہ نمبری ۳۵ (ا)

دو مساواتیں بناؤ جن کی اصلیں یہ ہیں:-

۱- $\frac{۲}{۳}$، $\frac{۳}{۲}$، ± ۲√۳ ۲- ۰، ۰، ۲، ۲، -۳، -۳

۳- ۲، ۲، -۲، -۲، ۰، ۵ ۴- ا+ب، ا-ب، -ا+ب، -ا-ب

ذیل کی مساواتوں کو حل کرو:-

۵- لا$^{۴}$ - ۱۶ لا$^{۳}$ + ۸۶ لا$^{۲}$ - ۱۷۶ لا + ۱۰۵ = ۰ جبکہ دو اصلیں ۱ اور ۷ ہوں

۶- ۴ لا$^{۳}$ + ۱۶ لا$^{۲}$ - ۹ لا - ۳۶ = ۰ جبکہ دو اصلوں کا مجموعہ صفر ہو

۷- ۴ لا$^{۳}$ + ۲۰ لا$^{۲}$ - ۲۳ لا + ۶ = ۰ جبکہ دو اصلیں مساوی ہوں

۸- ۳ لا$^{۳}$ - ۲۶ لا$^{۲}$ + ۵۲ لا - ۲۴ = ۰ جبکہ اصلیں سلسلۂ ہندسیہ میں ہوں

۹- ۲ لا$^{۳}$ - لا$^{۲}$ - ۲۲ لا - ۲۴ = ۰ جبکہ دو اصلیں نسبت ۳ : ۴ میں ہوں

۱۰- ۲۴ لا$^{۳}$ + ۴۶ لا$^{۲}$ + ۹ لا - ۹ = ۰ جبکہ ایک اصل دوسری اصل سے دگنی ہو

۱۱- ۸ لا$^{۴}$ - ۲ لا$^{۳}$ - ۲۷ لا$^{۲}$ + ۶ لا + ۹ = ۰ جبکہ دو اصلیں مساوی اور مختلف العلامت ہوں

۱۲- ۵۴ لا$^{۳}$ - ۳۹ لا$^{۲}$ - ۲۶ لا + ۱۶ = ۰ جبکہ اصلیں سلسلۂ ہندسیہ میں ہوں

۱۳- ۳۲ لا$^{۳}$ - ۴۸ لا$^{۲}$ + ۲۲ لا - ۳ = ۰ جبکہ اصلیں سلسلۂ حسابیہ میں ہوں

۱۴- ۶ لا$^{۴}$ - ۲۹ لا$^{۳}$ + ۴۰ لا$^{۲}$ - ۷ لا - ۱۲ = ۰ جبکہ دو اصلوں کا حاصل ضرب ۲ کے مساوی ہو۔

۱۵- لا$^{۴}$ - ۲ لا$^{۳}$ - ۲۱ لا$^{۲}$ + ۲۲ لا + ۴۰ = ۰ جبکہ اصلیں سلسلۂ حسابیہ میں ہوں

۱۶- ۲۷ لا$^{۴}$ - ۱۹۵ لا$^{۳}$ + ۴۹۴ لا$^{۲}$ - ۵۲۰ لا + ۱۹۲ = ۰ جبکہ اصلیں سلسلۂ ہندسیہ میں ہوں-

۱۷- ۱۸ لا$^{۳}$ + ۸۱ لا$^{۲}$ + ۱۲۱ لا + ۶۰ = ۰ جبکہ ایک اصل باقی دو اصلوں کے مجموعہ کے نصف کے مساوی ہو-

۱۸- اگر ا، ب، ج مساوات لا$^{۳}$ - ف لا$^{۲}$ + ق لا - ر = ۰ کی اصلیں ہوں تو

(۱) $\frac{۱}{ا^{۲}} + \frac{۱}{ب^{۲}} + \frac{۱}{ج^{۲}}$ (۲) $\frac{۱}{ب^{۲}ج^{۲}} + \frac{۱}{ج^{۲}ا^{۲}} + \frac{۱}{ا^{۲}ب^{۲}}$

کی قیمتیں معلوم کرو۔

۱۹۔ اگر ا، ب، ج مساوات $\text{لا}^{۳} + \text{ق لا} + \text{ر} = ۰$ کی اصلیں ہوں تو

(۱) $(\text{ب}-\text{ج})^{۲} + (\text{ج}-\text{ا})^{۲} + (\text{ا}-\text{ب})^{۲}$ (۲) $(\text{ب}+\text{ج})^{-۱} + (\text{ج}+\text{ا})^{-۱} + (\text{ا}+\text{ب})^{-۱}$

۲۰۔ مساوات $\text{لا}^{۴} + \text{ق لا}^{۲} + \text{ر لا} + \text{س} = ۰$ کی اصلوں کے مربعوں اور مکعبوں کے حاصل جمع معلوم کرو۔

۲۱۔ مساوات $\text{لا}^{۳} + \text{ق لا} + \text{ر} = ۰$ کی اصلوں کی چوتھی قوتوں کا حاصل جمع معلوم کرو۔

۵۴۳۔ حقیقی سروں والی مساوات میں خیالی اصلوں کے زوج واقع ہوتے ہیں۔

فرض کرو کہ ف(لا) = ۰ حقیقی سروں والی ایک مساوات ہے اور اس کی ایک خیالی اصل ا + خ ب ہے، ہم ثابت کریں گے کہ ا - خ ب بھی اس کی ایک اصل ہوگی۔

اِن دو اصلوں کے متناظر ف(لا) کا جزوِ ضربی یہ ہے:-

$$(\text{لا} - \text{ا} - \text{خ ب})(\text{لا} - \text{ا} + \text{خ ب}) \text{ یا } (\text{لا} - \text{ا})^{۲} + \text{ب}^{۲}$$

ف(لا) کو $(\text{لا}-\text{ا})^{۲} + \text{ب}^{۲}$ پر تقسیم کرو اور فرض کرو کہ خارج قسمت ق ہے اور باقی (اگر کوئی ہے تو) $\text{ب}' \text{لا} + \text{ب}''$ ہے

$$\text{تب ف(لا)} = \text{ق}\{(\text{لا}-\text{ا})^{۲} + \text{ب}^{۲}\} + \text{ب}' \text{لا} + \text{ب}''$$

اِس مساوات متماثلہ میں لا = ا + خ ب رکھو، تب ف(لا) حسب معطیات معدوم ہو جاتا ہے، نیز $(\text{لا}-\text{ا})^{۲} + \text{ب}^{۲} = ۰$۔ اِسلئے $\text{ب}'(\text{ا} + \text{خ ب}) + \text{ب}'' = ۰$

حقیقی اور خیالی حصّوں کو مساوی کرنے سے

$$\text{ب}' \text{ا} + \text{ب}'' = ۰ \quad \text{اور} \quad \text{ب}' \text{ب} = ۰$$

لیکن معطیات کی رُو سے ب صفر نہیں ہے

∴ ب = ۰ اور ب̄ = ۰

پس ف(لا) پورا تقسیم ہو جاتا ہے (لا − ا)^۲ + ب^۲ پر یعنی

(لا − ا − خ ب)(لا − ا + خ ب) پر

لہذا لا = ا − خ ب بھی ایک اصل ہے۔

۵۴۴ ۔ دفعہ ما قبل میں ہم دیکھ چکے ہیں کہ اگر مساوات ف(لا) = ۰ کی دو خیالی اصلیں ا ± خ ب ہوں تو (لا − ا)^۲ + ب^۲ جملہ ف(لا) کا ایک جزو ضربی ہوتا ہے۔

فرض کرو کہ ا ± خ ب، ج ± خ د، ع ± خ گ، ...... مساوات ف(لا) = ۰ کی خیالی اصلیں ہیں اور ان خیالی اصلوں کے متناظر درجہ دوم کے اجزائے ضربی کا حاصل ضرب فہ(لا) ہے، تب

فہ(لا) = {(لا − ا)^۲ + ب^۲}{(لا − ج)^۲ + د^۲}{(لا − ع)^۲ + گ^۲} ............

اب لا کی ہر حقیقی قیمت کے لیے ان اجزائے ضربی میں سے ہر ایک جزو ضربی مثبت ہے، پس لا کی حقیقی قیمتوں کے لئے فہ(لا) ہمیشہ مثبت ہے

۵۴۵ ۔ دفعہ ۵۴۳ کی مانند ہم ثابت کر سکتے ہیں کہ منطق سروں کی کسی مساوات میں اصم اصلوں کے زوج واقع ہوتے ہیں یعنی اگر ا + √ب ایک اصل ہو تو ا − √ب بھی ایک اصل ہوگی۔

مثال ۱ ۔ مساوات ۶لا^۴ − ۱۳لا^۳ − ۳۵لا^۲ − لا + ۳ = ۰ کی ایک اصل ۲ − √۳ ہے، مساوات کو حل کرو۔

چونکہ ۲ − √۳ ایک اصل ہے اس لئے ۲ + √۳ بھی ایک اصل ہوگی اور اصلوں کے اس زوج کے متناظر درجہ دوم کا ایک جزو ضربی لا^۲ − ۴لا + ۱ ہے۔

نیز ۶لا^۴ − ۱۳لا^۳ − ۳۵لا^۲ − لا + ۳ = (لا^۲ − ۴لا + ۱)(۶لا^۲ + ۱۱لا + ۳)

پس باقی اصلیں مساوات

۶لا^۲ + ۱۱لا + ۳ = ۰ یا (۳لا + ۱)(۲لا + ۳) = ۰

سے حاصل ہوتی ہیں - لہذا مطلوبہ اصلیں یہ ہیں -

$$-\frac{۱}{۳}\ ،\ -\frac{۳}{۲}\ ،\ (۲+\sqrt{۳})\ ،\ (۲-\sqrt{۳})$$

**مثال ۲** ـ منطق سروں کی ایک مساوات درجہ چہارم بناؤ جس کی ایک اصل $\sqrt{۲}+\sqrt{-۳}$ ہو- ظاہر ہے کہ اصلوں کا ایک زوج $\sqrt{۲}+\sqrt{-۳}$ ، $\sqrt{۲}-\sqrt{-۳}$ ہوگا اور دوسرا زوج $-\sqrt{۲}+\sqrt{-۳}$ ، $-\sqrt{۲}-\sqrt{-۳}$ ہوگا-

پہلے زوج کے متناظر درجہ دوم کا ایک جزوِ ضربی $\text{لا}^{۲}-۲\sqrt{۲}\,\text{لا}+۵$ اور دوسرے زوج کے متناظر درجہ دوم کا ایک جزوِ ضربی $\text{لا}^{۲}+۲\sqrt{۲}\,\text{لا}+۵$ ہے

پس مطلوبہ مساوات یہ ہے -

$$(\text{لا}^{۲}+۲\sqrt{۲}\,\text{لا}+۵)(\text{لا}^{۲}-۲\sqrt{۲}\,\text{لا}+۵)=۰$$

یعنی $(\text{لا}^{۲}+۵)^{۲}-۸\,\text{لا}^{۲}=۰$

یا $\text{لا}^{۴}+۲\,\text{لا}^{۲}+۲۵=۰$

**مثال ۳** ـ ثابت کرو کہ مساوات

$$\frac{\text{ا}^{۲}}{\text{لا}-\text{ا}}+\frac{\text{ب}^{۲}}{\text{لا}-\text{ب}}+\frac{\text{ج}^{۲}}{\text{لا}-\text{ج}}+\cdots\cdots+\frac{\text{ہ}^{۲}}{\text{لا}-\text{ہ}}=\text{ک}$$

کی کوئی خیالی اصل نہیں -

اگر ممکن ہو تو فرض کرو کہ ف + خ ق ایک اصل ہے ، تب ف - خ ق بھی ایک اصل ہے، لا کی بجائے یہ قیمتیں درج کرو اور پہلے نتیجہ کو دوسرے نتیجہ میں سے تفریق کرو ، تب

$$\text{ق}\left\{\frac{\text{ا}^{۲}}{(\text{ف}-\text{ا})^{۲}+\text{ق}^{۲}}+\frac{\text{ب}^{۲}}{(\text{ف}-\text{ب})^{۲}+\text{ق}^{۲}}+\frac{\text{ج}^{۲}}{(\text{ف}-\text{ج})^{۲}+\text{ق}^{۲}}+\cdots+\frac{\text{ہ}^{۲}}{(\text{ف}-\text{ہ})^{۲}+\text{ق}^{۲}}\right\}=۰$$

اور یہ ممکن نہیں تاوقتیکہ ق = ۰

**۴۳۶ ۵** ـ مساوات کی بعض اصلوں کی نوعیت معلوم کرنے کے لئے یہ ہمیشہ

ضروری نہیں ہوتا کہ مساواتِ مذکور کو حل کیا جائے۔ ذیل کے امور کی صحت از خود واضح اور بیّن ہے۔

(۱) اگر سر سب مثبت ہوں تو مساوات کی کوئی اصل مثبت نہیں ہوسکتی مثلاً مساوات $لا^{۹} + لا^{۷} + ۲لا + ۱ = ۰$ کی کوئی اصل مثبت نہیں ہے۔

(۲) اگر لا کی جفت قوتوں کے سر سب یکساں علامت کے ہوں اور طاق قوتوں کے سر سب مختلف علامتوں کے ہوں تو مساوات کی کوئی منفی اصل نہیں ہوسکتی۔ مثلاً مساوات

$$لا^{۷} + لا^{۵} - ۲لا^{۴} + لا^{۳} - ۳لا^{۲} + ۷لا - ۵ = ۰$$

کی کوئی اصل منفی نہیں ہے۔

(۳) اگر مساوات میں لا کی صرف جفت قوتیں ہوں اور سر سب ایک ہی علامت کے ہوں تو مساوات کی کوئی حقیقی اصل نہیں ہوتی، مثلاً مساوات $۲لا^{۸} + ۳لا^{۶} + لا^{۲} + ۵ = ۰$ کی کوئی حقیقی اصل نہیں ہے۔

(۴) اگر کسی مساوات میں لا کی صرف طاق قوتیں ہوں اور سب سر ایک ہی علامت کے ہوں تو مساوات کی کوئی حقیقی اصل نہیں ہوتی سوائے $لا = ۰$۔ مثلاً مساوات $لا^{۹} + ۲لا^{۵} + ۳لا^{۳} + لا = ۰$ کی کوئی حقیقی اصل نہیں ہے سوائے $لا = ۰$ کے

متذکرہ بالا کُل نتیجے اگلی دفعہ کے مسئلہ میں شامل ہیں، اس مسئلہ کو ڈیکارٹ (Descarte) کی علامتوں کا قانون کہتے ہیں۔

۵۴۷۔ مساوات ف (لا) = ۰ کی زیادہ سے زیادہ اتنی مثبت اصلیں ہوسکتی ہیں جتنی کہ ف (لا) میں علامتوں کی تبدیلیاں ہیں اور زیادہ سے زیادہ اتنی منفی علامتیں ہوسکتی ہیں جتنی کہ ف (−لا) میں علامتوں کی تبدیلیاں ہیں

فرض کرو کہ ایک کثیر الارقام جملہ کی رقوم کی علامتیں + + − − + − − − + − + − ہیں۔ ہم یہ دیکھیں گے کہ اگر اس کثیر الارقام جملہ کو ایک جملۂ ثنائی

سے جسکی علامتیں + - ہوں ضرب دیا جائے تو حاصل ضرب میں علامتوں کی تبدیلیوں کی جو تعداد ہوگی وہ ابتدائی جملۂ کثیر الارقام کی علامتوں کی تبدیلیوں سے کم از کم ایک زیادہ ہوگی۔

عمل ضرب میں رقموں کی محض علامتیں درج کرنے سے

− + − + − − − + − − + +

− +

− + − + − − − + − − + +

+ − + − + + + − + + − −

+ − + − + ∓ ∓ − + ∓ − ± +

ابتدائی جملہ اور حاصل ضرب کی علامتوں کا مقابلہ کرنے سے ہم دیکھتے ہیں کہ

(۱) ابتدائی جملہ میں جب کوئی علامت مسلسل آتی ہے تو ہر تسلسل کے جواب میں حاصل ضرب میں مشتبہ علامت ہوتی ہے

(۲) مشتبہ علامت یا مشتبہ علامتوں کے پہلے اور بعد کی علامتیں مختلف ہیں۔

(۳) آخر میں علامت کی ایک مزید تبدیلی واقع ہوتی ہے۔

اب سب سے زیادہ ناموافق صورت پر غور کرو کہ فرض کرو کہ سب مشتبہ علامتوں کی بجائے تسلسل بنادیئے گئے ہیں۔ نمبر (۲) سے ظاہر ہے کہ خواہ ہم مشتبہ علامتوں کو اوپر کی علامتوں میں تبدیل کریں یا نیچے کی علامتوں میں دونوں صورتوں میں علامتوں کی تبدیلیوں کی تعداد ایک ہی ہے۔ اوپر کی علامتیں لینے سے ہم دیکھتے ہیں کہ علامتوں کی تبدیلیوں کی تعداد

+ − + − + − − − + − − + +

کی تبدیلیوں کی تعداد سے کم نہیں ہوسکتی اور علامتوں کا یہ سلسلہ وہی ہے جو ابتدائی کثیر الارقام کا سلسلہ ہے سوائے اس کے آخر میں علامت کی ایک مزید تبدیلی واقع ہوتی ہے۔

پس اگر ہم فرض کریں کہ منفی اور خیالی اصلوں کے متناظر اجزائے ضربی پیشتر ضرب دیئے جاچکے ہیں تو ظاہر ہے کہ مسلسل جملے کو جزو ضربی

لا - ا سے ضرب دینے سے (جو ایک مثبت اصل کو تعبیر کرتا ہے) آخری حاصل ضرب میں کم از کم ایک مزید تبدیلی علامت پیدا ہوگی۔ پس کسی مساوات کی مثبت اصلیں زیادہ سے زیادہ اتنی ہو سکتی ہیں جتنی کہ اس میں علامتوں کی تبدیلیاں ہیں۔

نیز مساوات ف(-لا) = ۰ کی اصلیں ف(لا) = ۰ کی اصلوں کے مساوی لیکن مخالف العلامت ہیں۔ اسلئے مساوات ف(لا) = ۰ کی منفی اصلیں ف(-لا) = ۰ کی مثبت اصلیں ہیں، لیکن ان مثبت اصلوں کی تعداد زیادہ سے زیادہ اتنی ہو سکتی ہے جتنی کہ ف(-لا) میں علامتوں کی تبدیلیاں ہیں یعنی ف(لا) = ۰ کی منفی اصلوں کی تعداد ف(-لا) کی علامتوں کی تبدیلیوں کی تعداد سے زیادہ نہیں ہو سکتی۔

**مثال** - مساوات لا$^9$ + ۵ لا$^8$ - لا$^3$ + ۷ لا + ۲ = ۰ پر غور کرو۔

اس میں علامتوں کی صرف دو تبدیلیاں ہیں، اس لئے مثبت اصلیں زیادہ سے زیادہ ۲ ہو سکتی ہیں۔

نیز ف(-لا) = -لا$^9$ + ۵ لا$^8$ + لا$^3$ - ۷ لا + ۲ = ۰

اس میں علامتوں کی صرف تین تبدیلیاں ہیں، اس لئے مفروضہ مساوات کی منفی اصلیں زیادہ سے زیادہ تین ہو سکتی ہیں۔ اس لئے لازماً مساوات زیر بحث کی کم از کم چار خیالی اصلیں ہونگی۔

## امثلہ نمبری ۳۵ (ب)

ذیل کی مساواتوں کو حل کرو۔

۱ - ۳ لا$^4$ - ۱۰ لا$^3$ + ۴ لا$^2$ - لا - ۶ = ۰ جبکہ ایک اصل $\frac{1 + \sqrt{-3}}{2}$ ہو

۲ - ۶ لا$^4$ - ۱۳ لا$^3$ - ۳۵ لا$^2$ - لا + ۳ = ۰ جبکہ ایک اصل ۲ - $\sqrt{3}$ ہو

۳ - لا$^4$ + ۴ لا$^3$ + ۵ لا$^2$ + ۲ لا - ۲ = ۰ جبکہ ایک اصل -۱ + $\sqrt{-1}$ ہو

۴ — $لا^{۴} + ۴لا^{۳} + ۶لا^{۲} + ۴لا + ۵ = ۰$ جبکہ ایک اصل $\sqrt{-۱}$ ہو

۵ — مساوات $لا^{۵} - لا^{۴} + ۸لا^{۲} - ۹لا - ۱۵ = ۰$ جبکہ ایک اصل $\sqrt{۳}$ ہو اور دوسری $۱ - ۲\sqrt{-۱}$

کم سے کم ابعاد کی ایک ایسی مساوات بناؤ جسکے سر ناطق ہوں اور جسکی اصلوں میں سے ایک اصل یہ ہو:—

۶ — $\sqrt{۳} + \sqrt{-۲}$ ۷ — $-\sqrt{-۱} + \sqrt{۵}$

۸ — $-\sqrt{۲} - \sqrt{-۲}$ ۹ — $\sqrt{۵ + ۲\sqrt{۶}}$

۱۰ — ایک مساوات بناؤ جسکی اصلیں یہ ہوں $\pm ۴\sqrt{۳}$ ، $۵ \pm ۲\sqrt{-۱}$

۱۱ — ایک مساوات بناؤ جس کی اصلیں یہ ہوں $۱ \pm \sqrt{-۲}$ ، $۲ \pm \sqrt{-۳}$

۱۲ — آٹھویں درجہ کی ایک منطق سروں والی مساوات بناؤ جس کی ایک اصل $\sqrt{۲} + \sqrt{۳} + \sqrt{-۱}$ ہو

۱۳ — مساوات $۳لا^{۴} + ۱۲لا^{۲} + ۵لا - ۴ = ۰$ کی اصلوں کی نوعیت معلوم کرو۔

۱۴ — ثابت کرو کہ $۲لا^{۷} - لا^{۴} + ۴لا^{۳} - ۵ = ۰$ کی کم از کم چار خیالی اصلیں ہیں۔

۱۵ — مساوات $لا^{۱۰} - ۴لا^{۶} + لا^{۴} - ۲لا - ۳ = ۰$ کی اصلوں کی بابت کیا نتیجہ نکالا جا سکتا ہے۔

۱۶ — مساوات $لا^{۹} - لا^{۵} + لا^{۴} + لا^{۲} + ۱ = ۰$ کی خیالی اصلوں کی تعداد کم از کم کیا ہو سکتی ہے؟

۱۷ — وہ شرط معلوم کرو کہ مساوات $لا^{۳} - ف لا^{۲} + ق لا - ر = ۰$ کی

(۱) دو اصلیں مساوی اور مختلف العلامت ہوں

(۲) اصلیں سلسلۂ ہندسیہ میں ہوں

۱۸ — اگر مساوات $لا^{۴} + ف لا^{۳} + ق لا^{۲} + ر لا + س = ۰$ کی اصلیں سلسلۂ حسابیہ میں ہوں تو ثابت کرو کہ $ف^{۳} - ۴ ف ق + ۸ر = ۰$ اور اگر یہ سلسلۂ ہندسیہ میں ہوں

تو ثابت کرو کہ ف$^2$ س = ز

۱۹۔ اگر مساوات لا$^{ن}$ - ۱ = ۰ کی اصلیں ۱، عہ، بہ، جہ، ...... ہوں تو ثابت کرو کہ

$$(۱ - عہ)(۱ - بہ)(۱ - جہ) ..... = ن$$

اگر مساوات لا$^3$ - ف لا$^2$ + ق لا - ر = ۰ کی اصلیں ا، ب، ج ہوں تو ذیل کی مقادیر کی قیمتیں معلوم کرو۔

۲۰۔ $\sum$ ا$^2$ ب$^2$ ۲۱۔ (ب + ج)(ج + ا)(ا + ب)

۲۲۔ $\sum \left(\frac{ب}{ج} + \frac{ج}{ب}\right)$ ۲۳۔ $\sum$ ا$^2$ ب

اگر مساوات لا$^4$ + ف لا$^3$ + ق لا$^2$ + ر لا + س = ۰ کی اصلیں ا، ب، ج، د ہوں تو ذیل کی مقادیر کی قیمتیں معلوم کرو۔

۲۴۔ $\sum$ ا$^2$ ب ج ۲۵۔ $\sum$ ا$^3$

۴۸ھ۔ فا (لا + ھ) کی قیمت معلوم کرو جہاں فا (لا)، لا کا کوئی منطق صحیح تفاعل ہے

فرض کرو کہ فا (لا) = ف$_0$ لا$^{ن}$ + ف$_1$ لا$^{ن-1}$ + ف$_2$ لا$^{ن-2}$ + ..........

+ ف$_{ن-1}$ لا + ف$_{ن}$، تب

فا (لا + ھ) = ف$_0$ (لا + ھ)$^{ن}$ + ف$_1$ (لا + ھ)$^{ن-1}$ + ف$_2$ (لا + ھ)$^{ن-2}$ + .......

.... + ف$_{ن-1}$ (لا + ھ) + ف$_{ن}$

سب رقموں کو بذریعہ مسئلہ ثنائی پھیلانے اور جواب کو ھ کی صعودی قوتوں کی ترتیب میں لکھنے سے

فا (لا + ھ) = ف$_0$ لا$^{ن}$ + ف$_1$ لا$^{ن-1}$ + ف$_2$ لا$^{ن-2}$ + ...... + ف$_{ن-1}$ لا + ف$_{ن}$

$$+\text{ھ}\left\{\text{ن ف}_\text{ب}\text{لا}^{\text{ن}-1}+(\text{ن}-1)\text{ف}_1\text{لا}^{\text{ن}-2}+(\text{ن}-2)\text{ف}_2\text{لا}^{\text{ن}-3}+\ldots\ldots+\text{ف}_{\text{ن}-1}\right\}$$

$$+\frac{\text{ھ}^2}{\lfloor 2}\left\{\text{ن}(\text{ن}-1)\text{ف}_\text{ب}\text{لا}^{\text{ن}-2}+(\text{ن}-1)(\text{ن}-2)\text{ف}_1\text{لا}^{\text{ن}-3}+\ldots\ldots+2\,\text{ف}_{\text{ن}-2}\right\}$$

$$+\ldots\ldots\ldots\ldots\ldots\ldots\ldots\ldots\ldots\ldots$$

$$+\frac{\text{ھ}^\text{ن}}{\lfloor \text{ن}}\left\{\text{ن}(\text{ن}-1)(\text{ن}-2)\ldots\ldots 2\times 1\,\text{ف}_\text{ب}\right\}$$

اِس نتیجہ کو بالعموم اِس شکل میں لکھا جاتا ہے

$$\text{فا}(\text{لا}+\text{ھ})=\text{فا}(\text{لا})+\text{ھ}\,\text{فا}'(\text{لا})+\frac{\text{ھ}^2}{\lfloor 2}\text{فا}''(\text{لا})+\frac{\text{ھ}^3}{\lfloor 3}\text{فا}'''(\text{لا})+\ldots\ldots$$

$$+\frac{\text{ھ}^\text{ن}}{\lfloor \text{ن}}\text{فا}^\text{ن}(\text{لا})$$

اور تفاعیل فاَ(لا)، فاً(لا)، فاًّ(لا)...فاⁿ(لا) کو فا(لا) کا پہلا، دوسرا، تیسرا،......ن، واں تفاعل کہتے ہیں۔

وہ طالب علم جو احصائے تفرقات کے معمولی اصولوں سے واقف ہیں اُس سے مخفی نہیں کہ فا(لا + ھ) کی مندرجہ بالا اقتصیا ٹیلر (Taylor) کے مسئلہ کی ایک خاص صورت ہے، اس لئے تفاعیل فاَ(لا)، فاً(لا)، وغیرہ تفرق کے معمولی ضوابط کی رُو سے بآسانی لکھے جا سکتے ہیں۔ مثلاً فاَ(لا) سے فاً(لا) حاصل کرنے کے لئے فا(لا) کی ہر ایک رقم کو لا کی قوت سے ضرب دو اور قوت نما میں سے ایک کم کر دو۔

اِسی طرح مسلسل تفرق سے ہمیں فاً(لا)، فاًّ(لا) کی قیمتیں حاصل ہوتی ہیں۔

ھ کی بجائے - ھ لکھنے سے

$$\text{فا}(\text{لا}-\text{ھ})=\text{فا}(\text{لا})-\text{ھ}\,\text{فا}'(\text{لا})+\frac{\text{ھ}^2}{\lfloor 2}\text{فا}''(\text{لا})-\frac{\text{ھ}^3}{\lfloor 3}\text{فا}'''(\text{لا})$$

$$\ldots\ldots(-1)^\text{ن}\frac{\text{ھ}^\text{ن}}{\lfloor \text{ن}}\text{فا}^\text{ن}(\text{لا})$$

[illegible]

$$\text{فا}(\text{لا}+\text{ھ}) = \text{فا}(\text{ھ}) + \text{لا}\,\text{فا}'(\text{ھ}) + \frac{\text{لا}^{۲}}{\lfloor ۲}\text{فا}''(\text{ھ}) + \ldots\ldots + \frac{\text{لا}^{ن}}{\lfloor ن}\text{فا}^{ن}(\text{ھ})$$

جہاں فاَ(ھ)، فاً(ھ)، فاً(ھ)...... سے وہ نتیجے مراد ہیں جو متواتر مشتق تفاعلوں فاَ(لا)، فاً(لا)، فاً(لا) میں لا کی بجائے ھ رکھنے سے حاصل ہوتے ہیں۔

**مثال** - اگر فا(لا) = ۲ لا^۴ - لا^۳ - ۲ لا^۲ + ۵ لا - ۱ تو فا(لا+۳) کی قیمت معلوم کرو۔

یہاں فا(لا) = ۲ لا^۴ - لا^۳ - ۲ لا^۲ + ۵ لا - ۱ یعنی فا(۳) = ۱۳۱

فاَ(لا) = ۸ لا^۳ - ۳ لا^۲ - ۴ لا + ۵ اور فاَ(۳) = ۱۸۲

$$\frac{\text{فا}''(\text{لا})}{\lfloor ۲} = ۱۲\,\text{لا}^{۲} - ۳\,\text{لا} - ۲ \qquad \text{اور} \qquad \frac{\text{فا}''(۳)}{\lfloor ۲} = ۹۷$$

$$\frac{\text{فا}'''(\text{لا})}{\lfloor ۳} = ۸\,\text{لا} - ۱ \qquad \text{اور} \qquad \frac{\text{فا}'''(۳)}{\lfloor ۳} = ۲۳$$

$$\frac{\text{فا}^{۴}(\text{لا})}{\lfloor ۴} = ۲$$

پس فا(لا+۳) = ۲ لا^۴ + ۲۳ لا^۳ + ۹۷ لا^۲ + ۱۸۲ لا + ۱۳۱

مندرجہ بالا قیمت ہورنر (Horner) کے طریقے سے زیادہ آسانی سے معلوم کی جاسکتی ہے۔ یہ طریقہ ذیل میں درج کیا جاتا ہے:-

**۵۴۹** - فرض کرو کہ فا(لا) = ف لا^ن + ف۱ لا^(ن-۱) + ف۲ لا^(ن-۲) +.....+ ف(ن-۱) لا + فن

رکھو لا = ما + ھ اور فرض کرو کہ فا(لا) ہو جاتا ہے:-

$$\text{ق}\,\text{ما}^{ن} + \text{ق}_{۱}\text{ما}^{ن-۱} + \text{ق}_{۲}\text{ما}^{ن-۲} + \ldots\ldots + \text{ق}_{ن-۱}\text{ما} + \text{ق}_{ن}$$

اب چونکہ ما = لا - ھ اس لئے ہمیں ذیل کی مساوات متماثلہ حاصل ہوتی ہے:-

$$\text{ف}\,\text{لا}^{ن} + \text{ف}_{۱}\text{لا}^{ن-۱} + \text{ف}_{۲}\text{لا}^{ن-۲} + \ldots\ldots + \text{ف}_{ن-۱}\text{لا} + \text{ف}_{ن}$$

$$= \text{ق}(\text{لا}-\text{ھ})^{ن} + \text{ق}_{۱}(\text{لا}-\text{ھ})^{ن-۱} + \ldots\ldots + \text{ق}_{ن-۱}(\text{لا}-\text{ھ}) + \text{ق}_{ن}$$

اس لئے $ق_ن$ باقی ہے جو فا(لا) کو لا - ھ پر تقسیم کرنے سے حاصل ہوتی ہے۔ نیز عملِ تقسیم سے جو خارج قسمت حاصل ہوتا ہے وہ یہ ہے:-

$$ق_۰(لا - ھ)^{ن-۱} + ق_۱(لا - ھ)^{ن-۲} + \dots\dots + ق_{ن-۱}$$

اسی طرح سے $ق_{ن-۱}$ باقی بچتی ہے جبکہ مندرجہ بالا جملہ کو لا - ھ پر تقسیم کیا جائے اور اس عملِ تقسیم سے جو خارج قسمت حاصل ہوتا ہے وہ یہ ہے:-

$$ق_۰(لا - ھ)^{ن-۲} + ق_۱(لا - ھ)^{ن-۳} + \dots\dots + ق_{ن-۲}$$

اور علیٰ ہذا القیاس، پس $ق_ن$، $ق_{ن-۱}$، $ق_{ن-۲}$ ..... کی قیمتیں حسب دفعہ ۵۱۵ نکل سکتی ہیں۔ آخری خارج قسمت $ق_۰$ ہے اور صریحاً $ف_۰$ کے مساوی ہے۔

جملہ $۲ لا^۴ - لا^۳ - ۲ لا^۲ + ۵ لا - ۱$

میں لا کو لا + ۳ میں بدل دینے سے کیا حاصل ہوتا ہے۔

یہاں ہم بالتواتر لا - ۳ پر تقسیم کرتے ہیں۔

| ۲ | -۱ | -۲ | ۵ | -۱ | |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۶ | ۱۵ | ۳۹ | ۱۳۲ | |
| | ۵ | ۱۳ | ۴۴ | ۱۳۱ | $= ق_۴$ |
| | ۶ | ۳۳ | ۱۳۸ | | |
| | ۱۱ | ۴۶ | ۱۸۲ | | $= ق_۳$ |
| | ۶ | ۵۱ | | | |
| | ۱۷ | ۹۷ | | | $= ق_۲$ |
| | ۶ | | | | |
| | ۲۳ | | | | $= ق_۱$ |

یا زیادہ مختصر طور پر اس طرح

| ۲ | -۱ | -۲ | ۵ | -۱ |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۵ | ۱۳ | ۴۴ | ۱۳۱ |
| ۲ | ۱۱ | ۴۶ | ۱۸۲ | |
| ۲ | ۱۷ | ۹۷ | | |
| ۲ | ۲۳ | | | |
| ۲ | | | | |

پس جوابِ مطلوبہ یہ ہے۔ $۲ لا^۴ + ۲۳ لا^۳ + ۹۷ لا^۲ + ۱۸۲ لا + ۱۳۱$

دفعہ ۵۴۸ سے مقابلہ کرو۔

یہ ذکر کردینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ ٹیلر کا طریقہ عددی حسابات میں خاص طور پر مفید ہوتا ہے۔

۵۵۰ — اگر متغیر لا، بتدریج بدل کر ا سے ب ہو جائے تو تفاعل فا(لا)، بتدریج بدل کر فا(ا) سے فا(ب) ہو جاتا ہے۔

فرض کرو کہ ج اور ج + ھ، لا کی ایسی دو قیمتیں ہیں جو ا اور ب کے درمیان واقع ہیں۔ تب

$$
\text{فا}(\text{ج}+\text{ھ}) - \text{فا}(\text{ج}) = \text{ھ}\,\text{فا}'(\text{ج}) + \frac{\text{ھ}^2}{\underline{|2}}\,\text{فا}''(\text{ج}) + \cdots\cdots + \frac{\text{ھ}^{\text{ن}}}{\underline{|\text{ن}}}\,\text{فا}^{\text{ن}}(\text{ج})
$$

اب ھ کو کافی طور پر چھوٹا لینے سے فا(ج + ھ) اور فا(ج) کے فرق کو ہم اتنا کم کر سکتے ہیں جتنا چاہیں، اس لئے متغیر لا میں ایک چھوٹی تبدیلی پیدا کرنے سے تفاعل فا(لا) میں ایک متناظر چھوٹی تبدیلی پیدا ہوتی ہے، پس جب لا بتدریج بدل کر ا سے ب ہو جاتا ہے تو ف(لا) بتدریج بدلکر فا(ا) سے فا(ب) ہو جاتا ہے۔

۵۵۱ — یہ بات قابل توجہ ہے کہ ہم نے یہ ثابت نہیں کیا ہے کہ فا(لا)، فا(ا) سے بڑھ کر فا(ب) ہو جاتا ہے یا فا(ا) سے گھٹ کر فا(ب) ہو جاتا ہے بلکہ صرف یہ ثابت کیا ہے کہ یہ بغیر کسی یک لخت تبدیلی کے بتدریج فا(ا) سے بدل کر فا(ب) ہوتا ہے۔ ممکن ہے کہ یہ اس تبدیلی کے دوران میں بعض اوقات بڑھتا ہو اور بعض اوقات کم ہوتا ہو۔

جو طالبعلم ترسیم منحنیات کے طریقہ سے واقف ہے منحنی ما = فا(لا) کی خاص صورتوں میں ترسیم بنانے سے فا(لا) کی قیمت کے تدریجی تغیرات کا معائنہ کر سکتا ہے۔

۵۵۲ — اگر فا(ا) اور فا(ب) مختلف العلامت ہوں تو مساوات

فا (لا) = ۰ کی ایک اصل ا اور ب کے درمیان ضرور واقع ہوگی۔
جب لا بتدریج بدل کر ا سے ب ہو جاتا ہے تو فا (لا) بتدریج بدل کر فا (ا) سے فا (ب) ہو جاتا ہے اور ایسا کرنے میں فا (ا) اور فا (ب) کی کل مابینی قیمتیں اختیار کرتا ہے لیکن چونکہ فا (ا) اور فا (ب) مختلف العلامت ہیں اس لئے قیمت صفر ضرور ان کے درمیان ہوگی یعنی ا اور ب کے درمیان لا کی کسی نہ کسی قیمت کے لئے فا (لا) = ۰ ہوگا۔
اس سے یہ نتیجہ نہیں نکلتا کہ ا اور ب کے درمیان فا (لا) = ۰ کی صرف ایک ہی اصل ہے اور نہ ہی یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ اگر فا (ا) اور فا (ب) کی علامت ایک ہی ہو تو مساوات فا (لا) = ۰ کی ا اور ب کے درمیان کوئی اصل نہیں ہے۔

۵۵۳ — طاق درجہ کی کسی مساوات کی کم از کم ایک اصل حقیقی ہوتی ہے اور اس کی علامت آخری رقم کی علامت کے برعکس ہوتی ہے۔
تفاعل فا (لا) میں لا کی بجائے بالترتیب $+\infty$، ۰، $-\infty$ درج کرنے سے
فا $(+\infty) = +\infty$، فا (۰) = فن اور فا $(-\infty) = -\infty$
اگر فن مثبت ہو تو فا (لا) = ۰ کی ایک اصل ۰ اور $-\infty$ کے درمیان ہے اور اگر فن منفی ہو تو فا (لا) = ۰ کی ایک اصل ۰ اور $+\infty$ کے درمیان ہوگی۔

۵۵۴ — اگر ایک مساوات کا درجہ جفت ہو اور اس کی آخری رقم منفی ہو تو اس مساوات کی کم از کم دو اصلیں حقیقی ہونگی جن میں سے ایک مثبت ہوگی اور دوسری منفی۔
اس صورت میں فا $(+\infty) = +\infty$، فا (۰) = فن، فا $(-\infty) = +\infty$ لیکن فن منفی ہے، اس لئے فا (لا) = ۰ کی ایک اصل ۰ اور $+\infty$ کے درمیان ہے اور ایک اور اصل ۰ اور $-\infty$ کے درمیان ہے

۵۵۶۔ اگر ا، ب، ج، ... ک مساوات فا(لا) = ۰ کی اصلیں ہوں تو

فا(لا) = ف(لا − ا)(لا − ب)(لا − ج) .... (لا − ک)

جہاں مقادیر ا، ب، ج، ... ک لازمی طور پر غیر مساوی نہیں ہیں۔ اگر ان میں سے ر اصلیں ا کے مساوی ہوں، س اصلیں ب کے مساوی اور ط اصلیں ج کے مساوی ہوں ....... تو

فا(لا) = ف(لا − ا)^ر(لا − ب)^س(لا − ج)^ط ... .....

اس صورت میں بھی یہی کہنا سہولت بخش ہے کہ مساوات فا(لا) = ۰ کی ن اصلیں ہیں جبکہ مساوی اصلوں میں سے ہر ایک کو الگ خیال کیا جائے۔

۵۵۷۔ اگر مساوات فا(لا) = ۰ کی ر اصلیں ا کے مساوی ہوں تو مساوات فاَ(لا) = ۰ کی ر − ۱ اصلیں ا کے مساوی ہونگی۔

فرض کرو کہ فہ(لا) خارج قسمت ہے جبکہ فا(لا) کو (لا − ا)^ر پر تقسیم کیا جائے۔ تب فا(لا) = (لا − ا)^ر فہ(لا)

لا کی بجائے لا + ھ رکھو

فا(لا + ھ) = (لا − ا + ھ)^ر فہ(لا + ھ)

∴ فا(لا) + ھ فاَ(لا) + $\frac{ھ^2}{\lfloor 2}$ فاً(لا) + ....

= {(لا − ا)^ر + ر(لا − ا)^{ر−۱} ھ + ....} {فہ(لا) + ھ فہَ(لا) + $\frac{ھ^2}{\lfloor 2}$ فہً(لا) + ........}

اس مساوات متماثلہ میں ھ کے سروں کو مساوی کرنے سے

فاَ(لا) = ر(لا − ا)^{ر−۱} فہ(لا) + (لا − ا)^ر فہَ(لا)

پس فاَ(لا) میں جزو ضربی لا − ا، ر − ۱ بار شامل ہے یعنی مساوات فاَ(لا) = ۰ کی (ر − ۱) اصلیں ا کے مساوی ہیں۔

اِسی طرح سے ہم دکھا سکتے ہیں کہ اگر مساوات فا(لا) = ۰ کی م اصلیں ب کے مساوی ہوں، تو فاً(لا) = ۰ کی م – ۱ اصلیں ب کے مساوی ہونگی اور علیٰ ہذا القیاس۔

۵۵۸ – متذکرۂ بالا ثبوت سے ظاہر ہے کہ اگر فا(لا) میں جزوِ ضربی (لا – ا)^م شامل ہو تو فاً(لا) میں جزوِ ضربی (لا – ا)^(م–۱) شامل ہوگا۔ پس فا(لا) اور فاً(لا) میں جزوِ ضربی (لا – ا)^(م–۱) مشترک ہوگا۔ لہٰذا اگر فا(لا) اور فاً(لا) میں کوئی جزوِ ضربی مشترک نہ ہو تو ظاہر ہے کہ فا(لا) میں کوئی جزوِ ضربی ایک سے زیادہ بار شامل نہیں ہے یعنی مساوات فا(لا) = ۰ کی اصلیں مساوی نہونگی اگر فا(لا) اور فاً(لا) میں کوئی مشترک جزوِ ضربی ہو وہ مساوی نہیں ہونگی اگر ان میں کوئی جزوِ ضربی مشترک نہ ہو۔

۵۵۹ – دفعۂ ماقبل سے ظاہر ہے کہ مساوات فا(لا) = ۰ کی مساوی اصلیں حاصل کرنے کے لئے ہمیں پہلے فا(لا) اور فاً(لا) کا مقسوم علیہ اعظم معلوم کرنا چاہیئے۔

مثال ۱۔ مساوات لا^۴ – ۱۱ لا^۳ + ۴۴ لا^۲ – ۷۶ لا + ۴۸ = ۰ میں مساوی اصلیں ہیں، مساوات کو حل کرو۔

یہاں فا(لا) = لا^۴ – ۱۱ لا^۳ + ۴۴ لا^۲ – ۷۶ لا + ۴۸

فاً(لا) = ۴ لا^۳ – ۳۳ لا^۲ + ۸۸ لا – ۷۶

اب ہم حسبِ معمول یہ معلوم کر سکتے ہیں کہ فا(لا) اور فاً(لا) کا عادِ اعظم لا – ۲ ہے، اس لئے (لا – ۲)^۲ ایک جزوِ ضربی ہے فا(لا) کا اور

فا(لا) = (لا – ۲)^۲ (لا^۲ – ۷ لا + ۱۲)

= (لا – ۲)^۲ (لا – ۳) (لا – ۴)

پس اصلیں ۲، ۲، ۳ اور ۴ ہیں۔

مثال ۲ – اِس کے لئے شرط معلوم کرو کہ مساوات ا لا^۳ + ۳ ب لا^۲ + ۳ ج لا + د = ۰ کی دو اصلیں مساوی ہوں۔

لا کی بجائے لا + ھ لکھنے سے

$$فا(لا + ھ) = (لا - ا + ھ)(لا - ب + ھ)(لا - ج + ھ) \ldots (لا - ک + ھ)$$

لیکن $فا(لا + ھ) = فا(لا) + ھ\, فاَ(لا) + \frac{ھ^۲}{\underline{|۲}}\, فاً(لا) + \ldots\ldots$

اس لئے فاَ(لا)، ھ کے بائیں جانب کے رکن میں ھ کے سر کے مساوی ہے، لہٰذا دفعہ ... کے بموجب

$$فاَ(لا) = (لا - ب)(لا - ج) \ldots (لا - ک) + (لا - ا)(لا - ج) \ldots\ldots (لا - ک) + \ldots\ldots$$

یعنی $فاَ(لا) = \frac{فا(لا)}{(لا - ا)} + \frac{فا(لا)}{(لا - ب)} + \frac{فا(لا)}{(لا - ج)} + \ldots\ldots + \frac{فا(لا)}{لا - ک}$

۵۶۲ - دفعۂ ماقبل کے نتیجہ کی رو سے ہم کسی مساوات کی اصلوں کی کسی خاص قوت کا حاصل جمع نہایت آسانی سے معلوم کرسکتے ہیں۔

**مثال** - اگر مساوات

$$لا^۵ + ف لا^۳ + ق لا^۲ + ت = ۰$$

کی اصلوں کی ک ویں قوتوں کے حاصل جمع کو $ج_ک$ سے تعبیر کیا جائے تو $ج_۴$، $ج_۵$، $ج_۶$ کی قیمتیں معلوم کرو۔

فرض کرو کہ $فا(لا) = لا^۵ + ف لا^۳ + ق لا^۲ + ت$

تب $فاَ(لا) = ۵ لا^۴ + ۳ ف لا^۲ + ۲ ق لا$

اب $\frac{فا(لا)}{لا - ا} = لا^۴ + (ا + ف) لا^۳ + (ا^۲ + ا ف) لا^۲ + (ا^۳ + ا ف + ق) لا + ا^۴$

$+ ا^۲ ف + ا ق$

$ج_۴$ کی قیمت معلوم کرنے کے لئے ک کو بالتسلسل ۴، ۳، ۲، ۱ کے مساوی فرض کرو، تب

$$ج_۴ + ف ج_۳ + ق ج_۲ + ت ج_۱ = ۰ \quad \text{جس سے } ج_۱ = ۰$$

$$ج_۴ + ف ج_۳ + ۵ ق + ت ج_۲ = ۰ \quad \text{جس سے } ج_۲ = -\frac{۲ق}{ت}$$

$$ج_۴ + ف ج_۲ + ق ج_۱ + ت ج_۳ = ۰ \quad \text{جس سے } ج_۳ = ۰$$

$$ج_۱ + ۵ ف + ق ج_۲ + ت ج_۴ = ۰ \quad \text{جس سے } ج_۴ = \frac{۲ق^۲}{ت^۲} - \frac{۴ف}{ت}$$

۵۴۳۔ جب سر عدد ی ہوں تو ہم مندرجہ ذیل مثال کے طریقہ کے مطابق عمل کر سکتے ہیں۔

مثال ۱۔ مساوات $لا^۳ - ۲لا^۲ + لا - ۱ = ۰$ کی اصلوں کی چوتھی قوتوں کا حاصل جمع معلوم کرو۔

یہاں $$فا(لا) = لا^۳ - ۲لا^۲ + لا - ۱$$

$$فا'(لا) = ۳لا^۲ - ۴لا + ۱$$

نیز $$\frac{فا'(لا)}{فا(لا)} = \frac{۱}{لا - ا} + \frac{۱}{لا - ب} + \frac{۱}{لا - ج}$$

$$= \sum\left(\frac{۱}{لا} + \frac{ا}{لا^۲} + \frac{ا^۲}{لا^۳} + \frac{ا^۳}{لا^۴} + \cdots\right)$$

$$= \frac{۳}{لا} + \frac{ج_۱}{لا^۲} + \frac{ج_۲}{لا^۳} + \frac{ج_۳}{لا^۴} + \cdots$$

لہٰذا $ج_۴$ اُس خارج قسمت میں جو $فا'(لا)$ کو $فا(لا)$ پر تقسیم کرنے سے حاصل ہوتا ہے $\frac{۱}{لا^۵}$ کے سر کے مساوی ہے، خارج قسمت مذکور تقسیم ترکیبی کے طریقۂ ذیل سے بآسانی حاصل ہو سکتا ہے۔

$ا لا^{۲} + ب لا + ا = ۰$ اور $لا^{۳} - ۲ لا^{۲} + ۲ لا - ۱ = ۰$

کی (۱) ایک اصل (۲) دو اصلیں مساوی ہوں۔

(۲۳) ثابت کرو کہ مساوات

$$لا^{ن} + ن لا^{ن-۱} + ن(ن-۱) لا^{ن-۲} + \ldots\ldots + \underline{|ن} = ۰$$

کی اصلیں مساوی نہیں ہوسکتیں۔

(۲۴) اگر مساوات $لا^{۵} - ۱۰ ا^{۳} لا^{۲} + ب^{۴} لا + ج^{۵} = ۰$ کی تین اصلیں مساوی ہوں تو ثابت کرو $ا ب^{۴} - ۹ ا^{۵} + ج^{۵} = ۰$

(۲۵) اگر مساوات $لا^{۴} + ا لا^{۳} + ب لا^{۲} + ج لا + د = ۰$ کی تین اصلیں مساوی ہوں تو ثابت کرو کہ ان میں سے ہر ایک $\frac{۶ج - اب}{۳ا^{۲} - ۸ب}$ کے مساوی ہے۔

(۲۶) اگر $لا^{۵} - ق لا^{۳} + ر لا^{۲} + ت = ۰$ کی دو اصلیں باہم مساوی ہوں تو ثابت کرو کہ اُن میں سے ایک اصل ذیل کی مساوات درجہ دوم $۱۵ لا^{۲} - ۶ ق^{۲} لا + ۲۵ ت - ۴ ق ر = ۰$ کی ایک اصل کے مساوی ہوگی۔

(۲۷) مساوات $لا^{۳} - لا - ۱ = ۰$ میں $ج_{۶}$ کی قیمت معلوم کرو۔

(۲۸) مساوات $لا^{۴} - لا^{۳} - ۷ لا^{۲} + لا + ۶ = ۰$ میں $ج_{۴}$ اور $ج_{-۴}$ کی قیمتیں معلوم کرو۔

## مساواتوں کی تبدیل یا استحالہ

۵۴۶۔ بعض اوقات کسی مساوات کے متعلق بحث زیادہ آسان ہوجاتی ہے اگر اس مساوات کو ایک ایسی مساوات میں تبدیل کرلیا جائے جسکی اصلیں اوّل الذکر مساوات کی اصلوں کے ساتھ کوئی خاص ربط رکھتی ہوں، اس قسم کی تبدیلیاں بالخصوص مکعبی مساوات یعنی مساوات درجہ سوم کے حل میں زیادہ مفید ہوتی ہیں۔

۵۶۵ — ایک مساوات کو ایک اور ایسی مساوات میں تبدیل کرو جس کی اصلیں مفروضہ مساوات کی اصلوں کے مساوی اور مخالف العلامت ہوں —

فرض کرو کہ فا (لا) = ۰ مساوات مفروضہ ہے —

لا کی بجائے −ما رکھو، تب مساوات فا(−ما) = ۰، مساوات فا (لا) = ۰ کی ہر اصل سے پوری ہوتی ہے جبکہ اس اصل کی علامت کو بدل دیا جائے، پس مساوات مطلوبہ فا(−ما) = ۰ ہے۔

اگر مساوات مفروضہ

$$\text{ف}_{۰}\,\text{لا}^{\text{ن}} + \text{ف}_{۱}\,\text{لا}^{\text{ن}-۱} + \text{ف}_{۲}\,\text{لا}^{\text{ن}-۲} + \ldots\ldots + \text{ف}_{\text{ن}-۱}\,\text{لا} + \text{ف}_{\text{ن}} = ۰$$

ہو تو ظاہر ہے کہ مساوات مطلوبہ حسب ذیل ہوگی جو اوپر کی مساوات میں دوسری رقم سے شروع ہو کر متبادل رقوم کی علامتیں بدلنے سے حاصل ہوتی ہے۔

$$\text{ف}_{۰}\,\text{ما}^{\text{ن}} - \text{ف}_{۱}\,\text{ما}^{\text{ن}-۱} + \text{ف}_{۲}\,\text{ما}^{\text{ن}-۲} - \ldots\ldots + (-۱)^{\text{ن}-۱}\,\text{ف}_{\text{ن}-۱}\,\text{ما} + (-۱)^{\text{ن}}\,\text{ف}_{\text{ن}} = ۰$$

۵۶۶ — ایک مساوات کو ایک اور ایسی مساوات میں تبدیل کرو جس کی اصلیں اُن حاصل ضربوں کے مساوی ہوں جو ابتدائی مساوات کی اصلوں کو ایک خاص مقدار سے ضرب دینے سے حاصل ہوتے ہیں —

فرض کرو کہ فا (لا) = ۰ مساواتِ مفروضہ ہے اور ق مذکورہ بالا مقدارِ خاص کو تعبیر کرتا ہے، ما = ق لا رکھو، تب $\text{لا} = \frac{\text{ما}}{\text{ق}}$ تب مساوات مطلوبہ $\text{فا}\left(\frac{\text{ما}}{\text{ق}}\right) = ۰$ ہے،

اس تبدیل کا خاص فائدہ یہ ہے کہ اس کی مدد سے کسی مساوات کو اس کے کسری سروں سے پاک کیا جا سکتا ہے۔

**مثال** — مساوات $۲\,\text{لا}^{۳} - \frac{۳}{۲}\,\text{لا}^{۲} - \frac{۱}{۸}\,\text{لا} + \frac{۳}{۱۶} = ۰$ میں سے اس کے کسری [illegible] کرو —

مثال ۳ - اگر مساوات $لا^۳ + ۲لا^۲ - ۳لا - ۱ = ۰$ کی اصلیں ا، ب، ج ہوں تو $ا^{-۳} + ب^{-۳} + ج^{-۳}$ کی قیمتیں معلوم کرو۔

لا کی بجائے $\frac{۱}{ما}$ رکھنے سے تبدیل شدہ مساوات

$$ما^۳ + ۳ما^۲ - ۲ما - ۱ = ۰$$

ہوجاتی ہے اور جملہ مفروضہ اس مساوات میں $ج_۳$ کی قیمت ہے۔

یہاں $ج_۱ = -۳$

$$ج_۲ = (-۳)^۲ - ۲(-۲) = ۱۳$$

$$ج_۳ + ۳ج_۲ - ۲ج_۱ - ۳ = ۰$$

لہٰذا $ج_۳ = -۴۲$

۵۶۸ - اگر ایک مساوات ایسی ہو کہ اس میں لا کی بجائے $\frac{۱}{لا}$ رکھنے سے مساوات میں کوئی تبدیلی واقع نہ ہو تو اس مساوات کو مساوات متکافی کہتے ہیں۔

اگر مساوات مفروضہ

$$لا^ن + ف_۱ لا^{ن-۱} + ف_۲ لا^{ن-۲} + \dots + ف_{ن-۲} لا^۲ + ف_{ن-۱} لا + ف_ن = ۰$$

ہو تو اس میں لا کی بجائے $\frac{۱}{لا}$ رکھنے سے یہ مساوات حسب ذیل ہوجاتی ہے

$$ف_ن لا^ن + ف_{ن-۱} لا^{ن-۱} + ف_{ن-۲} لا^{ن-۲} + \dots + ف_۲ لا^۲ + ف_۱ لا + ۱ = ۰$$

اگر یہ دونوں مساواتیں ایک ہی ہوں تو ظاہر ہے کہ

$$ف_۱ = \frac{ف_{ن-۱}}{ف_ن}،\ ف_۲ = \frac{ف_{ن-۲}}{ف_ن}، \dots \ ف_{ن-۲} = \frac{ف_۲}{ف_ن}$$

$$ف_{ن-۱} = \frac{ف_۱}{ف_ن}،\ ف_ن = \frac{۱}{ف_ن}$$

سب سے آخری نتیجہ کی رو سے ف$_{ن}$ = ± ۱ ۔ اس طرح سے یہاں دو قسم کی متکافی مساواتیں حاصل ہوتی ہیں۔

(۱) ف$_{ن}$ = ۱ تو

ف$_{۱}$ = ف$_{ن-۱}$ ، ف$_{۲}$ = ف$_{ن-۲}$ ، ف$_{۳}$ = ف$_{ن-۳}$ ، ..........

یعنی شروع اور آخر کی طرف سے متساوی الفصل رقموں کے سر مساوی ہوتے ہیں۔

(۲) اگر ف$_{ن}$ = -۱ تو

ف$_{۱}$ = -ف$_{ن-۱}$ ، ف$_{۲}$ = -ف$_{ن-۲}$ ، ف$_{۳}$ = -ف$_{ن-۳}$ ، ......

پس اگر مساوات ۲م ابعاد کی ہو تو ف$_{م}$ = -ف$_{م}$ یا ف$_{م}$ = ۰

اس صورت میں اول اور آخر سے متساوی الفصل رقمیں بلحاظ مقدار مساوی اور بلحاظ علامت مختلف ہوتی ہیں اور اگر مساوات جفت درجہ کی ہو تو وسطی رقم غائب ہوتی ہے۔

۵۲۹ - فرض کرو کہ فا(لا) = ۰ متکافی مساوات ہے۔

اگر فا(لا) = ۰ قسم اول کی ہو اور طاق درجہ کی ہو تو اس کی ایک اصل -۱ ہوگی یعنی فا(لا)، لا+۱ پر تقسیم ہو جائے گا۔ تقسیم کرنے سے اگر خارج قسمت فہ(لا) ہو تو فہ(لا) = ۰ قسم اول اور درجہ جفت کی متکافی مساوات ہے۔

اگر فا(لا) = ۰ قسم دوم کی مساوات ہو اور اس کا درجہ طاق ہو تو اس کی ایک اصل +۱ ہوگی۔ اس صورت میں فا(لا)، لا-۱ پر پورا تقسیم ہو جائے گا۔ اور حسب سابق فہ(لا) = ۰ قسم اول اور درجہ جفت کی ایک متکافی مساوات ہوگی۔

اگر فا(لا) = ۰ قسم دوم اور درجہ جفت کی کوئی مساوات متکافی ہو تو اس کی ایک اصل +۱ اور دوسری اصل -۱ ہوگی۔ اس صورت میں فا(لا)، لا$^{۲}$-۱ پر تقسیم ہو جائے گا اور حسب سابق فہ(لا) = ۰ قسم اول اور درجہ جفت

کی ایک مساوات متکافی ہے۔

لہذا ہر ایک مساوات متکافی، جفت درجہ کی ہوتی ہے اور اس کی آخری رقم مثبت ہوتی ہے اور یا یہ اس شکل میں لائی جا سکتی ہے۔ پس اس شکل کو متکافی مساواتوں کی معیاری شکل سمجھنا چاہیئے۔

۵۷۰۔ معیاری شکل کی کوئی مساوات متکافی نصف ابعاد کی مساوات کی شکل میں تبدیل کی جا سکتی ہے۔

فرض کرو کہ مساوات

$$\text{ا}\,\text{لا}^{۲م} + \text{ب}\,\text{لا}^{۲م-۱} + \text{ج}\,\text{لا}^{۲م-۲} + \ldots + \text{ک}\,\text{لا}^{م} + \ldots + \text{ج}\,\text{لا}^{۲} + \text{ب}\,\text{لا} + \text{ا} = ۰$$

ہے، $\text{لا}^{م}$ پر تقسیم کرنے اور رقموں کو ترتیب دینے سے

$$\text{ا}\left(\text{لا}^{م} + \frac{1}{\text{لا}^{م}}\right) + \text{ب}\left(\text{لا}^{م-۱} + \frac{1}{\text{لا}^{م-۱}}\right) + \text{ج}\left(\text{لا}^{م-۲} + \frac{1}{\text{لا}^{م-۲}}\right) + \ldots + \text{ک} = ۰$$

اب $\text{لا}^{ف+۱} + \frac{1}{\text{لا}^{ف+۱}} = \left(\text{لا}^{ف} + \frac{1}{\text{لا}^{ف}}\right)\left(\text{لا} + \frac{1}{\text{لا}}\right) - \left(\text{لا}^{ف-۱} + \frac{1}{\text{لا}^{ف-۱}}\right)$

پس $\text{لا} + \frac{1}{\text{لا}}$ کی بجائے ی لکھنے اور ف کو بالتواتر ۱، ۲، ۳، ... قیمتیں دینے سے

$$\text{لا}^{۲} + \frac{1}{\text{لا}^{۲}} = \text{ی}^{۲} - ۲$$

$$\text{لا}^{۳} + \frac{1}{\text{لا}^{۳}} = \text{ی}(\text{ی}^{۲} - ۲) - \text{ی} = \text{ی}^{۳} - ۳\text{ی}$$

$$\text{لا}^{۴} + \frac{1}{\text{لا}^{۴}} = \text{ی}(\text{ی}^{۳} - ۳\text{ی}) - (\text{ی}^{۲} - ۲) = \text{ی}^{۴} - ۴\text{ی}^{۲} + ۲$$

اور علیٰ ہذا القیاس، اور بالعموم $\text{لا}^{م} + \frac{1}{\text{لا}^{م}}$، ی میں م ابعاد کا جملہ ہے۔

پس مساوات ی میں م ابعاد کی ہے۔

۵۷۱۔ ایک ایسی مساوات معلوم کرو جس کی اصلیں ایک مفروضہ مساوات کی اصلوں کے مربعوں کے مساوی ہوں۔

طریق سے حساب لگاتے ہیں

۴ ۳۲ ۸۳ ۷۶ ۲۱
۴ ۲۴ ۳۵ ۶ | ۹
۴ ۱۶ ۳ | ۰
۴ ۸ | ۱۳-
۴ | ۰
۴

پس تبدیل شدہ مساوات ۴ لا$^{۴}$ - ۱۳ لا$^{۲}$ + ۹ = ۰ یا (۴ لا$^{۲}$ - ۹)(لا$^{۲}$ - ۱) = ۰ ہے

اِس مساوات کی اصلیں + $\frac{۳}{۲}$ ، - $\frac{۳}{۲}$ ، +۱ ، -۱ ہیں، پس مساوات مفروضہ کی اصلیں - $\frac{۱}{۲}$ ، - $\frac{۷}{۲}$ ، -۱ ، -۳ ہیں۔

۵۷۳ - دفعۂ ماقبل کی تبدیلی کا خاص فائدہ یہ ہے کہ اِس کی مدد سے ایک مساوات کی کوئی خاص رقم معدوم کی جا سکتی ہے۔

فرض کرو کہ مساوات مفروضہ

ف لا$^{ن}$ + ف$_{۱}$ لا$^{ن-۱}$ + ف$_{۲}$ لا$^{ن-۲}$ + ..... + ف$_{ن-۱}$ لا + ف$_{ن}$ = ۰ ہے

تب اگر ما = لا - ھ ، ہمیں نئی مساوات

ف (ما + ھ)$^{ن}$ + ف$_{۱}$ (ما + ھ)$^{ن-۱}$ + ف$_{۲}$ (ما + ھ)$^{ن-۲}$ + .... + ف$_{ن}$ = ۰

حاصل ہوئی ہے اگر اِس کی رقوم کو ما کی نزولی قوتوں کے لحاظ سے ترتیب دیا جائے تو یہ مساوات ہو جاتی ہے:

ف ما$^{ن}$ + (ن ف ھ + ف$_{۱}$) ما$^{ن-۱}$ + { $\frac{ن(ن-۱)}{۲}$ ف ھ$^{۲}$ + (ن-۱) ف$_{۱}$ ھ

+ ف$_{۲}$ } ما$^{ن-۲}$ + .......... = ۰

اگر ہم دوسری رقم کو نکالنا چاہیں تو ن ف ہ + ف۱ = ۰ یعنی ہ = − ف۱ / ن ف

اگر تیسری رقم کو معدوم کرنا مقصود ہو تو

$$\frac{ن(ن-۱)}{۲} ف ہ^۲ + (ن-۱) ف_۱ ہ + ف_۲ = ۰$$

جو ہ میں درجہ دوم کی ایک مساوات ہے۔ اسی طرح سے ہم کسی اور رقم کو نکال سکتے ہیں۔

بعض اوقات حسب مشق ذیل عمل کرنا زیادہ مفید ہوتا ہے۔

**مثال**۔ مساوات ف لا۳ + ق لا۲ + ر لا + س = ۰ میں سے دوسری رقم نکال دو

فرض کرو کہ اس مساوات کی اصلیں ع، ب، ج ہیں

$$یعنی\ ع + ب + ج = -\frac{ق}{ف}$$

تب اگر ہم ہر ایک اصل کو بقدر ق / ۳ف کے بڑھا دیں تو تبدیل شدہ مساوات میں اصلوں کا حاصل جمع − ق/ف + ق/ف کے مساوی ہوگا یعنی دوسری رقم کا سر صفر ہوگا۔

پس مساوات مفروضہ میں لا کی بجائے لا − ق / ۳ف رکھنے سے مطلوبہ تبدیل حاصل ہوتی ہے۔

۴۷۵۔ مساوات فا (لا) = ۰ سے ہم ایک ایسی مساوات بنا سکتے ہیں جس کی اصلیں مساوات مفروضہ کی اصلوں کے ساتھ کسی خاص ربط کے ذریعہ مربوط ہوں فرض کرو کہ مساوات مطلوبہ کی ایک اصل ما ہے، نیز فرض کرو کہ ربط فہ (لا، ما) = ربط مذکور کو تعبیر کرتا ہے۔ تب تبدیل شدہ مساوات یا اس طرح حاصل ہوتی ہے کہ مساوات فہ (لا، ما) = ۰ کے ذریعہ لا کو ما کے

تفاعل کے طور پر بیان کیا جائے اور پھر لا کی اس قیمت کو جو ما کی رقوم میں حاصل کی گئی ہے مساوات فا (لا) = ۰ میں درج کیا جائے یا مطلوبہ مساوات اس طرح حاصل ہوگی کہ ہم لا کو مساواتوں فا (لا) = ۰ اور فہ (لا، ما) = ۰ سے ساقط کر کے ما کی رقوم میں رشتہ حاصل کریں۔

**مثال ۱۔** اگر مساوات لا^۳ + ف لا^۲ + ق لا + ر = ۰ کی اصلیں ا، ب، ج ہوں تو ایک مساوات بناؤ جس کی اصلیں

$$ا - \frac{۱}{ب ج}،\ ب - \frac{۱}{ج ا}،\ ج - \frac{۱}{ا ب}$$

ہوں۔

جب مساوات مفروضہ میں لا = ا تو تبدیل شدہ مطلوبہ مساوات میں ما = ا - $\frac{۱}{ب ج}$

لیکن $ا - \frac{۱}{ب ج} = ا - \frac{ا}{ا ب ج} = ا + \frac{ا}{ر}$

اس لئے تبدیل شدہ مساوات

$$ما = لا + \frac{لا}{ر} \quad یعنی \quad لا = \frac{ر ما}{۱ + ر}$$

کے مساوی رکھنے سے حاصل ہوتی ہے۔

پس مطلوبہ مساوات :

$$ر^۲ ما^۳ + ف ر (۱ + ر) ما^۲ + ق (۱ + ر)^۲ ما + (۱ + ر)^۳ = ۰ \quad ہے$$

**مثال ۲۔** ایک مساوات بناؤ جس کی اصلیں مساوات درجہ سوم

$$لا^۳ + ق لا + ر = ۰$$

کی اصلوں کے فرقوں کے مربعوں کے مساوی ہوں۔

فرض کرو کہ مساوات درجہ سوم کی اصلیں ا، ب، ج ہیں، تب مطلوبہ مساوات کی اصلیں (ب - ج)^۲، (ج - ا)^۲، (ا - ب)^۲

ہونگی۔

اب (ب - ج)$^{2}$ = ب$^{2}$ + ج$^{2}$ - ۲ب ج = ا$^{2}$ + ب$^{2}$ + ج$^{2}$ - ا$^{2}$ - $\frac{\text{۲ا ب ج}}{\text{ا}}$

= (ا + ب + ج)$^{2}$ - ۲(ب ج + ج ا + ا ب) - ا$^{2}$ - $\frac{\text{۲ا ب ج}}{\text{ا}}$

= - ۲ ق - ا$^{2}$ + $\frac{\text{۲ر}}{\text{ا}}$

نیز جب مساوات مفروضہ میں لا = ا تو تبدیل شدہ مساوات میں ما = (ب - ج)$^{2}$

∴ ما = - ۲ ق - لا$^{2}$ + $\frac{\text{۲ر}}{\text{لا}}$

لہٰذا ہمیں مساواتوں

لا$^{3}$ + ق لا + ر = ۰

اور لا$^{3}$ + (۲ق + ما) لا - ۲ر = ۰

سے لا کو ساقط کرنا چاہیئے۔

تفریق کرنے سے (ق + ما) لا = ۳ر یا لا = $\frac{\text{۳ر}}{\text{ق + ما}}$

یہ قیمت درج کرکے اختصار کرنے سے

ما$^{3}$ + ۶ق ما$^{2}$ + ۹ق$^{2}$ ما + ۲۷ر$^{2}$ + ۴ق$^{3}$ = ۰

**نتیجہ صریح۔** اگر ا، ب، ج سب حقیقی ہوں تو (ب - ج)$^{2}$، (ج - ا)$^{2}$، (ا - ب)$^{2}$ سب مثبت ہونگے، اس لئے ۲۷ر$^{2}$ + ۴ق$^{3}$ منفی ہوگا۔

پس اگر مساوات لا$^{3}$ + ق لا + ر = ۰ کی تمام اصلیں حقیقی ہوں تو ۲۷ر$^{2}$ + ۴ق$^{3}$ منفی ہوگا یعنی ($\frac{\text{ر}}{\text{۲}}$)$^{2}$ + ($\frac{\text{ق}}{\text{۳}}$)$^{3}$ منفی ہوگا۔

اگر ۲۷ر$^{2}$ + ۴ق$^{3}$ = ۰ تو تبدیل شدہ مساوات کی ایک اصل صفر ہوگی اس لئے

ابتدائی مساوات کی دو اصلیں مساوی ہونگی۔

اگر ۲۷ ل$^{2}$ + ۴ ق$^{3}$ مثبت ہو تو تبدیل شدہ مساوات کی ایک اصل منفی ہوگی (دیکھو دفعہ ۵۵۳) اس لئے ابتدائی مساوات کی دو اصلیں خیالی ہونگی کیونکہ خیالی اصلوں کا زوج ہی تبدیل شدہ مساوات کی ایک اصل کو منفی کرسکتا ہے۔

## امثلہ نمبری ۳۵ (د)

(۱) مساوات لا$^{3}$ − ۴ لا$^{2}$ + $\frac{1}{4}$ لا − $\frac{1}{9}$ = ۰ کو ایک ایسی مساوات میں تبدیل کرو جسکے سر صحیح عدد ہوں اور پہلی رقم کا سر ایک ہو۔

(۲) مساوات ۳ لا$^{4}$ − ۵ لا$^{3}$ + لا$^{2}$ − لا + ۱ = ۰ کو ایک اور مساوات میں تبدیل کرو جسکی پہلی رقم کا سر ایک ہو۔

ذیل کی مساواتوں کو حل کرو۔

(۳) ۲ لا$^{4}$ + لا$^{3}$ − ۶ لا$^{2}$ + لا + ۲ = ۰

(۴) لا$^{4}$ − ۱۰ لا$^{3}$ + ۲۶ لا$^{2}$ − ۱۰ لا + ۱ = ۰

(۵) لا$^{5}$ − ۵ لا$^{4}$ + ۹ لا$^{3}$ − ۹ لا$^{2}$ + ۵ لا − ۱ = ۰

(۶) ۴ لا$^{6}$ − ۲۴ لا$^{5}$ + ۵۷ لا$^{4}$ − ۷۳ لا$^{3}$ + ۵۷ لا$^{2}$ − ۲۴ لا + ۴ = ۰

(۷) اگر مساوات ۳ لا$^{3}$ − ۲۲ لا$^{2}$ + ۴۸ لا − ۳۲ = ۰ کی اصلیں سلسلۂ موسیقیہ میں ہوں تو اس کو حل کرو۔

(۸) مساوات لا$^{3}$ − ۱۱ لا$^{2}$ + ۳۶ لا − ۳۶ = ۰ کی اصلیں سلسلۂ موسیقیہ میں ہیں ان اصلوں کو دریافت کرو۔

(۹) اگر مساوات لا$^{3}$ − ا لا$^{2}$ + لا − ب = ۰ کی اصلیں سلسلۂ موسیقیہ میں ہوں تو ثابت کرو کہ وسطی اصل ۳ ب کے مساوی ہے۔

(۱۰) مساوات ۴۰ لا$^{4}$ − ۲۲ لا$^{3}$ − ۲۱ لا$^{2}$ + ۲ لا + ۱ = ۰ کو حل کرو جبکہ اس کی اصلیں سلسلۂ موسیقیہ میں ہوں۔

ذیل کی مساواتوں میں سے دوسری رقم خارج کرو۔

(۱۱) $\text{لا}^{۳} - ۶\,\text{لا}^{۲} + ۱۰\,\text{لا} - ۳ = ۰$

(۱۲) $\text{لا}^{۴} + ۴\,\text{لا}^{۳} + ۲\,\text{لا}^{۲} - ۴\,\text{لا} - ۲ = ۰$

(۱۳) $\text{لا}^{۵} + ۵\,\text{لا}^{۴} + ۳\,\text{لا}^{۳} + \text{لا}^{۲} + \text{لا} - ۱ = ۰$

(۱۴) $\text{لا}^{۶} - ۱۲\,\text{لا}^{۵} + ۳\,\text{لا}^{۲} - ۱۷\,\text{لا} + ۳۰۰ = ۰$

(۱۵) مساوات $\text{لا}^{۳} - \frac{\text{لا}^{۲}}{۴} - \frac{۳}{۴} = ۰$ کو ایک ایسی مساوات میں تبدیل کرو جسکی اصلیں مساوات مفروضہ کی اصلوں سے بقدر $\frac{۳}{۲}$ کے بڑی ہوں۔

(۱۶) مساوات $\text{لا}^{۵} - ۴\,\text{لا}^{۴} + ۳\,\text{لا}^{۲} - ۴\,\text{لا} + ۶ = ۰$ کی اصلوں کو بقدر ۳ کے کم کرو۔

(۱۷) ایک مساوات بناؤ جسکی ہر ایک اصل مساوات $\text{لا}^{۳} - ۵\,\text{لا}^{۲} + ۶\,\text{لا} - ۳ = ۰$ کی ایک اصل سے بقدر ۱ کے بڑی ہو۔

(۱۸) ایک مساوات بناؤ جسکی اصلیں مساوات

$$\text{لا}^{۴} + \text{لا}^{۳} + ۲\,\text{لا}^{۲} + \text{لا} + ۱ = ۰$$

کی اصلوں کے مربعوں کے مساوی ہوں۔

(۱۹) ایک مساوات بناؤ جسکی اصلیں مساوات $\text{لا}^{۳} + ۳\,\text{لا}^{۲} + ۲ = ۰$ کی اصلوں کے مکعبوں کے مساوی ہوں۔

اگر ا، ب، ج مساوات $\text{لا}^{۳} + \text{ق}\,\text{لا} + \text{ر} = ۰$ کی اصلیں ہوں تو وہ مساوات بناؤ جسکی اصلیں یہ ہوں:-

(۲۰) $\text{ک}\,\text{ا}^{-۱}$، $\text{ک}\,\text{ب}^{-۱}$، $\text{ک}\,\text{ج}^{-۱}$ (۲۱) $\text{ب}^{۲}\text{ج}^{۲}$، $\text{ج}^{۲}\text{ا}^{۲}$، $\text{ا}^{۲}\text{ب}^{۲}$

(۲۲) $\frac{\text{ب} + \text{ج}}{\text{ا}^{۲}}$، $\frac{\text{ج} + \text{ا}}{\text{ب}^{۲}}$، $\frac{\text{ا} + \text{ب}}{\text{ج}^{۲}}$

اور مساوات مفروضہ ہو جاتی ہے

$$\text{ما}^3 + \text{ی}^3 + (3\,\text{ما}\,\text{ی} + \text{ق})\,\text{لا} + \text{ر} = 0$$

اب تک ما اور ی کوئی دو مقادیر ہیں جن پر صرف یہ شرط عائد کی گئی ہے کہ اُن کا حاصل جمع مساوات مفروضہ کی اصلوں میں سے ایک کے مساوی ہے اگر مزید برآں ہم یہ فرض کریں کہ یہ مساوات $3\,\text{ما}\,\text{ی} + \text{ق} = 0$ کو پورا کرتی ہیں تو ان کی قیمت مکمل طور پر معلوم ہو سکتی ہے، اِس طرح سے ہمیں حاصل ہوتا ہے کہ

$$\text{ما}^3 + \text{ی}^3 = -\text{ر}\ ,\quad \text{ما}^3\,\text{ی}^3 = -\frac{\text{ق}^3}{27}$$

اِسلئے $\text{ما}^3$ اور $\text{ی}^3$ ، مساوات درجہ دوم

$$\text{ت}^2 + \text{ر}\,\text{ت} - \frac{\text{ق}^3}{27} = 0$$

کی اصلیں ہیں۔ اِس مساوات کو حل کرنے اور

$$\text{ما}^3 = -\frac{\text{ر}}{2} + \sqrt{\frac{\text{ر}^2}{4} + \frac{\text{ق}^3}{27}} \quad \ldots\ldots \ (1)$$

$$\text{ی}^3 = -\frac{\text{ر}}{2} - \sqrt{\frac{\text{ر}^2}{4} + \frac{\text{ق}^3}{27}} \quad \ldots\ldots\ldots \ (2)$$

رکھنے سے ہمیں لا کی قیمت ربط $\text{لا} = \text{ما} + \text{ی}$ سے حاصل ہوتی ہے،

$$\text{پس لا} = \left\{-\frac{\text{ر}}{2} + \sqrt{\frac{\text{ر}^2}{4} + \frac{\text{ق}^3}{27}}\right\}^{\frac{1}{3}} + \left\{-\frac{\text{ر}}{2} - \sqrt{\frac{\text{ر}^2}{4} + \frac{\text{ق}^3}{27}}\right\}^{\frac{1}{3}}$$

اُوپر کا حل عام طور پر کارڈن کا حل کہلاتا ہے کیونکہ اُس نے اول مرتبہ اِس حل کو ۱۵۴۵ء میں آرس میگنا[1] میں شائع کیا تھا۔ کارڈن نے یہ حل ٹارٹگلیا[2] سے حاصل کیا تھا لیکن قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ مساوات درجہ سوم کا حل پہلے پہل سی پیو فیرئیو[3] نے تقریباً ۱۵۰۵ء میں

Tartaglia    Ars Magna    (Scipio Ferreo) ۱

دریافت کیا تھا۔ اِس مضمون پر نہایت دلچسپ اور تاریخی بحث برن سائیڈ اور پین ٹن کی کتاب نظریۂ معادلات کے آخر میں درج ہے۔

۵۷۷۔ دفعۂ ماقبل کی مساواتوں (۱) اور (۲) میں بائیں جانب جو مقادیر ہیں اُن میں سے ہر ایک مقدار کے حسب دفعہ ۱۱۰ تین جذر الکعب ہیں، پس بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ لا کی ۹ قیمتیں ہیں مگر درحقیقت ایسا نہیں ہے چونکہ ما ی = − ق/۳ اِسلئے جذر الکعبوں کے وہ زوج لینے چاہئیں جن میں سے ہر ایک کا حاصل ضرب ناطق ہو۔ لہذا اگر جذر الکعبوں کے کسی ایک زوج کی قیمتوں کو جو اس شرط کو پورا کرے ما، ی سے تعبیر کیا جائے تو اس شرط کو پورا کرنے والے باقی جوڑے سہ ما، سہ² ی اور سہ² ما، سہ ی ہونگے جہاں سہ اور سہ² ایک کے جذر الکعب ہیں، اسلئے مساوات کی اصلیں ما + ی، سہ ما + سہ² ی، سہ² ما + سہ ی ہیں۔

**مثال**۔ مساوات لا³ − ۱۵ لا = ۱۲۶

ما + ی = لا رکھو، تب

ما³ + ی³ + (۳ ما ی − ۱۵) لا = ۱۲۶

۳ ما ی − ۱۵ = ۰ رکھو

تب ما³ + ی³ = ۱۲۶، نیز ما³ ی³ = ۱۲۵

اسلئے ما³، ی³ مساوات ذیل کی اصلیں ہیں۔

ت² − ۱۲۶ ت + ۱۲۵ = ۰

∴ ما³ = ۱۲۵، ی³ = ۱

∴ ما = ۵، ی = ۱

پس ما + ی = ۵ + ۱ = ۶

سہ ما + سہ² ی = $\frac{-1+\sqrt{-3}}{2} \times 5 + \frac{-1-\sqrt{-3}}{2}$

$= -3 + 2\sqrt{-3}$

$$سہ^۲ ما + سہ ی = - ۳ - ۲ \sqrt{-۳}$$

اور اصلیں ۶ ، $-۳ + ۲\sqrt{-۳}$ ، $-۳ - ۲\sqrt{-۳}$ ہیں۔

۵۷۸۔ اب ہم اس امر کی تشریح کر دینا چاہتے ہیں کہ دفعہ ۵۷۶ میں لا کی ۹ قیمتیں کیوں حاصل ہوتی ہیں۔ ہم دیکھتے ہیں کہ ما اور ی مساواتوں

$ما^۳ + ی^۳ + ر = ۰$ ، $ما ی = - \frac{ق}{۳}$ سے حاصل ہوتے ہیں، لیکن

دوران حل میں دوسری مساوات کو بدل کر $ما^۳ ی^۳ = - \frac{ق^۳}{۲۷}$ بنا دیا جاتا ہے

اور ظاہر ہے کہ موخرالذکر مساوات میں کوئی تبدیلی واقع نہ ہوگی اگر ما ی = $- \frac{سہ ق}{۳}$

یا $- \frac{سہ^۲ ق}{۳}$ ۔ پس لا کی باقی چھ قیمتیں معادلات درجہ سوم

$$لا^۳ + سہ ق لا + ر = ۰$$

اور

$$لا^۳ + سہ^۲ ق لا + ر = ۰$$

کے حل ہیں۔

۵۷۹۔ اب ہم مساوات $لا^۳ + ق لا + ر = ۰$ کی اصلوں پر زیادہ تفصیل کے ساتھ بحث کرتے ہیں۔

(۱) اگر $\frac{ر^۲}{۴} + \frac{ق^۳}{۲۷}$ مثبت ہو تو $ما^۳$ اور $ی^۳$ دونوں حقیقی ہیں، فرض کرو کہ

ما اور ی بالترتیب $ما^۳$ اور $ی^۳$ کے حسابی جذر المکعبوں کو تعبیر کرتے ہیں، تب مساوات مذکور کی اصلیں

$$ما + ی \text{ ، } سہ ما + سہ^۲ ی \text{ ، } سہ^۲ ما + سہ ی$$

ہیں۔ ان اصلوں میں سے پہلی اصل حقیقی ہے اور سہ اور سہ^۲ کی قیمتیں درج کرنے سے باقی اصلیں

$- \frac{ما + ی}{۲} + \frac{ما - ی}{۲} \sqrt{-۳}$ ، $- \frac{ما + ی}{۲} - \frac{ما - ی}{۲} \sqrt{-۳}$ حاصل ہوتی ہیں

۱۶۰ — اگر ن کوئی مثبت صحیح عدد ہو جو ایک سے بڑا ہو تو ثابت کرو کہ

$$ن^5 - 5ن^3 + 60ن^2 - 56ن$$

۱۲۰ کا ضعف ہے۔

(واڈھم کالج آکسفورڈ)

۱۶۱ — ایک کام کے کرنے کے لئے چند آدمی بلائے گئے۔ اگر وہ سب ایک ساتھ کام شروع کرلیں تو ۲۴ گھنٹے میں کام ختم ہو جاتا ہے، لیکن وہ ایک ساتھ شروع کرنے کی بجائے مساوی وقفوں کے بعد شروع کرتے ہیں حتیٰ کہ سب آدمی کام پر لگ جاتے ہیں اور پھر کام کو ختم کر دیتے ہیں۔ اگر ہر ایک کی مزدوری اس کے کام کے متناسب ہو اور پہلے آدمی کو آخری آدمی کی نسبت ۱۱ گنی مزدوری ملے تو بتاؤ کہ کتنے عرصہ میں کام ختم ہوا۔

۱۶۲ — ذیل کی مساواتوں کو حل کرو۔

(۱)
$$\frac{لا}{ما^2 - 3} = \frac{ما}{لا^2 - 3} = \frac{ے}{لا^3 + ما^3}$$

(۲)
$$ما^2 + ی^2 - لا(ما + ی) = ا^2$$
$$ی^2 + لا^2 - ما(ی + لا) = ب^2$$
$$لا^2 + ما^2 - ی(لا + ما) = ج^2$$

(پمبروک کالج - کیمبرج)

۱۶۳ — مساوات ذیل کو حل کرو

$$ا^3(ب - ج)(لا - ب)(لا - ج) + ب^3(ج - ا)(لا - ج)(لا - ا) + ج^3(ا - ب)(لا - [illegible])(لا - ب) = ۰$$

نیز ثابت کرو کہ اگر دونوں اصلیں [illegible] ہوں تو

$$\frac{1}{ما\,ا} \pm \frac{1}{ما\,ب} \pm \frac{1}{ما\,ج} = ۰$$

(سینٹ جونز کالج - کیمبرج)

۱۶۴ — سلاسل ذیل کو جمع کرو۔

(۱) $1 \times 2 \times 4 + 2 \times 3 \times 5 + 3 \times 4 \times 6 + \ldots\ldots$ ن رقموں تک

(۲) $\frac{1^2}{\lfloor 3} + \frac{2^2}{\lfloor 4} + \frac{3^2}{\lfloor 5} + \ldots\ldots$ تا لا متناہی

۱۶۵ — اگر ا، ب، ج، د چار مثبت غیر مساوی مقادیر ہوں اور س = ا + ب + ج + د تو ثابت کرو کہ (س - ا)(س - ب)(س - ج)(س - د) $>$ ۸۱ ا ب ج د (پیٹر ہاؤس، کیمبرج)

۱۶۶ — ذیل کی مساواتوں کو حل کرو:

(۱) $\sqrt{\text{لا} + \text{ا}} - \sqrt{\text{لا} - \text{ا}} = \frac{5}{2}\sqrt{\text{ا}}$، $\sqrt{\text{ما} + \text{ا}} - \sqrt{\text{ما} - \text{ا}} = \frac{3}{2}\sqrt{\text{ا}}$

(۲) لا + ما + ی = لا$^2$ + ما$^2$ + ی$^2$ = $\frac{1}{3}$ (لا$^3$ + ما$^3$ + ی$^3$) = ۳

(ریاضی ٹرائی پاس)

۱۶۷ — مساواتوں ل لا + م ما + ن ی = م لا + ن ما + ل ی = ن لا + ل ما + م ی = ک$^2$ (ل$^2$ + م$^2$ + ن$^2$) = ۱ میں ل، م، ن کو ساقط کرو۔

۱۶۸ — اختصار کرو
$$\frac{\text{ا}(\text{ب} + \text{ج} - \text{ا})^2 + \ldots + \ldots + (\text{ب} + \text{ج} - \text{ا})(\text{ج} + \text{ا} - \text{ب})(\text{ا} + \text{ب} - \text{ج})}{\text{ا}^2(\text{ب} + \text{ج} - \text{ا}) + \ldots + \ldots - (\text{ب} + \text{ج} - \text{ا})(\text{ج} + \text{ا} - \text{ب})(\text{ا} + \text{ب} - \text{ج})}$$

(ریاضی ٹرائی پاس)

۱۶۹ — ثابت کرو کہ جملہ

(لا$^2$ - ما ی)$^3$ + (ما$^2$ - ی لا)$^3$ + (ی$^2$ - لا ما)$^3$ - ۳ (لا$^2$ - ما ی)(ما$^2$ - ی لا)(ی$^2$ - لا ما)

مربع کامل ہے، اس کا جذر معلوم کرو۔ (لنڈن یونیورسٹی)

۱۷۰ — ا، ب، ج تین مقام ہیں، ایک شخص ا سے ب تک پیدل چلتا ہے، ب سے ج تک گاڑی میں جاتا ہے اور ج سے ا تک گھوڑے پر جاتا ہے، اس طرح سے وہ اپنا سفر $\frac{1}{2}$ ۱۵ گھنٹے میں ختم کر لیتا ہے، اگر وہ ا سے ب تک گاڑی میں جائے ب سے ج تک گھوڑے پر جائے اور ج سے ا تک

پیدل چلے تو ۱۲ گھنٹے میں سفر طے ہو۔ وہ کُل سفر کو پیدل ۲۲ گھنٹے میں گھوڑے پر
$۸\frac{۱}{۴}$ گھنٹے میں، اور گاڑی پر ۱۱ گھنٹے میں طے کر سکتا ہے۔ نیز ایک
میل پیدل، ایک میل گھوڑے پر اور ایک میل گاڑی پر سفر کرنے میں کل نصف
گھنٹہ صرف ہوتا ہے اس کے سفر کرنے کی شرحیں اور ان مقامات کے درمیانی
فاصلے معلوم کرو۔

۱۷۱۔ ثابت کرو کہ $ن^{۷} - ۷ن^{۵} + ۱۴ن^{۳} - ۸ن$ پر ۸۴۰ سے تقسیم ہو سکتا ہے
جہاں ن کوئی مثبت صحیح عدد ہے جو ۳ سے کم نہیں ہے۔

۱۷۲۔ ذیل کی مساواتوں کو حل کرو۔

$$(۱)\quad \sqrt{لا^{۲} + ۱۲ما} + \sqrt{ما^{۲} + ۱۲لا} = ۳۳ ،\quad لا + ما = ۲۳$$

$$(۲)\quad \frac{ع(ما - لا)}{ی - ع} = ا ،\quad \frac{ی(ما - لا)}{ی - ع} = ب ،\quad \frac{ما(ع - ی)}{لا - ما} = ج ،\quad \frac{لا(ع - ی)}{لا - ما} = د$$

۱۷۳۔ اگر ن مثبت غیر مساوی مقادیر ا، ب، ج، ...... کا حاصل جمع س
ہو تو ثابت کرو کہ

$$\frac{س}{س - ا} + \frac{س}{س - ب} + \frac{س}{س - ج} + \cdots > \frac{ن^{۲}}{ن - ۱}$$

(ریاضی ٹرائی پاس)

۱۷۴۔ ایک سوداگر نے کچھ مقدار کپاس کی خریدی، پھر اس کپاس کا تیل سے
تبادلہ کر لیا اور بعد ازاں تیل کو فروخت کر ڈالا۔ اُسے معلوم ہوا کہ کپاس کا وزن
ہنڈرڈ ویٹوں میں، تیل کے اُن گیلنوں کی تعداد جو فی ہنڈرڈ ویٹ کپاس کے
تبادلہ میں اس کو ملی اور تیل کی قیمت فروخت فی گیلن شلنگوں میں تینوں ایک
تزولی سلسلہ ہندسیہ میں ہیں۔ نیز اس نے یہ محسوب کیا کہ اگر اسے ایک ہنڈرڈ ویٹ
کپاس اور ملتی اور ہر ہنڈرڈ ویٹ کپاس کے تبادلہ میں ایک گیلن تیل زیادہ ملتا اور
ہر گیلن تیل کی قیمت فروخت ایک شلنگ زیادہ ہوتی تو اس کو کل ۵۰۸ پونڈ
۹ شلنگ زیادہ ملتے۔ لیکن اگر اس کو ایک ہنڈرڈ ویٹ کپاس کم ملتی اور ہر ہنڈرڈ ویٹ
کپاس پر ایک گیلن تیل کم ملتا اور ہر گیلن پر ایک شلنگ

قیمت کم ملتی تو اُسے ۳۸۴ پونڈ ۱۳ شلنگ کم ملتے۔ بتاؤ کہ اُسے فی الحقیقت کتنی رقم ملتی۔

۱۷۵۔ ثابت کرو کہ $\Sigma$ (ب + ج - ا - لا)$^4$ (ب - ج) (ا - لا) =

۱۶ (ب - ج) (ج - ا) (ا - ب) (لا - ا) (لا - ب) (لا - ج)

(جیسس کالج۔ کیمبرج)

۱۷۶۔ اگر عہ، بہ، جہ مساوات لا$^3$ - ف لا$^2$ + ر = ۰ کی اصلیں ہوں تو وہ مساوات معلوم کرو جسکی اصلیں $\frac{\text{بہ + جہ}}{\text{عہ}}$، $\frac{\text{جہ + عہ}}{\text{بہ}}$، $\frac{\text{عہ + بہ}}{\text{جہ}}$ ہوں۔

(آر۔ ایم۔ اے۔ وولچ)

۱۷۷۔ اگر ا$^2$ + ب$^2$ کی شکل کے اجزائے ضربی کی کسی تعداد کو باہم ضرب دیا جائے تو ثابت کرو کہ حاصل ضرب دو مربعوں کے حاصل جمع کی شکل میں بیان ہوسکتا ہے

اگر یہ معلوم ہو کہ (ا$^2$ + ب$^2$) (ج$^2$ + د$^2$) (ع$^2$ + ف$^2$) (گ$^2$ + ھ$^2$) = ل$^2$ + م$^2$

تو ل اور م کی قیمت ا، ب، ج، د، ع، ف، گ، ھ کی رقوم میں معلوم کرو۔

(لنڈن یونیورسٹی)

۱۷۸۔ مساواتوں لا$^2$ + ما$^2$ = ۶۱، لا$^3$ - ما$^3$ = ۹۱ کو حل کرو۔

(آر، ایم اے۔ وولچ)

۱۷۹۔ ایک آدمی ایک امتحان میں شریک ہوتا ہے جس میں ۴ پرچے ہیں اور ہر پرچے کے زیادہ سے زیادہ نشان م ہیں۔ ثابت کرو کہ کل ۲ م نشان حاصل کرنے کے مختلف طریقوں کی تعداد $\frac{1}{3}$ (م + ۱) (۲ م$^2$ + ۴ م + ۳) ہے۔

(ریاضی ٹرائی پاس)

۱۸۰۔ اگر عہ، بہ مساوات لا$^2$ + ف لا + ۱ = ۰ کی اصلیں ہوں اور جہ، لہ مساوات لا$^2$ + ق لا + ۱ = ۰ کی اصلیں ہوں تو ثابت کرو کہ (عہ - جہ) (بہ - جہ) (عہ + لہ) (بہ + لہ) = ق$^2$ - ف$^2$

(آر، ایم، اے۔ وولچ)

۱۸۱ — ثابت کرو کہ اگر (۱ + لا)^ن کی تفصیل میں لا^ا کا سر ا_م ہو تو خواہ ن کی کچھ ہی قیمت ہو ا۔ - ا۱ + ا۲ - ..... + (-۱)^م-۱ ا_م-۱

= (ن - ۱)(ن - ۲) ... (ن - م + ۱) / |م - ۱ (-۱)^م-۱

(نیو کالج آکسفورڈ)

۱۸۲ — ایک عدد تین مفرد اجزائے ضربی کے حاصل ضرب کے مساوی ہے، اِن اجزائے ضربی کے مربعوں کا حاصل جمع ۲۲۳۱ ہے۔ (بشمول ایک) ۷۵۶۰ عدد ایسے ہیں جو اس عدد سے کم ہیں اور بلحاظ اس کے مفرد ہیں، جن عددوں پر یہ عدد تقسیم ہو سکتا ہے (بشمول ا اور خود عددِ مذکور) اُن کی تعداد ۱۰۵۶۰ ہے۔ اِس عدد کو معلوم کرو۔

(کائیس کالج، کیمبرج)

۱۸۳ — ایک مساوات ایسی بناؤ جسکی اصلیں مساوات

لا^۳ - الا^۲ + ب لا + ج = ۰

کی اصلوں میں سے دو دو کے حاصل ضرب کے مساوی ہوں۔

نیز مساوات ۲ لا^۵ + لا^۴ + لا + ۲ = ۱۲ لا^۳ + ۱۲ لا^۲ کو مکمل طور پر حل کرو۔

(آر، ایم - اے - وولچ)

۱۸۴ — ثابت کرو کہ اگر ن کوئی مثبت صحیح عدد ہو تو

ن^ن - ن(ن - ۲)^ن + ن(ن - ۱)/|۲ (ن - ۴)^ن - ...... = ۲^ن |ن

۱۸۵ — اگر (۶√۶ + ۱۴)^۲ن+۱ = ع اور اگر ع کے کسری حصہ کو ک سے تعبیر کیا جائے تو ع ک = ۲۰^۲ن+۱

۱۸۶ — ذیل کی مساواتوں کو حل کرو۔

(۱) لا + ما + ی = ۲ ، لا^۲ + ما^۲ + ی^۲ = ۰ ، لا^۳ + ما^۳ + ی^۳ = -۱

(۲) لا^۲ - (ما - ی)^۲ = ا^۲ ، ما^۲ - (ی - لا)^۲ = ب^۲ ، ی^۲ - (لا - ما)^۲ = ج^۲

(کرائیسٹ کالج۔ کیمبرج)

۱۸۷ ــــ انگلستان کے ایک عام انتخاب میں جدت پسندوں کی تعداد انگریزی قدامت پسندوں کی تعداد سے ۱۵ زیادہ تھی اور قدامت پسندوں کی کل تعداد انگریزی جدت پسندوں کی تعداد کے دوگنے سے بقدر ۵ زیادہ تھی۔ اسکاٹ لینڈ کے قدامت پسندوں کی تعداد ویلز کے جدت پسندوں کی تعداد کے مساوی تھی، اسکاٹ لینڈ کے جدت پسندوں کی کثرت ویلز کے قدامت پسندوں کی تعداد سے دگنی تھی اور اول الذکر کی نسبت آئرلینڈ کی جدت پسند کثرت کے ساتھ ۲ : ۳ تھی۔ انگریزی قدامت پسندوں کی کثرت آئرلینڈ کے کل ممبروں کی تعداد سے بقدر ۱۰ زیادہ تھی۔ کل ممبروں کی تعداد ۶۵۲ تھی جن میں سے ۶۰ سکاٹ لینڈ نے بھیجے۔ انگلستان، سکاٹ لینڈ، آئرلینڈ اور ویلز میں سے ہر ایک کی ہر پارٹی کے ممبروں کی تعداد معلوم کرو۔

۱۸۸ ــ ثابت کرو کہ $ا^{۵}(ج-ب)+ب^{۵}(ا-ج)+ج^{۵}(ب-ا)$

$$=(ب-ج)(ج-ا)(ا-ب)(\sum ا^{۳}+\sum ا^{۲}ب+ابج)$$

۱۸۹ ــ ثابت کرو کہ

$$\begin{vmatrix} ا^{۳} & ۳ا^{۲} & ۳ا & ۱ \\ ا^{۲} & ا^{۲}+۲ا & ۲ا+۱ & ۱ \\ ا & ۲ا+۱ & ا+۲ & ۱ \\ ۱ & ۳ & ۳ & ۱ \end{vmatrix} = (ا-۱)^{۶}$$

[بال کالج۔ آکسفورڈ]

۱۹۰ ــ اگر $\frac{۱}{ا}+\frac{۱}{ج}+\frac{۱}{ا-ب}+\frac{۱}{ج-ب}=۰$ تو

ثابت کرو کہ ا، ب، ج سلسلۂ موسیقیہ میں ہونگے سوائے اس صورت کے کہ

$ب=ا+ج$

ٹرنٹی کالج۔ کیمبرج

۱۹۱ ــــ معادلات ذیل کو حل کرو۔

(۱) $لا^{۳}-۱۳لا^{۲}+۱۵لا+۱۸۹=۰$ یہ معلوم ہے کہ ایک اصل دوسری

اصل سے بقدر ۲ کے زیادہ ہے۔

(۲) لا$^{4}$ − ۴ لا$^{3}$ + ۸ لا + ۳۵ = ۰ معلوم ہے کہ ایک اصل ۲ + $\sqrt{-3}$ ہے۔
(آر، ایم، اے ووبچ)

۱۹۲— دو عدد ا اور ب معلوم ہیں، ان سے دو اور عدد ا$_{1}$ اور ب$_{1}$ روابط
۳ ا$_{1}$ = ۲ ا + ب اور ۳ ب$_{1}$ = ا + ۲ ب کے ذریعے بنائے گئے ہیں۔ ا$_{1}$ اور
ب$_{1}$ سے اسی طرح دو اور عدد ا$_{2}$ ب$_{2}$ بنائے گئے ہیں اور علیٰ ہٰذا القیاس ان، بن
کی قیمتیں ا اور ب کی رقوم میں معلوم کرو اور ثابت کرو کہ اگر ن لامتناہی ہو تو
ان = بن

۱۹۳— اگر لا + ما + ی + ھ = ۰ تو ثابت کرو کہ

ھ لا (ھ + لا)$^{2}$ + ما ی (ھ − لا)$^{2}$ + ھ ما (ھ + ما)$^{2}$ + ی لا (ھ − ما)$^{2}$

+ ھ ی (ھ + ی)$^{2}$ + لا ما (ھ − ی)$^{2}$ + ۴ لا ما ی ھ = ۰

(ریاضی ٹرائی پاس)

۱۹۴— اگر ا + $\frac{\text{ب ج} - \text{ا}^{2}}{\text{ا}^{2} + \text{ب}^{2} + \text{ج}^{2}}$ کی قیمت میں حروف ا، ب، ج کے کسی ایک
زوج کے حروف کو باہم بدل دینے سے کوئی فرق نہ آئے تو کسی اور زوج کے
حروف کو باہم بدلنے سے بھی اس میں کوئی فرق نہ آئے گا۔ نیز اس کی قیمت صفر
ہو جائے گی اگر ا + ب + ج = ۱ (جہاں ا ≠ ب ≠ ج)۔ (ریاضی ٹرائی پاس)

۱۹۵— دو مقامات ا اور ب کے درمیان ریل گاڑی کی چار سڑکیں ہیں۔
دو ریل گاڑیاں ا سے ب کی طرف ۶ بجے اور ۶ بجکر ۴۵ منٹ پر روانہ ہوتی
ہیں اور دو گاڑیاں ب سے ا کی طرف بالترتیب ۷ بجکر ۱۵ منٹ اور $\frac{1}{2}$ ۸
بجے روانہ ہوتی ہیں۔ اگر یہ چاروں ریل گاڑیاں (جبکہ ان کو نقطے تصور
کیا جائے) ایک ہی وقت میں ایک دوسرے کے پاس سے گزریں اور
ان کی رفتاریں بالترتیب لا$_{1}$، لا$_{2}$، لا$_{3}$، لا$_{4}$ میل فی گھنٹہ ہوں تو ثابت کرو کہ

$$\frac{3\,\text{لا}_2}{\text{لا}_2-\text{لا}_1}=\frac{4\,\text{م}+5\,\text{لا}_2}{\text{لا}_1+\text{لا}_2}=\frac{4\,\text{م}+10\,\text{لا}_2}{\text{لا}_1+\text{لا}_2}$$

جہاں ا ب کا درمیانی فاصلہ میلوں میں م سے تعبیر ہوتا ہے۔

(ٹرنٹی کالج۔ کیمبرج)

۱۹۶ — ثابت کرو کہ اگر تیسرے اور تیسرے سے زیادہ درجہ کی رقموں کو نظر انداز کر دیا جائے تو

$$\frac{(1-\text{لا})^{-\frac{1}{2}}+(1-\text{ما})^{-\frac{1}{2}}}{1+\sqrt{(1-\text{لا})(1-\text{ما})}}=1+\frac{1}{2}(\text{لا}+\text{ما})+\frac{1}{8}(3\,\text{لا}^2+\text{لا}\,\text{ما}+3\,\text{ما}^2)$$

(ٹرنٹی کالج۔ کیمبرج)

۱۹۷ — ثابت کرو کہ سلسلہ ا، ا − ب، ا − ۲ب، ...، ا − (ن − ۱)ب کی دو دو رقموں کے حاصل ضربوں کا حاصل جمع صفر ہو جاتا ہے اگر ن، $3\,\text{م}^2-1$ کی شکل کا ہو اور $2\,\text{ا}=(3\,\text{م}-2)(\text{م}+1)\,\text{ب}$

۱۹۸ — اگر ن جفت ہو اور درمیان کی رقموں کا زوج عہ + بہ اور عہ − بہ ہو تو ثابت کرو کہ ایک سلسلہ حسابیہ کے مکعبوں کا حاصل جمع $\text{ن}\,\text{عہ}\{\text{عہ}^2+(\text{ن}^2-1)\,\text{بہ}^2\}$ ہے۔

۱۹۹ — اگر ا، ب، ج حقیقی مثبت مقادیر ہوں تو ثابت کرو کہ

$$\frac{1}{\text{ا}}+\frac{1}{\text{ب}}+\frac{1}{\text{ج}}\not>\frac{\text{ا}^8+\text{ب}^8+\text{ج}^8}{\text{ا}^3\,\text{ب}^3\,\text{ج}^3}$$

(ٹرنٹی کالج۔ کیمبرج)

۲۰۰ — ا، ب اور ج ایک ہی وقت ایک شہر کی طرف جو ف میل فاصلہ پر واقع ہے روانہ ہوتے ہیں، ا، ل میل فی گھنٹہ کی یکساں رفتار سے پیدل چلنا شروع کرتا ہے اور ب اور ج، م میل فی گھنٹہ کی یکساں رفتار سے گاڑی پر سفر کرتے ہیں، کچھ دیر کے بعد ب گاڑی سے اتر کر ا کی رفتار سے پیدل چلنا شروع کر دیتا ہے اور ج، ا کو گاڑی میں ساتھ بٹھانے کے لئے واپس آتا ہے، پھر ا اور ج گاڑی پر بیٹھ کر عین اسی وقت شہر مذکور میں پہنچتے ہیں جس وقت ب پہنچتا ہے ثابت کرو کہ کل وقت $\frac{\text{ف}}{\text{م}}\times\frac{3\,\text{م}+\text{ل}}{3\,\text{ل}+\text{م}}$ گھنٹوں کے مساوی ہے۔

(پیٹر ہاؤس کیمبرج)

۲۰۱ ـــ ایک شہر کے بازار شطرنج کے نقشہ کی شکل میں بنائے گئے ہیں۔ م بازاروں کا رخ شمالاً جنوباً ہے اور ن کا شرقاً غرباً۔ ایک آدمی شمال مغربی کونے سے جنوب مشرقی کونہ تک چھوٹے سے چھوٹا فاصلہ طے کرکے جانا چاہتا ہے۔ ثابت کرو کہ وہ کتنے مختلف راستوں سے جا سکتا ہے۔

۲۰۲ ـــ مساوات $\sqrt[3]{لا + ۲۷} + \sqrt[3]{۵۵ - لا} = ۴$ کو حل کرو۔

۲۰۳ ـــ ثابت کرو کہ سلسلہ

$اب + (ا + لا)(ب + لا) + (ا + ۲لا)(ب + ۲لا) + \ldots$ ۲ن رقموں تک میں آخری ن رقموں کے حاصل جمع اور پہلی ن رقموں کے حاصل جمع کے فرق اور آخری رقم اور پہلی رقم کے فرق کی نسبت $ن^۲ : ۲ن - ۱$ ہے۔

۲۰۴ ـــ ذیل کے سلسلوں کے ن ویں مستدق معلوم کرو:

(۱) $\frac{۱}{۲-}\,\frac{۱}{۲-}\,\frac{۱}{۲-}\,\frac{۱}{۲-}\ldots\ldots$

(۲) $\frac{۴}{۳+}\,\frac{۴}{۳+}\,\frac{۴}{۳+}\ldots\ldots$

۲۰۵ ـــ ثابت کرو کہ $(ا - لا)^۴(ما - ی)^۴ + (ا - ما)^۴(ی - لا)^۴ + (ا - ی)^۴(لا - ما)^۴$

$= ۲\{(ا - ما)^۲(ا - ی)^۲(لا - ما)^۲(لا - ی)^۲ + (ا - ی)^۲(ا - لا)^۲(ما - ی)^۲(ما - لا)^۲$

$+ (ا - لا)^۲(ا - ما)^۲(ی - لا)^۲(ی - ما)^۲\}$　　(پیٹر ہاؤس۔ کیمبرج)

۲۰۶ ـــ اگر عہ، بہ، جہ مساوات $لا^۳ + ق لا + ر = ۰$ کی اصلیں ہوں تو

$\frac{م عہ + ن}{م عہ - ن} + \frac{م بہ + ن}{م بہ - ن} + \frac{م جہ + ن}{م جہ - ن}$ کی قیمت م، ن، ق، ر

کی رقوم میں معلوم کرو۔

۲۰۷ — انگلستان میں ہر ۴۶ آدمیوں میں سے ایک آدمی سالانہ مرتا ہے اور ہر ۳۳ آدمیوں پر ایک آدمی سالانہ پیدا ہوتا ہے، اگر ترک وطن کا سلسلہ بند ہو جائے تو بتاؤ اسی شرح سے کتنے عرصہ میں آبادی دگنی ہو جائے گی معلوم ہے

لوک ۲ = ۳۰۱۰۳۰۰ء، لوک ۱۵۳۱ = ۳ء۱۸۴۹۷۵۲،

لوک ۱۵۱۸ = ۳ء۱۸۱۲۷۱۸

۲۰۸ — اگر $(۱ + لا + لا^{۲})^{ن} = ا_{۰} + ا_{۱}لا + ا_{۲}لا^{۲} + \dots\dots$ تو ثابت کرو کہ

$$ا_{ر} - ن\,ا_{ر-۱} + \frac{ن(ن-۱)}{۱\times۲}\,ا_{ر-۲} - \dots\dots + (-۱)^{ر}\frac{|ن}{|ر\;|ن-ر}\,ا_{۰} = ۰$$

بشرطیکہ ر، ۳ کا ضعف نہ ہو۔ موخر الذکر صورت میں اس کی کیا قیمت ہوگی۔

(سینٹ جونز کالج کیمبرج)

۲۰۹ — ایک جماعت میں پول، ترک، یونانی، جرمن اور اٹلی کے لوگ شامل ہیں۔ پول جرمنوں کی ایک تہائی سے بقدر ایک کے کم ہیں اور اٹلی والوں کی تعداد کے نصف سے تین کم ہیں۔ ترک اور جرمن، یونانیوں اور اٹلی والوں سے ۴ زیادہ ہیں۔ جرمن اور یونانی کل جماعت کے نصف سے ایک کم ہیں۔ اٹلی والے اور یونانی کل جماعت کے $\frac{۳}{۷}$ کے مساوی ہیں۔ ہر قوم کے لوگوں کی تعداد معلوم کرو۔

۲۱۰ — ایک سلسلہ کی ن ویں رقم $(ن + ۱)\,ن^{-۱}(ن + ۲)^{-۱}(-لا)^{ن+۱}$ ہے، اس سلسلہ کا حاصل جمع لاانتہا ہی تک معلوم کرو۔ (آکسفورڈ موڈز)

۲۱۱ — اگر ن کوئی مثبت صحیح عدد ہو تو ثابت کرو کہ

$$ن - \frac{ن(ن^{۲}-۱)}{|۲} + \frac{ن(ن^{۲}-۱^{۲})(ن^{۲}-۲^{۲})}{|۲\;|۳}$$

$$+ (-۱)^{ر}\frac{ن(ن^{۲}-۱^{۲})(ن^{۲}-۲^{۲})\dots\dots(ن^{۲}-ر^{۲})}{|ر\;|ر+۱} + \dots\dots = (-۱)^{ن+۱}$$

(پمبرک کالج - کیمبرج)

۲۱۲ — ذیل کے سلسلوں کا حاصل جمع معلوم کرو۔

(۱) ۶، ۲۴، ۶۰، ۱۲۰، ۲۱۰، ۳۳۶، ....... ن حدوں تک

(۲) $۴ - ۹لا + ۱۶لا^۲ - ۲۵لا^۳ + ۳۶لا^۴ - ۴۹لا^۵ + \ldots$ لا متناہی تک

(۳) $\frac{۳\times۱}{۲} + \frac{۵\times۳}{۲^۲} + \frac{۷\times۵}{۲^۳} + \frac{۹\times۷}{۲^۴} + \ldots$ لا متناہی

۲۱۳ — مساوات

$$\begin{vmatrix} ۳لا & ۶لا+۲ & ۸لا+۱ \\ ۶لا+۲ & ۹لا+۳ & ۱۲لا \\ ۸لا+۱ & ۱۲لا & ۱۶لا+۲ \end{vmatrix} = ۰$$

کو حل کرو

(کنگز کالج، کیمبرج)

۲۱۴ — ثابت کرو کہ

(۱) $ا^۲(۱+ب^۲) + ب^۲(۱+ج^۲) + ج^۲(۱+ا^۲) > ۶ ا ب ج$

(۲) $ن(ا^{ف+ق} + ب^{ف+ق} + ج^{ف+ق} + \ldots) > (ا^ف + ب^ف + ج^ف + \ldots)$

$\times (ا^ق + ب^ق + ج^ق + \ldots)$ جہاں مقادیر ا، ب، ج، .... کی تعداد ن ہے

۲۱۵ — مساوات

$$\left\{ \begin{array}{l} م ی = ا(م+ی) + ع \\ ی لا = ا(ی+لا) + ب \\ لا م = ا(لا+م) + ج \end{array} \right.$$

کو حل کرو۔

(ٹرنٹی کالج، کیمبرج)

۲۱۶ — اگر ن کوئی عدد مفرد ہو تو ثابت کرو کہ جملہ

$$۱(۲^{ن-۱}+۱) + ۲(۳^{ن-۱}+\tfrac{۱}{۲}) + ۳(۴^{ن-۱}+\tfrac{۱}{۳}) + \ldots\ldots$$

$$+ (ن-۱)(ن^{ن-۱}+\tfrac{۱}{ن-۱})$$

ن پر پورا تقسیم ہو سکتا ہے۔

(کوئینز کالج، کیمبرج)

۲۱۷ — نشانہ بازی کے ایک مقابلہ میں ایک آدمی ہر نشانہ میں ۵، ۴

۳ ، ۲ ، ۱ یا ۰ نمبر حاصل کر سکتا ہے۔ بتاؤ کہ وہ کتنے مختلف طریقوں سے ۸ نشانوں میں ۳۰ نمبر حاصل کر سکتا ہے۔ (پمبروک کالج - کیمبرج)

۲۱۸ — ثابت کرو کہ جملہ $لا^4 - ب لا^3 + ج لا^2 + د لا - ع$ ، ایک کامل مربع اور ایک کامل مکعب کے حاصل ضرب کے مساوی ہوگا اگر

$$\frac{۱۲ ب}{۵} = \frac{۹ د}{ب} = \frac{۵ ع}{ج} = \frac{د^2}{ج^2}$$

۲۱۹ — ایک تھیلی میں ۶ سیاہ گیند ہیں اور باقی سفید گیند ہیں جن کی تعداد چھ سے کم ہے۔ تین گیند یکے بعد دیگرے نکالے گئے ہیں اور واپس نہیں رکھے گئے، یہ گیند سب کے سب سفید ہیں، ثابت کرو کہ اس کے بعد سیاہ گیند نکلنے کا قرینہ $\frac{۶۷۷}{۹۰۹}$ ہے۔ (جیسس کالج - کیمبرج)

۲۲۰ — ثابت کرو کہ پہلے ن صحیح عددوں کے مربعوں میں سے دو دو کے حاصل ضربوں کا مجموعہ $\frac{۱}{۳۶۰} ن (ن^2 - ۱)(۴ ن^2 - ۱)(۵ ن + ۶)$ ہے۔
کیئس کالج - کیمبرج)

۲۲۱ — اگر $\frac{ع^2 (ب - ج)}{لا - ا} + \frac{ب^2 (ج - ا)}{لا - ب} + \frac{ج^2 (ا - ب)}{لا - ج} = ۰$

کی اصلیں مساوی ہوں تو ثابت کرو کہ

$$ع (ب - ج) \pm ب (ج - ا) \pm ج (ا - ب) = ۰$$

۲۲۲ — ثابت کرو کہ اگر ن کوئی مثبت صحیح عدد ہو تو

$$ن = ۲^{ن-۱} - \frac{ن - ۲}{۱} \times ۲^{ن-۳} + \frac{(ن - ۳)(ن - ۴)}{\lfloor ۲} ۲^{ن-۵}$$

$$- \frac{(ن - ۴)(ن - ۵)(ن - ۶)}{\lfloor ۳} ۲^{ن-۷} + \dots\dots\dots$$

(کلئیر کالج - کیمبرج)

۲۲۳ — ذیل کی مساواتوں کو حل کرو:

(۱) لا$^{۲}$ + ۲ ما ی = ما$^{۲}$ + ۲ ی لا = ی$^{۲}$ + ۲ لا ما + ۳ = ۷۶

(۲) لا + ما + ی = ا + ب + ج

لا/ا + ما/ی + ی/ج = ۳

ا لا + ب ما + ج ی = ب ج + ج ا + ا ب

(کرائسٹ کالج - کیمبرج)

۲۲۴ — ایک خطِ مستقیم پر م نقطے ہیں، ان نقطوں میں سے ہر ایک نقطہ کو ایک دوسرے خطِ مستقیم پر کے ن نقطوں میں سے ہر ایک نقطہ کے ساتھ وصل کر دیا گیا ہے، ثابت کرو کہ نقاطِ مذکورہ کے علاوہ خطوطِ واصل ایک دوسرے کو ۱/۴ م ن (م − ۱)(ن − ۱) نقطوں پر قطع کرتے ہیں۔ (ریاضی ٹرائی پاس)

۲۲۵ — اگر یہ معلوم ہو کہ ما = لا + لا$^{۲}$ + لا$^{۵}$ تو لا کو اس شکل

ما + ا ما$^{۲}$ + ب ما$^{۳}$ + ج ما$^{۴}$ + د ما$^{۵}$ + ......

میں پھیلاؤ اور ثابت کرو کہ ا$^{۲}$ د − ۳ ا ب ج + ۲ ب$^{۳}$ = − ۱

(بیلیل کالج - آکسفورڈ)

۲۲۶ — ایک شخص نے تین مساوی رقمیں گھوڑے، گائے اور بکریاں خریدنے میں صرف کیں، ایک گھوڑے کی قیمت ایک گائے کی قیمت سے ایک پونڈ زیادہ ہے اور ایک بکری کی قیمت سے دو پونڈ زیادہ ہے اس نے کل ۴۷ جانور خریدے۔ گایوں کی تعداد گھوڑوں کی تعداد سے اتنی زیادہ ہے جتنی کہ ۹ پونڈ میں بکریاں خریدی جاسکتی تھیں۔ بتاؤ کہ ہر ایک قسم کے کتنے جانور خریدے گئے۔

۲۲۷ — لوگ ۲ کو لا متناہی کسرِ مسلسل

۱/(۱+) ۱/(۱+) ۲$^{۲}$/(۱+) ۳$^{۲}$/(۱+) ....... ن$^{۲}$/(۱+) .....

کی شکل میں بیان کرو۔ (آئیلر)

۲۲۸ — ایک امتحان میں ۶ پرچے دیے گئے اور ہر ایک کے زیادہ سے

زیادہ نشانات ۱۰۰ مقرر کئے گئے ۔ ثابت کرو کہ جن مختلف طریقوں سے ایک طالب علم کل نشانات کا ۴۰ فیصدی حاصل کرسکتا ہے اُن کی تعداد

$$\frac{1}{5}\left\{\frac{245}{240} \times 6 - \frac{144}{139} \times 15 + \frac{44}{38}\right\} \text{ ہے۔}$$

(آکسفورڈ موڈز)

۲۲۹ — سلسلہ $\frac{x}{2} + \frac{3 \times 1}{4 \times 2} \times \frac{x^3}{6} + \frac{7 \times 5 \times 3 \times 1}{8 \times 6 \times 4 \times 2} \times \frac{x^5}{11}$

$+ \frac{11 \times 9 \times 7 \times 5 \times 3 \times 1}{12 \times 10 \times 8 \times 6 \times 4 \times 2}\ \frac{x^6}{13} + \cdots\cdots$

کے استدقاق کی جانچ کرو۔

۲۳۰ — سلسلۂ متوالی $1 + 6 + 40 + 288 + \cdots\cdots$ کا پیمانۂ ربط ان کیا رقم اور ن رقموں کا حاصل جمع معلوم کرو۔

نیز ثابت کرو کہ اگر ایک ایسا سلسلہ بنایا جائے جسکی ن ویں رقم سلسلۂ بالا کی ن رقموں کے حاصل جمع کے مساوی ہو تو موخرالذکر سلسلہ کی ن رقموں کا حاصل جمع

$$\frac{3}{7}\left(7^{n}-1\right) + \frac{2}{27}\left(3^{n}-1\right) - \frac{5n}{21}$$

(کیئس کالج ۔ کیمبرج)

۲۳۱ — یہ معلوم ہے کہ کسی خاص مقام پر دوپہر کے وقت ہر تین دنوں میں سے بالاوسط دو دن سورج بادلوں کی وجہ سے غائب رہتا ہے۔ بتاؤ کہ کسی ۵ مخصوص ایام مستقبل میں سے کم از کم چار دن دوپہر کے وقت سورج کے چمکنے کا کیا امکان ہے۔

(کوئینز کالج ۔ کیمبرج)

۲۳۲ — ذیل کی مساواتوں کو حل کرو۔

$$\begin{cases} x^2 + (a - y)^2 = a^2 \\ a^2 + (y - x)^2 = b^2 \\ y^2 + (x - a)^2 = c^2 \end{cases}$$

(ایمنول کالج ۔ کیمبرج)

۲۳۳ — ذیل کی مساواتوں میں سے لا، ما، ی کو ساقط کرو۔

$$\frac{\text{لا}^2 - \text{لا ما} - \text{لا ی}}{\text{ا}} = \frac{\text{ما}^2 - \text{ما ی} - \text{لا ما}}{\text{ب}} = \frac{\text{ی}^2 - \text{لا ی} - \text{ما ی}}{\text{ج}}$$

اور ا لا + ب ما + ج ی = ۰ (ریاضی ٹرائی پاس)

۲۳۴ — اگر مساوات $\text{لا}^3 + \text{ف لا}^2 + \text{ق لا} + \text{ر} = 0$ کی دو اصلیں مساوی اور مختلف العلامت ہوں تو ثابت کرو کہ ف ق = ر

(کوئینز کالج۔ کیمبرج)

۲۳۵ — سلاسل ذیل کو جمع کرو:

$$(1)\quad 1 + 2^3\text{لا} + 3^3\text{لا}^2 + \cdots\cdots + \text{ن}^3\text{لا}^{\text{ن}-1}$$

$$(2)\quad \frac{25}{1^2 \times 2^2 \times 3^2} + \frac{52}{2^2 \times 3^2 \times 4^2} + \cdots\cdots + \frac{5\text{ن}^2 + 12\text{ن} + 8}{\text{ن}^2(\text{ن}+1)^2(\text{ن}+2)^2}$$

(ایمینول کالج کیمبرج)

۲۳۶ — اگر $(1 + \text{ا}^3\text{لا}^4)(1 + \text{ا}^5\text{لا}^8)(1 + \text{ا}^9\text{لا}^{16})(1 + \text{ا}^{17}\text{لا}^{32})\cdots\cdots$

$$= 1 + \text{ا}_4\text{لا}^4 + \text{ا}_8\text{لا}^8 + \text{ا}_{12}\text{لا}^{12} + \cdots\cdots$$

تو ثابت کرو کہ $\text{ا}_{\text{ن}+4} = \text{ا}^3\,\text{ا}_{\text{ن}}$ اور $\text{ا}_{8\text{ن}} = \text{ا}^{2\text{ن}}\,\text{ا}_{4\text{ن}}$، نیز تفصیل کی پہلی دس رقمیں معلوم کرو۔

(کارپس کالج کیمبرج)

۲۳۷ — پانی کے ایک مخزن میں ا سے ب تک کوئی رَو نہیں ہے لیکن ب سے ج تک رَو ہے۔ ایک آدمی رَو کے موافق ا سے ج تک ۳ گھنٹوں میں کشتی لیجا سکتا ہے اور ج سے ا تک رَو کے مخالف $3\frac{1}{2}$ گھنٹے میں، اگر تمام راستہ میں وہی رَو ہوتی جو ب سے ج تک ہے تو اس کو رَو کے موافق جانے میں $2\frac{3}{4}$ گھنٹے لگتے، بتاؤ کہ موخرالذکر حالات میں اس کو واپسی میں کتنا

وقت لگتا ہے۔

۲۳۸ — ثابت کرو کہ کسر مسلسل $\frac{3}{2+}\ \frac{3}{2+}\ \frac{3}{2+}$ ..... کا ن واں متقارب

$\frac{3^{n+1} + 3(-1)^{n+1}}{3^{n+1} - (-1)^{n+1}}$ ہے　　(ایمینول کالج۔کیمبرج)

۲۳۹ — اگر مساوات $x^n + p_1 x^{n-1} + p_2 x^{n-2} + \ldots + p_n = f(x) = 0$ کے تمام سر صحیح عدد ہوں اور اگر $f(0)$ اور $f(1)$ دونوں طاق عدد ہوں تو ثابت کرو کہ مساوات کی کوئی متوافق اصل نہیں ہے۔

(لنڈن یونیورسٹی)

۲۴۰ — ثابت کرو کہ مساوات $\sqrt{ax+\alpha} + \sqrt{bx+\beta} + \sqrt{cx+\gamma} = 0$ اختصار کے بعد ایک سادہ مساوات بن جاتی ہے اگر $\sqrt{a} \pm \sqrt{b} \pm \sqrt{c} = 0$

مساوات $\sqrt{2x^2 - 15x - 7} + \sqrt{3x^2 - 8x - 11} - \sqrt{2x^2 - 5x + 5} = 2x - 3$ کو حل کرو۔

۲۴۱ — ایک تھیلی میں ۳ سرخ اور ۳ سبز گیند ہیں اور ان میں سے ایک آدمی ۳ گیند علی الحساب نکالتا ہے۔ تب وہ تھیلی میں ۳ نیلے گیند ڈال دیتا ہے اور پھر علی الحساب تین نکال لیتا ہے۔ ثابت کرو کہ آخر کے تینوں گیندوں کے مختلف رنگوں کے ہونے کے خلاف جیتنے کے لئے عین ۸ : ۳ کی شرط لگا سکتا ہے۔

(پمبروک کالج۔کیمبرج)

۲۴۲ — مساوات $x^3 - 7x^2 + 4x - 3 = 0$ کی اصلوں کی پانچویں قوتوں کا حاصل جمع معلوم کرو۔

(لنڈن یونیورسٹی)

۲۴۳ — ایک سلسلۂ ہندسیہ اور ایک سلسلۂ موسیقیہ دونوں کی ن ویں رقم $a$، ق ویں $b$ اور ر ویں رقم $c$ کے مساوی ہے۔ ثابت کرو کہ

$a(b-c)\log a + b(c-a)\log b + c(a-b)\log c = 0$

(کرائسٹ کالج۔ کیمبرج)

۲۴۴ — چار اعداد ایسے معلوم کرو کہ پہلے، تیسرے اور چوتھے کا حاصل جمع دوسرے سے بقدر ۸ کے بڑا ہو۔ پہلے اور دوسرے کے مربعوں کا حاصل جمع تیسرے اور چوتھے کے مربعوں کے حاصل جمع سے بقدر ۳۶ کے بڑا ہو۔ پہلے اور دوسرے کے حاصل ضرب اور تیسرے اور چوتھے کے حاصل ضرب کا مجموعہ ۴۲ ہو اور چونکہ پہلے عدد کا مکعب دوسرے، تیسرے اور چوتھے عددوں کے مکعبوں کے حاصل جمع کے مساوی ہے۔

۲۴۵ — ایک متوالی سلسلہ ربط $ل_{ن+2} = و ل_{ن+1} - ب ل_ن$ سے مربوط ہے جہاں اس کی تین متصل رقمیں $ل_ن$، $ل_{ن+1}$، $ل_{ن+2}$ ہیں ثابت کرو کہ

$$\frac{1}{ب^ن}\left\{ل^2_{ن+1} - و ل_ن ل_{ن+1} + ب ل^2_ن\right\} = \text{مستقل}$$

۲۴۶ — معادلات ذیل میں سے لا، ما، ی کو ساقط کرو:—

$$\frac{1}{لا} + \frac{1}{ما} + \frac{1}{ی} = \frac{1}{ا} \qquad لا^2 + ما^2 + ی^2 = ب^2$$

$$لا^3 + ما^3 + ی^3 = ج^3 \qquad لا\, ما\, ی = د^3$$

(ایمینول کالج۔ کیمبرج)

۲۴۷ — ثابت کرو کہ مساوات

$$لا^4 - ف لا^3 + ق لا^2 - ر لا + \frac{ر^2}{ف^2} = 0$$

کی اصلیں تناسب میں ہیں، اس لئے $لا^4 - 12 لا^3 + 47 لا^2 - 72 لا + 36 = 0$ کو حل کرو۔

۲۴۸ — چاندماری میں ا پانچ نشانوں میں سے ۴ نشانے چاند پر ٹھیک لگا سکتا ہے۔ ب چار نشانوں میں سے تین اور ج تین نشانوں میں سے دو ٹھیک لگا سکتا ہے۔ وہ سب ملکر ایک ساتھ نشانے مارتے ہیں۔ بتاؤ کہ کم از کم دو نشانوں کے ٹھیک لگنے کا کیا احتمال ہے اور اگر دو نشانے ٹھیک لگیں تو اس امر کا کیا احتمال ہے کہ ج کا نشانہ خطا ہوا۔

(سینٹ کیتھرینز کالج۔ کیمبرج)

۲۴۹ — ذیل کے ہر ایک سلسلہ کو ن رقموں تک جمع کرو:-

(۱) ۱ ، - ۱ + ۰ + ۷ + ۲۸ + ۷۹ + ..........

(۲) ۲×۲ / (۱×۲×۳×۴) + ۱×۲² / (۲×۳×۴×۵) + ۶×۲³ / (۳×۴×۵×۶) + ۱۳×۲⁴ / (۴×۵×۶×۷) + .......

(۳) ۳ + لا + ۹ لا² + لا³ + ۳۳ لا⁴ + لا⁵ + ۱۲۹ لا⁶ + .......

(پبلک امتحان آکسفورڈ)

۲۵۰ — ذیل کی مساواتوں کو حل کرو:-

(۱)
ما² + ما ی + ی² = ا لا
ی² + ی لا + لا² = ا ما
لا² + لا ما + ما² = ا ی

(۲)
لا(ما + ی - لا) = ا
ما(ی + لا - ما) = ب
ی(لا + ما - ی) = ج

(پیٹرہاؤس کیمبرج)

۲۵۱ — اگر ۱/ا + ۱/ب + ۱/ج = ۱/(ا + ب + ج) اور ن کوئی طاق صحیح عدد ہو

تو ثابت کرو کہ ۱/اⁿ + ۱/بⁿ + ۱/جⁿ = ۱/(اⁿ + بⁿ + جⁿ)

اگر ل⁶ - م⁶ + ۵ ل² م² (ل² - م²) + ۴ ل م (۱ - ل⁴ م⁴) = ۰

تو ثابت کرو کہ (ل² - م²)⁶ = ۱۶ ل² م² (۱ - ل⁶)(۱ - م⁶)

(پمبرک کالج-کیمبرج)

۲۵۲ — اگر لا + ما + ی = ۳ ف ، ما ی + ی لا + لا ما = ۳ ق

لا ما ی = ر تو ثابت کرو کہ

(ما + ی - لا)(ی + لا - ما)(لا + ما - ی) = - ۲۷ ف³ + ۳۶ ف ق - ۸ ر

اور $(ما+ی-لا)^3+(ی+لا-ما)^3+(لا+ما-ی)^3 = 27ف^3 - 24ر$

۲۵۳ — $\left\{ا(ب+ج)لا^2+ب(ج+ا)ما^2+ج(ا+ب)ی^2\right\}^2 - 4ابج\,(لا^2+ما^2+ی^2)(الا^2+ب\,ما^2+ج\,ی^2)$ کے اجزائے ضربی لا، ما، ی میں معلوم کرو۔

۲۵۴ — ثابت کرو کہ

$$\left(\frac{لا^2+ما^2+ی^2}{لا+ما+ی}\right)^{لا+ما+ی} > لا^{لا}\,ما^{ما}\,ی^{ی} > \left(\frac{لا+ما+ی}{3}\right)^{لا+ما+ی}$$

(سینٹ جونز کالج کیمبرج)

۲۵۵ — مساوات متماثلہ $\left\{1-\frac{4لا}{(1+لا)^2}\right\}^{-\frac{1}{2}} = \frac{1+لا}{1-لا}$ سے ثابت کرو کہ

$$\sum_{ر=1}^{ر=ن}(-1)^{ن-ر}\frac{\lfloor ن+ر-1}{\lfloor ر\ \lfloor ر-1\ \lfloor ن-ر} = 1$$

(پمبروک کالج - کیمبرج)

۲۵۶ — ذیل کی مساواتوں کو حل کرو:

(۱) $الا+ب\,ما+ی = ی\,لا+ا\,ما+ب = ما\,ی+ب\,لا+ا = 0$

(۲)
$$\begin{cases} لا+ما+ی-و = 12 \\ لا^2+ما^2-ی^2-و^2 = 6 \\ لا^3+ما^3-ی^3+و^3 = 218 \\ لا\,ما+ی\,و = 45 \end{cases}$$

۲۵۷ — اگر ف = ق تقریباً اور ن > ۱ تو ثابت کرو کہ

$$\frac{(ن+1)ف+(ن-1)ق}{(ن-1)ف+(ن+1)ق} = \left(\frac{ف}{ق}\right)^{\frac{1}{ن}}$$

اگر $\frac{ف}{ق}$، اعشاریہ کے ر ویں مقام تک ۱ کے مساوی ہو تو بتاؤ کہ اعشاریہ کے کون سے مقام تک یہ تقریب عام طور پر درست ہوگا۔

(ریاضی ٹرائی پاس)

۲۵۸ — ایک عورت نے ۴۵ پونڈ وزن کی چائے اور کافی خریدی۔ اگر وہ چائے کی مقدار کا $\frac{۴}{۵}$ اور کافی کی مقدار کا $\frac{۵}{۴}$ خریدتی تو اُس کو موجودہ قیمت خرید کا $\frac{۹}{۱۱}$ ادا کرنا پڑتا، اگر اس نے اتنی چائے خریدی ہوتی جتنی کہ کافی خریدی ہے اور اتنی کافی خریدی ہوتی جتنی کہ چائے خریدی ہے تو اُس کو ۵ شلنگ زیادہ دینے پڑتے۔ چائے کافی کی نسبت زیادہ قیمتی ہے اور ۶ پونڈ کافی کی قیمت ۲ پونڈ چائے کی قیمت سے بقدر ۵ شلنگ کے زیادہ ہے۔ چائے اور کافی کی قیمتیں معلوم کرو۔

۲۵۹ — اگر پہلے ن طبعی اعداد میں سے دو دو کے حاصل ضربوں کے مجموعہ کو $ج_ن$ سے تعبیر کیا جائے تو ثابت کرو کہ

$$\frac{۲}{|۳} + \frac{۱۱}{|۴} + \cdots + \frac{ج_{ن-۱}}{|ن} + \cdots = \frac{۱۱}{۲۴} و$$

(کیئس کالج۔ کیمبرج)

۲۶۰ — اگر

$$\frac{ف}{ف ا^۲ + ۲ ق ا ب + ر ب^۲} = \frac{ق}{ف ا ج + ق(ب ج - ا^۲) - ر ا ب} = \frac{ر}{ف ج^۲ - ۲ ق ج ا + ر ا^۲}$$

تو ثابت کرو کہ ف، $ف_۱$ ''ق، $ق_۱$'' اور ر، $ر_۱$ کو باہم بدل دینے سے تعادلات کی قیمت میں کوئی فرق نہیں آتا۔ (ریاضی ٹرائی پاس)

۲۶۱ — اگر ع + ب + ج = ۰ تو ثابت کرو کہ

$$ع^{ن+۳} + ب^{ن+۳} + ج^{ن+۳} = ع ب ج (ع^ن + ب^ن + ج^ن) + \frac{۱}{۲}(ع^۲ + ب^۲ + ج^۲)(ع^{ن+۱} + ب^{ن+۱} + ج^{ن+۱})$$

(کیئس کالج۔ کیمبرج)

۲۶۲ — اگر ع، ب، ج، د مساوات $لا^۴ + ف لا^۳ + ق لا^۲ + ر لا + س = ۰$ کی اصلیں ہوں تو سروں کی رقوم میں جملہ $\sum (ع - ب)^۲(ج - د)^۲$ کی قیمت

معلوم کرو۔ (لنڈن یونیورسٹی)

۲۶۳ — ایک شخص نے کچھ فیل مرغ کچھ راج ہنس اور کچھ بطخیں خریدیں اور ہر ایک جانور کے لئے اتنے ہی شلنگ ادا کئے جتنے کہ اُس قسم کے پرندوں کی تعداد ہے۔ اُس نے کل ۲۳ پرندے خریدے اور ۱۰ پونڈ ۱۱ شلنگ ادا کئے۔ بتاؤ کہ اُس نے ہر قسم کے کتنے پرندے خریدے۔

۲۶۴ — ثابت کرو کہ مساوات $(\text{ما} + \text{ی} - ۸\,\text{لا})^{\frac{1}{3}} + (\text{ی} + \text{لا} - ۸\,\text{ما})^{\frac{1}{3}} + (\text{لا} + \text{ما} - ۸\,\text{ی})^{\frac{1}{3}} = ۰$ مساوات ذیل کے معادل ہے:۔

$$\text{لا}\,(\text{ما} - \text{ی})^2 + \text{ما}\,(\text{ی} - \text{لا})^2 + \text{ی}\,(\text{لا} - \text{ما})^2 = ۰$$

(ا — ت جونئر تاخ کیمبرج)

۲۶۵ — اگر مساوات $\frac{\text{ا}}{\text{لا} + \text{ا}} + \frac{\text{ب}}{\text{لا} + \text{ب}} = \frac{\text{ج}}{\text{لا} + \text{ج}} + \frac{\text{د}}{\text{لا} + \text{د}}$ کی اصلوں میں سے ۲ اصلیں باہم مساوی ہوں تو یا مقادیر ا اور ب میں سے کوئی ایک مقادیر ج اور د میں سے ایک مقدار کے مساوی ہے یا $\frac{1}{\text{ا}} + \frac{1}{\text{ب}} = \frac{1}{\text{ج}} + \frac{1}{\text{د}}$،
نیز ثابت کرو کہ اس صورت میں اصلیں $\frac{۲\,\text{ا}\,\text{ب}}{\text{ا} + \text{ب}}$ — کے مساوی ہونگی۔ (ریاضی ٹرائی پاس)

۲۶۶ — معادلات ذیل کو حل کرو:

(۱) $\text{لا} + \text{ما} + \text{ی} = \text{ا}\,\text{ب}$ ، $\text{لا}^{-1} + \text{ما}^{-1} + \text{ی}^{-1} = \text{ا}^{-1}\,\text{ب}$ ، $\text{لا}\,\text{ما}\,\text{ی} = \text{ا}^3$

(۲) $\text{ا}\,\text{لا} + \text{ب}\,\text{ما} + \text{ج}\,\text{ی} = \text{ب}\,\text{ی} + \text{ج}\,\text{لا} + \text{ا}\,\text{ما} = \text{ج}\,\text{لا} + \text{ا}\,\text{ی} + \text{ب}\,\text{ما} = \text{ا} + \text{ب} + \text{ج}$

(پبلک امتحان آکسفورڈ)

۲۶۷ — جذر ذیل کو مختصر کرو

عہ³ / (عہ − بہ)(عہ − جہ)(عہ − لہ)(عہ − کہ) + بہ³ / (بہ − عہ)(بہ − جہ)(بہ − لہ)(بہ − کہ)

+ کہ³ / (کہ − عہ)(کہ − بہ)(کہ − جہ)(کہ − لہ) + ..... +

[لندن یونیورسٹی]

۲۶۸ — پادریوں، ڈاکٹروں اور وکیلوں کی ایک جماعت کے متعلق یہ معلوم کیا گیا ہے کہ تمام حاضرین کی عمروں کا مجموعہ ۲۱۶۰ ہے۔ اُن کی اوسط عمر ۳۶ ہے۔ پادریوں اور ڈاکٹروں کی اوسط عمر ۳۹ ہے، ڈاکٹروں اور وکیلوں کی $\frac{۸}{۱۱}$ ۳۲، پادریوں اور وکیلوں کی $\frac{۲}{۳}$ ۳۶۔ اگر ہر ایک پادری ایک سال، ہر ایک وکیل ۷ سال اور ہر ایک ڈاکٹر ۶ سال بڑا ہوتا تو اُن کی اوسط عمر ۵ سال زیادہ ہوتی۔ بتاؤ کہ مختلف پیشوں کے آدمیوں کی تعداد کیا ہے؟ نیز اُن کی اوسط عمریں معلوم کرو۔

۲۶۹ — بتاؤ کہ جملۂ ذیل:

ا₁ لا⁴ + ۴ ا₂ لا³ ما + ۶ ا₃ لا² ما² + ۴ ا₄ لا ما³ + ا₅ ما⁴

کے سر کیا شرط پوری کریں کہ یہ جملہ لا اور ما میں دو خطی جملوں کی چوتھی قوتوں کے حاصل جمع کی شکل میں تحویل ہو سکے۔

[لنڈن یونیورسٹی]

۲۷۰ — معادلاتِ ذیل کی حقیقی اصلیں معلوم کرو:-

لا² + و² − ھ² = ا²　　　　وھ + ی (ما + ی) = ب ج

ا² + ھ² + ی² = ب²　　　　ھ ی + و (ی + لا) = ج ا

ی² + و² + ھ² = ج²　　　　ی و + ھ (لا + ما) = ا ب

[ریاضی ٹرائی پاس]

۲۷۱ — گالک زبان کے الفاظ میں یہ ایک کلیہ ہے کہ حروفِ تہجی کا کوئی حرف صحیح کا مجموعہ ایک تام حرفِ علت اور ناقص حرفِ علت کے درمیان نہیں آسکتا۔ تام حروفِ علت a, o, u ہیں اور ناقص حروفِ علت e اور i ہیں۔

ثابت کرو کہ اُن کُل لفظوں کی تعداد جو ن حروف صحیح اور حروف علت

ه ع ہ سے بن سکتے ہیں $\frac{\text{٢ |ن+٣}}{\text{ن+٢}}$ جبکہ ہر لفظ میں ا (ن ...) حروف صحیح ہوں

اور کوئی حرف ایک لفظ میں مکرر نہ آئے۔

(کیئس کالج۔ کیمبرج)

٢٧٢ — اگر لا² + ما² = ٢ ی² جہاں لا، ما، ی اعداد صحیح ہیں تو

ثابت کرو کہ ٢ لا = ر (ل² + ٢ ل ک ـ ک²)، ٢ ما = ر (ک² + ٢ ل ک ـ ل²)

٢ ی = ر (ل² + ک²)

ر، ل، ک اعداد صحیح کو تعبیر کرتے ہیں۔

(کیئس کالج۔ کیمبرج)

٢٧٣ — سلسلہ $\frac{\text{١}}{\text{+١}}$ $\frac{\text{١}}{\text{+١}}$ $\frac{\text{٢}}{\text{+٣}}$ $\frac{\text{٤}}{\text{+٥}}$ $\frac{\text{٦}}{\text{+٧}}$ ...... تا لامتناہی کو جمع کرو۔

٢٧٤ — سلاسل ذیل کو جمع کرو (١) $\frac{\text{لا}^{٢}}{\text{٢ × ٣}} + \frac{\text{٢ لا}^{٣}}{\text{٣ × ٤}} + \frac{\text{٣ لا}^{٤}}{\text{٤ × ٥}} + \cdots$ تا لامتناہی

(٢) $\frac{\text{|١}}{\text{ا+١}} + \frac{\text{|٢}}{\text{(ا+١)(ا+٢)}} + \cdots + \frac{\text{|ن}}{\text{(ا+١)(ا+٢) \cdots (ا+ن)}}$

٢٧٥ — معادلات ذیل کو حل کرو۔

(١) ٢ لا ما ی + ٣ = (٢ لا ـ ١)(٣ ما + ١)(٤ ی ـ ١) + ١٢

= (٢ لا + ١)(٣ ما ـ ١)(٤ ی + ١) + ٨٠ = ٠

(٢) ٣ و لا ـ ٢ و ما = و لا + و ما = ٣ و² + ٢ و³ = ١٤، لا ما = ١٠ و و

٢٧٦ — ثابت کرو کہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا² + له | ا ب | ا ج | ا د |
| ا ب | ب² + له | ب ج | ب د |
| ا ج | ب ج | ج² + له | ج د |
| ا د | ب د | ج د | د² + له |

$لا^۳$ پر تقسیم ہو سکتا ہے دوسرا جزوِ ضربی معلوم کرو۔

(کارپس کالج کیمبرج)

۲۷۷ — اگر ا، ب، ج ..... مساوات

$$لا^ن + ف_۱ لا^{ن-۱} + ف_۲ لا^{ن-۲} + \dots + ف_{ن-۱} لا + ف_ن = ۰$$

کی اصلیں ہوں تو $ا^۳ + ب^۳ + ج^۳ + \dots$ کا حاصل جمع معلوم کرو اور نیز ثابت کرو کہ

$$\frac{ا^۲}{ب} + \frac{ب^۲}{ا} + \frac{ا^۲}{ج} + \frac{ج^۲}{ا} + \frac{ب^۲}{ج} + \frac{ج^۲}{ب} + \dots\dots = ف_۱ - \frac{ف_{ن-۱}(ف_۱^۲ - ۲ف_۲)}{ف_ن}$$

(سینٹ جونز کالج کیمبرج)

۲۷۸ — $\frac{۱ + ۲لا}{۱ - لا^۳}$ کی تفصیل سے یا کسی اور طرح سے ثابت کرو کہ

$$۱ - ۳ن + \frac{(۳ن-۱)(۳ن-۲)}{۱ \times ۲} - \frac{(۳ن-۲)(۳ن-۳)(۳ن-۴)}{۱ \times ۲ \times ۳}$$

$$+ \frac{(۳ن-۳)(۳ن-۴)(۳ن-۵)(۳ن-۶)}{۱ \times ۲ \times ۳ \times ۴} - \dots\dots = (-۱)^ن$$

جہاں ن کوئی صحیح عدد ہے اور سلسلہ پہلی رقم پر جو معدوم ہو جاسکے ختم ہو جاتا ہے۔
(ریاضی ٹرائی پاس)

۲۷۹ — دو شکاری ا اور ب شکار کھیلنے نکلے اور ۱۰ پرندے مار کر لائے دونوں نے جتنے جتنے نشانے مارے اُن کے مربعوں کا حاصل جمع ۲۸۸۰ ہے، دونوں کے نشانوں کا حاصل ضرب دونوں کے پرندوں کے حاصل ضرب کا ۴۸ گنا ہے۔ اگر ب اتنے نشانے مارتا جتنے ا نے مارے اور ا اتنے مارتا جتنے ب نے مارے ہیں تو ب، ا کی نسبت ۵ زیادہ پرندے مارتا۔ بتاؤ کہ ہر ایک نے کتنے

پرندے مارے۔

۲۸۰۔ ثابت کرو کہ ۸ ( $ا^۳$ + $ب^۳$ + $ج^۳$ $)^۲$ > ۹ ( $ا^۲$ + ب ج ) ( $ب^۲$ + ج ا ) ( $ج^۲$ + ا ب )

(پمبرک کالج۔ کیمبرج)

۲۸۱۔ ثابت کرو کہ $\frac{۲}{۱}$ ، $\frac{۳}{۳}$ ، $\frac{۴}{۵}$ ... کا ن واں مشتق

$$\frac{۳^{ن+۱}}{۲^{ن}(ن-۱)}$$ ہے

(کنگز کالج، کیمبرج)

اگر ن لامتناہی ہو تو اس کی انتہا معلوم کرو۔

۲۸۲۔ اگر $\frac{ق_ن}{ل_ن}$ کسر مسلسل

$$\frac{۱}{ا+}\ \frac{۱}{ب+}\ \frac{۱}{ج+}\ \frac{۱}{ا+}\ \frac{۱}{ب+}\ \frac{۱}{ج+}\ \ldots$$

کا ن واں مشتق ہو تو ثابت کرو کہ $ق_{۳ن+۳}$ = ب $ق_{۳ن}$ + (ب ج + ۱) $ل_{۳ن}$

(کوئینز کالج۔ کیمبرج)

۲۸۳۔ ن خطوطِ مستقیم ہیں جن کے طول بالترتیب ۱ ، ۲ ، ۳ .... ن انچ ہیں۔ ثابت کرو کہ جن مختلف طریقوں سے ان خطوطِ مستقیم میں سے ۴ ایسے خط منتخب کئے جا سکتے ہیں کہ ان سے بنے ہوئے ذوار بعۃ الاضلاع کے اندر ایک دائرہ کھینچا جا سکے ان کی تعداد $\frac{۱}{۴۸}$ { ۲ ن (ن-۲) (۲ن-۵) - ۳ + ۳ (-۱)$^ن$ } ہے۔

(ٹ۔ باھمی لڑائی پاس)

۲۸۴۔ جو عدد ن سے کم ہیں اور بلحاظ اس کے مفرد ہیں ان کے مربعوں اور مکعبوں کے اوسطِ حسابی بالترتیب $ی_۲$ ، $ی_۳$ ہیں ثابت کرو کہ

$ن^۳$ - ۶ ن $ی_۲$ + ۴ $ی_۳$ = ۰ جہاں ا کو بطور عدد مفرد کے شمار کیا گیا ہے۔

(سینٹ جونز کالج کیمبرج)

۲۸۵ــــ اگر ن، ۶ م − ۱ کی شکل کا ہو تو ثابت کرو کہ (ا − ی)$^{ن}$ + (ی − لا)$^{ن}$ + (لا − ا)$^{ن}$ پورا تقسیم ہو سکتا ہے لا$^{۲}$ + ا$^{۲}$ + ی$^{۲}$ − ا ی − ی لا − لا ا پر اور اگر ن، ۶ م + ۱ کی شکل کا ہو تو ثابت کرو کہ یہ پورا تقسیم ہو سکتا ہے

(لا$^{۲}$ + ا$^{۲}$ + ی$^{۲}$ − ا ی − ی لا − لا ا)$^{۲}$ پر۔

۲۸۶ــــ اگر ن مقادیر ا$_{۱}$، ا$_{۲}$، ا$_{۳}$ ..... ا$_{ن}$ کی م ویں قوتوں کا مجموعہ ج ہو اور اِن مقادیر میں سے م، م کے حاصل ضربوں کا مجموعہ ض ہو تو ثابت کرو

کہ |ن − ۱ × ج > |ن − م |م × ض (کیئس کالج کیمبرج)

۲۸۷ــــ ثابت کرو کہ اگر مساواتوں

لا$^{۳}$ + ق لا − ر = ۰

اور ر لا$^{۳}$ − ۲ ق$^{۲}$ لا$^{۲}$ − ۵ ق ر لا − ۲ ق$^{۳}$ − ر$^{۲}$ = ۰

کی ایک اصل مشترک ہو تو پہلی مساوات کی دو اصلیں مساوی ہونگی اور اگر اِن مساوی اصلوں میں سے ہر ایک ا کے مساوی ہو تو دوسری مساوات کی اصلیں دریافت کرو۔ (انڈیا سول سروس)

۲۸۸ــــ اگر لا √(۲ ا$^{۲}$ − ۳ لا$^{۲}$) + ا √(۲ ا$^{۲}$ − ۳ ا$^{۲}$) + ی √(۲ ا$^{۲}$ − ۳ ی$^{۲}$) = ۰

جہاں ا$^{۲}$، لا$^{۲}$ + ا$^{۲}$ + ی$^{۲}$ کو تعبیر کرتا ہے تو ثابت کرو کہ

(لا + ا + ی)(− لا + ا + ی)(لا − ا + ی)(لا + ا − ی) = ۰

(ٹرنٹی کالج۔ کیمبرج)

۲۸۹ــــ لا$_{۱}$، لا$_{۲}$، لا$_{۳}$ .... لا$_{ن}$ کی قیمتیں معلوم کرو جو ذیل کی ہمزاد مساواتوں کو پورا کرتی ہیں۔

$$\frac{\text{لا}_{۱}}{\text{ا}_{۱}-\text{ب}_{۱}}+\frac{\text{لا}_{۲}}{\text{ا}_{۱}-\text{ب}_{۲}}+\cdots+\frac{\text{لا}_{\text{ن}}}{\text{ا}_{۱}-\text{ب}_{\text{ن}}}=۱$$

$$\frac{\text{لا}_{۱}}{\text{ا}_{۲}-\text{ب}_{۱}}+\frac{\text{لا}_{۲}}{\text{ا}_{۲}-\text{ب}_{۲}}+\cdots+\frac{\text{لا}_{\text{ن}}}{\text{ا}_{۲}-\text{ب}_{\text{ن}}}=۱$$

- - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - -

$$\frac{\text{لا}_{۱}}{\text{ا}_{\text{ن}}-\text{ب}_{۱}}+\frac{\text{لا}_{۲}}{\text{ا}_{\text{ن}}-\text{ب}_{۲}}+\cdots+\frac{\text{لا}_{\text{ن}}}{\text{ا}_{\text{ن}}-\text{ب}_{\text{ن}}}=۱$$

(لنڈن یونیورسٹی)

۲۹۰ — ثابت کرو کہ

$$\begin{vmatrix} \text{ا ی}-\text{لا}^{۲} & \text{ی لا}-\text{ا}^{۲} & \text{لا ا}-\text{ی}^{۲} \\ \text{ی لا}-\text{ا}^{۲} & \text{لا ا}-\text{ی}^{۲} & \text{ا ی}-\text{لا}^{۲} \\ \text{لا ا}-\text{ی}^{۲} & \text{ا ی}-\text{لا}^{۲} & \text{ی لا}-\text{ا}^{۲} \end{vmatrix} = \begin{vmatrix} \text{ر}^{۲} & \text{ق}^{۲} & \text{ق}^{۲} \\ \text{ق}^{۲} & \text{ر}^{۲} & \text{ق}^{۲} \\ \text{ق}^{۲} & \text{ق}^{۲} & \text{ر}^{۲} \end{vmatrix}$$

جہاں $\text{ر}^{۲}=\text{لا}^{۲}+\text{ا}^{۲}+\text{ی}^{۲}$ اور $\text{ق}^{۲}=\text{ا ی}+\text{ی لا}+\text{لا ا}$

(ٹرنٹی کالج، کیمبرج)

۲۹۱ — ایک کام کو ا، ب، ج نے مل کر ختم کیا، پہلے ا اکیلا کام کرتا رہا، کچھ دنوں کے بعد ب شامل ہوا اور پھر کچھ دنوں کے بعد ا اور ب کے ساتھ ج بھی آ کر شامل ہو گیا۔ جتنے دن ب اور ج نے جداگانہ کام کیا ہے اگر ان میں سے ہر ایک اس سے دگنے دن کام کرتا تو دونوں مل کر کام ختم کر سکتے تھے، اگر وہ اپنے ایام کار کی تعداد کے $\frac{۲}{۳}$ دن کام کرتا اور ج اپنے ایام کار کی تعداد کے ۴ گنا دن کام کرتا تو دونوں اس کام کو ختم کر سکتے تھے، یا اگر ا اور ب بغیر ج کی مدد کے ۴۰ دن کام کرتے تو بھی کام ختم ہو سکتا تھا یا اگر تینوں مل کر اتنے دن کام کرتے جتنے دن ب نے کیا ہے تو بھی کام ختم ہو جاتا۔ ب کے شامل ہونے سے پہلے جتنے دن کام ہوتا رہا اور ج کے شامل ہونے سے پہلے جتنے دن کام ہوتا رہا ہے ان کی نسبت ۳ : ۵ ہے — بتاؤ کہ ہر ایک آدمی نے کتنے دن کام کیا۔

۲۹۲ — ثابت کرو کہ اگر مقادیر

$1 ، لا ، لا^2 ، لا^3 ، ....... لا^{ن-1}$

میں سے ر، ر رقموں کے حاصل ضربوں کے مجموعہ کو ج ر سے تعبیر کیا جائے تو

$$ج_{ن-ر} = ج_ر \, لا^{\frac{1}{2}(ن-1)(ن-2ر)}$$

(سینٹ جونز کالج کیمبرج)

۲۹۳ـــ اگر ا، ب اور ج مثبت ہوں اور ان میں سے ہر دو کا مجموعہ تیسرے سے بڑا ہو تو ثابت کرو کہ

$$\left(1+\frac{ب-ج}{ا}\right)^{ا}\left(1+\frac{ج-ا}{ب}\right)^{ب}\left(1+\frac{ا-ب}{ج}\right)^{ج} > 1$$

(سینٹ جونز کالج کیمبرج)

۲۹۴ـــ اجزائے ضربی میں تحلیل کرو۔

$$(ا+ب+ج)(ب+ج-ا)(ج+ا-ب)(ا+ب-ج)(ا^2+ب^2+ج^2)-8ا^2ب^2ج^2$$

ثابت کرو کہ

$$4\{عہ^4+بہ^4+جہ^4+(عہ+بہ+جہ)^4\} = (بہ+جہ)^4+(جہ+عہ)^4+(عہ+بہ)^4$$

$$+6(بہ+جہ)^2(جہ+عہ)^2+6(جہ+عہ)^2(عہ+بہ)^2+6(عہ+بہ)^2(بہ+جہ)^2$$

(جیس کالج کیمبرج)

۲۹۵ـــ ثابت کرو کہ اعداد ۱، ۲، ۳، .... ن اور ان کی قوتوں کے ر ابعاد کے متجانس حاصل ضربوں کا مجموعہ یہ ہے

$$\frac{(-1)^{ن-1}}{\lfloor ن-1}\left\{1^{ن+ر-1} - \frac{ن-1}{1} \times 2^{ن+ر-1} + \frac{(ن-1)(ن-2)}{1\times 2}3^{ن+ر-1} - \cdots\cdots ن \text{ رقوم}\right\}$$

(ایمینول کالج کیمبرج)

۲۹۶ـــ ثابت کرو کہ اگر ن مثبت صحیح عدد ہو تو

$$1-3ن+\frac{3ن(3ن-3)}{1\times 2}-\frac{3ن(3ن-4)(3ن-5)}{1\times 2\times 3}+\cdots\cdots = 2(-1)^{ن}$$

(آکسفورڈ موڈرز)

۲۹۷ — اگر لا(۲ ا — ما) = ما(۲ ا — ی) = ی(۲ ا — د) = د(۲ ا — لا) = ب^۲

تو ثابت کرو کہ لا = ما = ی = د باستثنائے اُس صورت کے جبکہ ب^۲ = ۲ ا^۲ اگر یہ شرط پوری ہو تو مساواتیں غیر تابع نہیں رہتیں۔

(ریاضی ٹرائی پاس)

۲۹۸ — ثابت کرو کہ اگر ا، ب، ج مثبت اور غیر مساوی ہوں تو مساواتیں

ا لا + ی ما + ی = ۰، ی لا + ب ما + ی = ۰، ا ی + ی لا + ج = ۰

سے لا، ما، ی کی حقیقی قیمتوں کے تین مختلف جُٹ حاصل ہوتے ہیں اور لا، ما میں سے ہر ایک کی تین قیمتوں کے حاصل ضربوں کی نسبت ب (ب — ج) : ا(ج — ا) ہے۔

(آکسفورڈ موڈرز)

۲۹۹ — اگر اَ = ا لا — ب ما — ج ی، دَ = ب ی + ج ما

بَ = ب ما — ج ی — ا لا، عَ = ج لا + ا ی

جَ = ج ی — ا لا — ب ما، فَ = ا ما + ب لا

تو ثابت کرو کہ اَ بَ جَ — اَ دَ^۲ — بَ عَ^۲ — جَ فَ^۲ + ۲ دَ عَ فَ

= (ا^۲ + ب^۲ + ج^۲)(ا لا + ب ما + ج ی)(لا^۲ + ما^۲ + ی^۲)

(پبلک امتحان آکسفورڈ)

۳۰۰ — ایک طالب علم ایک پرانے دستی نسخہ کو پڑھنا چاہتا ہے، اسی قسم کے گزشتہ تجربوں سے اُسے معلوم ہے کہ وہ روزانہ جتنے الفاظ پڑھ سکتا ہے اُنکی تعداد گھنٹوں میں اُس کے روزانہ کام اور میلوں میں اُس کی روزانہ سیر کے حاصل ضرب کے متناسب ہے، بنا بریں وہ روزانہ کام میں بحساب ایک گھنٹہ فی روز اور روزانہ ورزش میں بحساب ایک میل فی روز کا اضافہ کرنا

شروع کرتا ہے اور پہلے دن اپنی معمولی محنت اور ورزش سے شروع کرتا ہے۔ اس نے دیکھا کہ نسخہ میں کل ۲۳۲۰۰۰ الفاظ ہیں، پہلے دن اُس نے ۱۲۰۰۰ الفاظ پڑھے اور آخری دن ۷۲۰۰۰، نیز نصف وقت سے آخر تک اس نے کل ۶۲۰۰ لفظ پڑھے اُس کی روزانہ ورزش اور کام کی معمولی مقداریں دریافت کرو۔

تمت

# جوابات

## جبر و مقابلہ حصہ دوم

### امثلہ نمبری ۱۸ (ا) (صفحات ۷ و ۸)

۱- ۶۴۱۱ پونڈ ۱۴ شلنگ ۱۰ پنس　　۲- ۷۲۰ پونڈ

۳- ۲٫۴۱ سال　　۴- ۶۷۶۸ پونڈ ۷ شلنگ $۱۰\frac{۱}{۲}$ پنس

۵- ۶٫۹ سال　　۸- ۴۹۶ پونڈ ۱۹ شلنگ $۴\frac{۳}{۴}$ پنس

۹- ۷ سال سے کچھ کم　　۱۰- ۱۱۹ پونڈ ۱۸ شلنگ $۵\frac{۳}{۴}$ پنس

### امثلہ نمبری ۱۸ (ب) (صفحات ۱۴ تا ۱۷)

۱- ۶ فی صدی　　۲- ۳۱۳۷ پونڈ ۲ شلنگ $۲\frac{۲}{۳}$ پنس

۳- ۱۱۰ پونڈ　　۴- ۳ فی صدی　　۵- $۲۸\frac{۴}{۷}$ سال

۶- ۱۲۷۵ پونڈ　　۷- ۹۲۶ پونڈ ۲ شلنگ

۸- ۶۷۵۵ پونڈ ۱۳ شلنگ　　۹- ۱۸۳ پونڈ ۱۸ شلنگ

۱۰- $۳\frac{۱}{۵}$ فی صدی　　۱۱- ۶۱۶ پونڈ ۹ شلنگ $۱\frac{۱}{۲}$ پنس

۱۳- ۱۳۰۸ پونڈ ۱۲ شلنگ $۴\frac{۱}{۲}$ پنس　　۱۵- ۴۲۰۰ پونڈ

## امثلہ نمبری ۱۹ (ا) (صفحات ۲۶ تا ۲۸)

۸- ا^۳ + ۲ ب^۳ بڑا ہے ۱۲- لا^۲ > یا < لا^۲ + لا + ۲ جبکہ لا > یا < ۲

۱۴- لا کی بڑی سے بڑی قیمت ۱ ہے۔ ۱۵- ۴، ۸

۲۲- ۴^۴ × ۵^۵ جب کہ لا = ۳ ۲۳- ۹ جبکہ لا = ۱

## امثلہ نمبری ۱۹ (ب) (صفحات ۳۳ تا ۳۵)

۱۰- $\frac{۳^۳ \times ۵^۵}{۲^۲}$ یا $\sqrt{\frac{۳}{۵}}$ ، $\sqrt[۳]{\frac{۲}{۵}}$

## امثلہ نمبری ۲۰ (صفحات ۴۶ تا ۴۷)

۱- $-\frac{۱۰}{۷}$ ؛ $-\frac{۹}{۴}$ ۲- ۹ ؛ $\frac{۱}{۹}$ ۳- $\frac{۱}{۲}$ ؛ $\frac{۵}{۲}$

۴- $-\frac{۱۵}{۸}$ ؛ ۲ ۵- ۱ ؛ صفر ۶- صفر ؛ ۳۰- ۷- $-\frac{۳}{۲}$

۸- لوک ا ۔ لوک ب ۹- ۲ ۱۰- م و ا^و ۱۱- $\frac{۱}{\sqrt{۲} ا}$

۱۲- $\frac{۱}{۳}$ ۱۳- ۱- ۱۴- $\frac{\sqrt{۲} ا}{۱ + \sqrt{۳} ا}$ ۱۵- $\sqrt{۲} ا$ ۱۶- صفر

۱۷- $\frac{۳}{۲}$ ۱۸- $و^{\frac{۲}{۳}}$

## امثلہ نمبری ۲۱ (ا) (صفحات ۶۶ تا ۶۸)

۱- مستدق ۲- مستدق ۳- مستدق

۴- لا < ۱ یا لا = ۱ مستدق ؛ لا > ۱ متسع

۵- نتیجہ مثال (۴) کے مطابق ہے ۔ ۶- مستدق ۔ ۷- متسع

۸۔ لا < ا مستدق؛ لا > ا یا لا = ا متسع

۹۔ متسع جب تک ق > ۲ نہ ہو۔ ۱۰۔ لا < ا یا لا = ا مستدق؛ لا > ا متسع

۱۱۔ اگر لا < ا مستدق؛ لا > ا یا لا = ا متسع۔ ۱۲۔ نتیجہ مثال (۱۱) کے مطابق ہے۔

۱۳۔ متسع جب تک ق > ا نہ ہو۔ ۱۴۔ لا < ا یا لا = ا مستدق؛ لا > ا متسع

۱۵۔ مستدق ۱۶۔ متسع ۱۷۔ (۱) متسع (۲) مستدق

۱۸۔ (۱) متسع (۲) مستدق۔

## امثلہ نمبری ۲۱ (ب) (صفحات ۸۲ تا ۸۴)

۱۔ لا < ا یا لا = ا مستدق؛ لا > ا متسع

۲۔ نتیجہ مثال (۱) کے مطابق ہے۔ ۳۔ نتیجہ مثال (۱) کے مطابق ہے

۴۔ لا < $\frac{1}{و}$ یا لا = $\frac{1}{و}$ مستدق؛ لا > $\frac{1}{و}$ متسع

۵۔ لا < و مستدق؛ لا > و یا لا = و متسع

۶۔ لا < ا مستدق؛ لا > ا یا لا = ا متسع ۷۔ متسع

۸۔ لا < $\frac{1}{و}$ مستدق؛ لا > $\frac{1}{و}$ یا لا = $\frac{1}{و}$ متسع

۹۔ لا < ا مستدق؛ لا > ا متسع۔ اگر لا = ا اور اگر جہ ۔ ء ۔ ہ ثبت ہو تو مستدق۔ اور اگر جہ ۔ مہ ۔ بہ منفی یا صفر ہو تو متسع۔

۱۰۔ لا < ا مستدق؛ لا > ا یا لا = ا متسع۔ یہ نتائج ق کی تمام قیمتوں پر صادق آتے ہیں خواہ ثبت ہو یا منفی۔

۱۱۔ ا منفی یا صفر، مستدق؛ ا ثبت، متسع۔

## امثلہ نمبری ۲۲ (ا) (صفحات ۹۱ تا ۹۲)

۱۔ $\frac{1}{۳}$ ن (۴ ن$^2$ - ۱) ۲۔ $\frac{1}{۴}$ ن (ن + ۱) (ن + ۲) (ن + ۳)

۳- $\frac{۱}{۱۲}$ ن (ن+۱) (ن+۲) (۳ن+۵) ۴- ن$^{۲}$ (۲ن$^{۲}$-۱)

۵- $\frac{۱}{۶}$ ن (ن+۱) (۲ن+۱) (۳ن$^{۲}$+۳ن-۱) ۶- ق$^{۳}$=ل$^{۲}$

۷- ب$^{۳}$ = ۲۷ ا$^{۲}$ د، ج$^{۳}$ = ۲۷ ا د$^{۲}$

۸- ا د = ب ف، ۴ ا$^{۲}$ ج - ب$^{۲}$ = ۸ ا$^{۲}$ ف

۱۳- ا ب ج + ۲ ف گ ھ - ا ف$^{۲}$ - ب گ$^{۲}$ - ج ھ$^{۲}$ = ۰

## امثلہ نمبری ۲۲ (ب) (صفحات ۹۷ تا ۹۹)

۱- ۱ + ۲ لا + ۴ لا$^{۲}$ + ۷ لا$^{۳}$ ۲- ۱ - ۷ لا - لا$^{۲}$ - ۴۳ لا$^{۳}$

۳- $\frac{۱}{۲}$ + $\frac{۱}{۴}$ لا - $\frac{۳}{۸}$ لا$^{۲}$ + $\frac{۱}{۱۶}$ لا$^{۳}$ ۴- $\frac{۳}{۲}$ + $\frac{۵}{۴}$ لا + $\frac{۱۱}{۸}$ لا$^{۲}$ + $\frac{۲۱}{۱۶}$ لا$^{۳}$

۵- ۱ - ا لا + ا (ا+۱) لا$^{۲}$ - (ا$^{۳}$ + ۲ ا$^{۲}$ - ۱) لا$^{۳}$

۶- ا = ۶، ب = ۲ ۷- ا = ۱، ب = -۱، ج = ۲

۹- آیندہ کی رقم ۳ .........، + ۲

۱۱- $\frac{\text{ا}^{ن}}{(۱-\text{ا})(۱-\text{ا}^{۲})(۱-\text{ا}^{۳})\cdots(۱-\text{ا}^{ن})}$

## امثلہ نمبری ۲۳ (صفحات ۱۰۸ - ۱۱۰)

۱- $\frac{۲}{۱-۳\text{لا}}$ - $\frac{۵}{۱-۲\text{لا}}$ ۲- $\frac{۷}{۳\text{لا}-۵}$ - $\frac{۵}{۴\text{لا}+۳}$

۳- $\frac{۲}{۱-۲\text{لا}}$ - $\frac{۳}{۱-\text{لا}}$ ۴- $\frac{۲}{\text{لا}-۱}$ + $\frac{۳}{\text{لا}-۲}$ - $\frac{۴}{\text{لا}-۳}$

۵- $۱ + \frac{۱}{\text{لا}} - \frac{۱}{۵(\text{لا}-۱)} - \frac{۸}{۵(۲\text{لا}+۳)}$

۶- $\frac{۱}{\text{لا}-۱} - \frac{۱}{\text{لا}+۲} - \frac{۳}{(\text{لا}+۲)^۲}$

۷- $\text{لا} - ۲ + \frac{۱۷}{۱۲(\text{لا}+۱)} - \frac{۱۱}{۴(\text{لا}+۱)^۲} - \frac{۱۷}{۱۲(\text{لا}-۳)}$

۸- $\frac{۱۴\text{لا}+۳}{\text{لا}^۲+۱} - \frac{۱۵}{\text{لا}+۵}$ ۹- $\frac{۳\text{لا}}{\text{لا}^۲+۲\text{لا}-۵} - \frac{۱}{\text{لا}-۳}$

۱۰- $\frac{۵}{(\text{لا}-۱)^۴} - \frac{۷}{(\text{لا}-۱)^۳} + \frac{۱}{(\text{لا}-۱)^۲} + \frac{۳}{\text{لا}-۱}$

۱۱- $\frac{۱}{\text{لا}-۱} - \frac{۱}{\text{لا}+۱} + \frac{۳}{(\text{لا}+۱)^۲} - \frac{۳}{(\text{لا}+۱)^۳} + \frac{۲}{(\text{لا}+۱)^۴}$

۱۲- $\frac{۴}{۳(۱+۷\text{لا})} - \frac{۱}{۳(۱+۴\text{لا})}$ ؛ $\frac{(-۱)^ر}{۳}(۴ \times ۷^ر - ۴^ر)\text{لا}^ر$

۱۳- $\frac{۱۱}{۳(۱-\text{لا})} - \frac{۴}{۳(۲+\text{لا})}$ ؛ $\frac{۱}{۳}\left(۱۱ + \frac{(-۱)^ر}{۲^{ر-۱}}\right)\text{لا}^ر$

۱۴- $۱ + \frac{۷}{۳(\text{لا}+۵)} - \frac{۷}{۳(\text{لا}+۲)}$ ؛ $(-۱)^ر\frac{۷}{۳}\left(\frac{۱}{۵^{ر+۱}} - \frac{۱}{۲^{ر+۱}}\right)\text{لا}^ر$

۱۵- $\frac{۱}{۱-\text{لا}} - \frac{۱}{۱+\text{لا}} - \frac{۴}{۱-۲\text{لا}}$ ؛ $\left\{۱ + (-۱)^{ر-۱} - ۲^{ر+۲}\right\}\text{لا}^ر$

۱۶- $-\frac{۴}{۳(۱+۲\text{لا})} + \frac{۱}{۳(۱-\text{لا})} + \frac{۳}{(۱-\text{لا})^۲}$ ؛ $\frac{۱}{۳}\left\{۹ر + ۸ + (-۱)^ر ۲^{ر+۲}\right\}\text{لا}^ر$

۱۷- $\frac{۱}{۴(۱-۴\text{لا})} + \frac{۱۱}{۴(۱-۴\text{لا})^۲}$ ؛ $۴^{ر-۱}(۱۲ + ۱۱ر)\text{لا}^ر$

۱۸- $\frac{۲}{۱+\text{لا}} + \frac{۳}{(۱+\text{لا})^۲} - \frac{۶}{۲+۳\text{لا}}$ ؛ $(-۱)^ر\left(۳ر + ۵ - \frac{۳^{ر+۱}}{۲^ر}\right)\text{لا}^ر$

۱۹- $\frac{۳}{۲(۱-\text{لا})} + \frac{۱-۳\text{لا}}{۲(۱+\text{لا}^۲)}$ ؛ ر جفت ؛ $\frac{۱}{۲}\left\{(-۱)^{\frac{ر}{۲}} - ۳\right\}\text{لا}^ر$ ؛ ر طاق ؛ $\frac{۳}{۲}\left\{۱ + (-۱)^{\frac{ر-۱}{۲}}\right\}\text{لا}^ر$

۲۰- $\frac{۲}{(۱-لا)^۳} - \frac{۳}{(۱-لا)^۲} + \frac{۲}{۱-لا}$ ؛ $(ر^۲+۱)لا^ر$

۲۱- $\left\{\frac{ا^{ر+۲}}{(ا-ب)(ا-ج)} + \frac{ب^{ر+۲}}{(ب-ج)(ب-ا)} + \frac{ج^{ر+۲}}{(ج-ا)(ج-ب)}\right\}لا^ر$

۲۲- $\frac{۵}{(۲-لا)^۲} - \frac{۲}{۲-لا} + \frac{۱}{(۱-لا)^۲} + \frac{۲}{۱-لا}$ ؛ $\left\{ر+۳ - \frac{۵ر+۹}{۲^{ر+۲}}\right\}لا^ر$

۲۳- (۱) $\frac{۱}{لا(۱-لا)}\left\{\frac{۱}{۱+لا^{ن+۱}} - \frac{۱}{لا+۱}\right\}$

(۲) $\frac{۱}{(۱-ا)^۲}\left\{\frac{۱}{۱+ا^ن لا} - \frac{۱}{۱+ا^{ن+۱}لا} - \frac{۱}{۱+لا} + \frac{۱}{۱+الا}\right\}$

۲۴- $\frac{۱}{لا(۱-لا)(۱-لا^۲)}$ ۲۵- $\frac{۱}{(۱-لا)^۲}\left\{\frac{لا}{۱-لا} - \frac{لا^۲}{۱-لا^۲} - \frac{لا^{ن+۱}}{۱-لا^{ن+۱}} + \frac{لا^{ن+۲}}{۱-لا^{ن+۲}}\right\}$

## امثلہ نمبری ۲۴- (صفحات ۱۱۹ تا ۱۲۱)

۱- $\frac{۱+۳لا}{(۱-لا)^۲}$ ؛ $(۴ر+۱)لا^ر$ ۲- $\frac{۲+لا}{۱+لا-۲لا^۲}$ ؛ $\left\{۱+(-۱)^ر ۲^ر\right\}لا^ر$

۳- $\frac{۲-۳لا}{۱-۳لا+۲لا^۲}$ ؛ $(۱+۲^ر)لا^ر$ ۴- $\frac{۷-۲۰لا}{۱-۲لا-۳لا^۲}$ ؛ $\left\{\frac{۲۷}{۴}(-۱)^ر + \frac{۳}{۴}\right\}لا^ر$

۵- $\frac{۳-۱۲لا+۱۱لا^۲}{۱-۶لا+۱۱لا^۲-۶لا^۳}$ ؛ $(۱+۲^ر+۳^ر)لا^ر$ ۶- $۳^{ن-۱}+۲^{ن-۱}$ ؛ $\frac{۱}{۲}(۳^ن-۱)+۲^ن-۱$

۷- $(۲\times۳^{ن-۱}-۳\times۲^{ن-۱})لا^{ن-۱}$ ؛ $\frac{۲(۱-۳^ن لا^ن)}{۱-۳لا} - \frac{۳(۱-۲^ن لا^ن)}{۱-۲لا}$

۸- $(۴^{ن-۱}+۳^{ن-۱})لا^{ن-۱}$ ؛ $\frac{۱-۴^ن لا^ن}{۱-۴لا} + \frac{۱-۳^ن لا^ن}{۱-۳لا}$

۹- $(۱+۳^{ن-۱}-۲^{ن-۱})لا^{ن-۱}$ ؛ $\frac{۱-لا^ن}{۱-لا} + \frac{۱-۳^ن لا^ن}{۱-۳لا} - \frac{۱-۲^ن لا^ن}{۱-۲لا}$

۱۰- $\frac{۸}{۵}(-۱)^{ن} + \frac{۲^{۲ن-۳}}{۵}$ ؛ $\frac{۴}{۵}\left\{(-۱)^{ن} - ۱\right\} + \frac{۱}{۳۰}(۲^{۲ن} - ۱)$

۱۱- $ع_{ن} - ۳ع_{ن-۱} + ۳ع_{ن-۲} - ع_{ن-۳} = ۰$ ؛ $ع_{ن} - ۴ع_{ن-۱} + ۶ع_{ن-۲}$
$- ۴ع_{ن-۳} + ع_{ن-۴} = ۰$

۱۲- $س_{ن} = س_{\infty} - ج$، جہاں $ج$ = (ن + ۱) ویں رقم سے شروع کرکے لاتناہی تک حاصل جمع + بہ آسانی ثابت کیا جاسکتا ہے کہ یہ دفعہ ۳۲۵ کے نتیجہ سے مطابقت کرتا ہے -

۱۳- $(۳ن+۱)^{۲} + \frac{۲}{۳}(۲^{۲ن+۱} + ۱)$

## امثلہ نمبری ۲۵ (ا) (صفحات ۱۲۹ تا ۱۳۱)

۱- $\frac{۲}{۱}$، $\frac{۱۳}{۶}$، $\frac{۱۵}{۷}$، $\frac{۱۸}{۱۳}$، $\frac{۳۲۳}{۱۵۰}$، $\frac{۶۷۴}{۳۱۳}$

۲- $\frac{۱}{۲}$، $\frac{۲}{۵}$، $\frac{۷}{۱۷}$، $\frac{۹}{۲۲}$، $\frac{۴۳}{۱۰۵}$، $\frac{۹۵}{۲۳۲}$، $\frac{۶۱۳}{۱۴۹۷}$

۳- $\frac{۳}{۱}$، $\frac{۱۰}{۳}$، $\frac{۱۳}{۴}$، $\frac{۳۶}{۱۱}$، $\frac{۸۵}{۲۶}$، $\frac{۱۲۱}{۳۷}$، $\frac{۱۱۷۴}{۳۵۹}$

۴- $۱ + \frac{۱}{۲+}\frac{۱}{۲+}\frac{۱}{۲+}\frac{۱}{۱+}\frac{۱}{۱+}\frac{۱}{۲+}\frac{۱}{۲}$ ؛ $\frac{۱۷}{۱۲}$

۵- $۵ + \frac{۱}{۴+}\frac{۱}{۳+}\frac{۱}{۲+}\frac{۱}{۱+}\frac{۱}{۳}$ ؛ $\frac{۱۵۷}{۳۰}$

۶- $\frac{۱}{۳+}\frac{۱}{۳+}\frac{۱}{۳+}\frac{۱}{۳+}\frac{۱}{۳+}\frac{۱}{۳+}\frac{۱}{۳}$ ؛ $\frac{۳۳}{۱۰۹}$

۷- $\frac{۱}{۴+}\frac{۱}{۵+}\frac{۱}{۱+}\frac{۱}{۱+}\frac{۱}{۳+}\frac{۱}{۲+}\frac{۱}{۱+}\frac{۱}{۵}$ ؛ $\frac{۱۱}{۴۵}$

۸- $\frac{۱}{۲+}\frac{۱}{۱+}\frac{۱}{۲+}\frac{۱}{۲+}\frac{۱}{۱+}\frac{۱}{۳}$ ؛ $\frac{۷}{۹}$

۹- ۱ + ۱/(۷+) ۱/(۵+) ۱/(۶+) ۱/(۱+) ۱/۳ ؛ ۲۵۴/۲۲۳

۱۰- ۱/(۳+) ۱/(۳+) ۱/(۳+) ۱/(۶+) ۱/(۱+) ۱/(۲+) ۱/(۱+) ۱/۱۰ ؛ ۶۳/۲۰۸

۱۱- ۴ + ۱/(۴+) ۱/(۶+) ۱/۳ ؛ ۲۵۹/۶۰

۱۳- ۱/۴ ، ۷/۲۹ ، ۸/۳۳ ، ۳۹/۱۶۱ ، ۴۷/۱۹۴

۱۴- ن − ۱ + ۱/((ن+۱)+) ۱/((ن−۱)+) ۱/(ن+۱) ؛ اور پہلے تین مستق

(ن−۱)/۱ ، ن²/(ن+۱) ، (ن³ − ن² + ن − ۱)/ن² ہیں۔

## امثلہ نمبری ۲۵ (ب) (صفحات ۱۳۷ تا ۱۴۱)

۱- ۱/(۲۰۳)² اور ۱/(۱۲۵۰۲)² ۲- ۱۵۱/۱۱۵

۴- ۱/(ا+) ۱/((ا+۱)+) ۱/((ا+۲)+) ۱/(ا+۳) ؛ (ا² + ۳ا + ۳)/(ا³ + ۳ا² + ۴ا + ۲)

## امثلہ نمبری ۲۶ (صفحات ۱۵۲ تا ۱۵۴)

۱- لا = ۷۱۱ د + ۱۰۰ اور ما = ۷۷۵ د + ۱۰۹ ؛
لا = ۱۰۰ اور ما = ۱۰۹

۲- لا = ۵۱۹ د = ۷۳۰ اور ما = ۴۵۵ د − ۶۴ ؛
لا = ۳۴۶ ۴ اور ما = ۳۹۱

۳- لا = ۲۹۳ د+۳۲۰ اور ما = ۴۳۶ د + ۳۵۵؛
لا = ۳۲۰ اور ما = ۳۵۵

۴- چار ۵- سات ۶- $\frac{۵}{۷}$، $\frac{۴}{۹}$

۷- $\frac{۵}{۱۲}$، $\frac{۳}{۸}$؛ $\frac{۱۱}{۱۲}$، $\frac{۷}{۸}$؛ یا $\frac{۱}{۸}$، $\frac{۱}{۱۲}$؛ $\frac{۵}{۸}$، $\frac{۷}{۱۲}$

۸- ۶ پونڈ ۱۳ شلنگ ۹- لا = ۹، ما = ۸، ی = ۳

۱۰- لا = ۵، ما = ۲، ی = ۷ ۱۱- لا = ۴، ما = ۲، ی = ۷

۱۲- لا = ۲، ما = ۹، ی = ۷

۱۳- لا = ۳، ۷، ۲، ۶، ۱؛ ما = ۱۱، ۴، ۸، ۱، ۵؛ ی = ۱، ۱، ۲، ۲، ۳

۱۴- لا = ۱، ۲، ۲ ما = ۵، ۱، ۲؛ ی = ۲، ۴، ۳

۱۵- ۲۸۰ د + ۹۳ ۱۶- ۱۸۱، ۴۱۲

۱۷- عشری ۲۴۸، سبعی ۵۰۳، تسعی ۳۰۵

۱۸- ا = ۱۱، ۱۰، ۹، ۸، ۶، ۴، ۳؛ ب = ۶۶، ۳۰، ۱۸، ۱۲، ۶، ۳، ۲

۱۹- کسی سرے سے شروع کرکے ایک سو ساتواں اور ایک سو چوتھا نشان۔

۲۰- پہلی دفعہ کے علاوہ ۵۰، ۴۱، ۳۵ دفعہ بجا۔

۲۱- ۴۲۵ ۲۲- ۸۹۹ ۲۳- ۱۸۲۹ اور ۱۳۶۴

## امثلہ نمبری ۲۷ (ا) (صفحات ۱۵۸ تا ۱۶۰)

۱- $۱ + \frac{۱}{۱+}\ \frac{۱}{۲+}$ ......؛ $\frac{۲۶}{۱۵}$ ۲- $۲ + \frac{۱}{۴+}$ ....؛ $\frac{۲۸۸۹}{۱۲۹۲}$

